طلبہ کے اندر عربی زبان وادب کا ذوق پیدا کرنے والی کتاب مفتاح العربیہ کی بہترین شرح بنام

# مشکوۃ العربیہ

شرح

# مفتاح العربیہ

مکمل ۳ حصے

شارح


مولانا محمد گل ریز مصباحی

بریلی شریف



ناشر

مصباحی لائبریری مدناپور بریلی شریف 8057889427



# مِشْکوٰۃ العَرَبیَّۃ

شَرح

# مِفْتاحُ العَرَبیَّۃ

(اول)

شارح

محمد گل ریز رضا مصباحی، بریلی شریف

ناشر:

قادری کتاب گھر، نومحلہ مسجد، بریلی شریف

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | مشکوٰۃ العربیہ شرح مفتاح العربیہ اول |
| مصنف | : | حضرت علامہ مولانا محمد توفیق احمد نعیمی شیش گڑھ |
| مترجم | : | مفتی محمد گل ریز مصباحی، مدناپوری، بریلی شریف |
| تقریظ | : | حضرت مولانا شہباز احمد مصباحی، استاذ جامعہ اشرفیہ |
| نظر ثانی | : | مولانا ظہیر الدین مصباحی مہراج گنج، مولانا طاہر مصباحی اے پی |
| صفحات | : | 100 |
| کمپوزنگ | : | کمال احمد، سعادت علی مرادآباد |
| سال اشاعت | : | ۲۰۱۵ء |
| مطبع | : | قادری کتاب گھر اسلامیہ مارکیٹ، بریلی شریف |
| تعداد | : | گیارہ سو |
| رابطہ نمبر | : | 8057889427 , 9458201735 |

## ملنے کے پتے

- قادری بکڈپو، نو محلہ مسجد بریلی شریف
- مکتبہ نعیمیہ جامعہ نعیمیہ دیوان بازار مرادآباد
- مکتبہ نعیمیہ ۴۲۳ مٹیا محل جامع مسجد دہلی
- مجلس اسلامی بلاسپور بس اسٹینڈ شیش گڑھ بریلی یوپی
- مکتبہ رحمانیہ درگاہ اعلیٰ حضرت محلہ سوداگران بریلی

# فہرست مضامین

## شرف انتساب

میں اپنی اس کاوش کو خلاصۂ کائنات رحمت عالم حضور احمد مجتبیٰ محمد مصطفی ﷺ کی بارگاہ میں نذر کرتے ہوئے:

صحابۂ کرام، تابعین عظام اور تبع تابعین کرام۔ مذاہب اربعہ حنفی، شافعی، مالکی اور حنبلی سلف وصالحین ۔اسلام کی حقیقی تعلیمات سے امت کو روشناس کرانے والے مجددین اسلام۔ سلاسل اربعہ قادریہ، چشتیہ، نقشبندیہ اور سہروردیہ کے مشائخ عظام۔ محدثین خانوادۂ ولی اللہ، علماے فرنگی محل ،بزرگان کچھوچھہ مقدسہ ،سادات مارہرہ مطہرہ ،اکابر بریلی ومشائخ بدایوں۔ بالخصوص شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، بحرالعلوم علامہ عبدالعلی فرنگی محلی، تارک سلطنت سید اشرف جہاں سمنانی، شاہ برکت اللہ عشقی مارہروی، اعلی حضرت امام احمد رضا خاں محقق بریلوی اور معین الحق علامہ فضل رسول قادری بدایونی۔ اعلی حضرت علی حسین اشرفی میاں کچھوچھوی ،صدر الشریعہ مفتی محمد امجد علی اعظمی، مفتیٔ اعظم ہند شاہ مصطفی رضا خاں بریلوی ،ملک العلما علامہ ظفر الدین بہاری، سید العلما شاہ آل مصطفی مارہروی، احسن العلما سید مصطفی حیدر حسن مارہروی ،محدث اعظم ہند سید محمد کچھوچھوی اور مجاہد ملت علامہ حبیب الرحمٰن قادری عباسی۔ جلالۃ العلم حافظ ملت حضرت علامہ شاہ عبد العزیز محدث مرادآبادی، نائب حافظ ملت حضرت علامہ عبد الرؤف بلیاوی ،شارح بخاری حضرت مفتی شریف الحق امجدی ، ورئیس القلم حضرت علامہ ارشد القادری اور بحر العلوم حضرت مفتی عبد المنان اعظمی ۔کے افکار ونظریات اور مسلک حق وصداقت کا ترجمان...

**الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور کے نام**
**منسوب کرنے کی سعادت حاصل کررہاہوں۔**
**محمد گل ریز رضا مصباحی مدناپوری،**
**بہیڑی، بریلی شریف یوپی**

# تھدیه

## والدین کریمین کے نام

جنھوں نے مجھے تعلیم وتربیت سے آراستہ کرنے کی
خاطر مدارس اسلامیہ کے حوالے کیا،قدم قدم پر
میری رہنمائی کی اور دعاؤں سے نوازتے رہے۔

محمد گل ریز مصباحی،مدناپوری
بریلی شریف(یوپی)

**نوٹ:** اگر اس کتاب میں کسی طرح کی کوئی غلطی پائیں تو کتاب کو ہدف تنقید نہ بنائیں بلکہ خلوص نیت کے ساتھ ہمیں مطلع کریں،ان شاءاللہ آئندہ ایڈیشن میں اس کی تصحیح کردی جائے گی۔

**نوٹ: مفتاح العربیه مکمل تین حصوں** کا ترجمہ کرتے وقت قادری کتاب گھر بریلی شریف کی مطبوعہ کتاب کا جدید ایڈیشن پیش نظر رکھا گیا ہے۔

# پیش لفظ

---

دین اسلام کا اہم ماخذ قرآن کریم اور حدیث پاک ہے، قرآن کریم کی تفسیر اور اس سے ماخوذ و مستنبط عقائد واحکام احادیث کریمہ کی شرحیں وغیرہ عربی زبان میں ہیں اور عربی زبان سے ناواقف لوگ اس اہم ماخذ سے اخذ و استفادہ کیسے کریں یہ ایک اہم مسئلہ تھا اس دشواری کو زائل کرنے اور اس اہم ماخذ سے اخذ و استفادہ کو آسان کرنے کے لیے گوناگوں کوششیں عمل میں آئیں ،اسی سلسلۃ الذہب کی ایک اہم کڑی علم صرف ونحو کی تدوین اور انشا پردازی کی تسہیل وغیرہ ہیں۔

اسلامی مدارس میں علم صرف ونحو اور انشا پردازی کا داخل نصاب ہونا اسی تسہیل کے پیش نظر ہے، بحمدہ تبارک وتعالیٰ ارباب علم ودانش کی اس پیہم کوشش سے ایسے گراں قدر افراد پیدا ہوئے جنھیں عربی زبان وادب میں حیرت انگیز مہارت حاصل ہوئی اور اخذ و استفادہ کا حسین سلسلہ روز افزوں ترقی کرتا رہا اور ان شاء اللہ الرحمن ترقی کرتا رہے گا عربی زبان وادب کی گراں قدر خدمت دینے والوں کا ایک عظیم کارواں ہے جو روز و شب اس خدمت کی انجام دہی میں مسلسل مصروف عمل ہے جنھیں ارباب علم ودانش اور اصحاب فکر و نظر اچھی طرح جانتے ہیں۔

عربی زبان وادب کو فروغ دینے میں اور اس کی تسہیل کو آسان کرنے کے لیے جو کتابیں معرض وجود میں آئیں ان میں سے ایک کتاب "مفتاح العربیہ" **حضرت علامہ مولانا توفیق احمد نعیمی صاحب** کی ہے جس کے تین حصے ہیں اسلوب اور انداز بیان بہت ہی نرالا ہے، بعض مدارس میں یہ کتاب داخل نصاب اور داخل درس ہے، دیگر کتابوں کی طرح اس کتاب سے بھی عربی زبان وادب سے واقفیت میں کافی مدد ملتی ہے جس کا بخوبی اندازہ ان طالبان علوم نبویہ کو ہے جنھوں نے اس کتاب سے حظِّ وافر حاصل کیا ہے، چونکہ زمانہ تیزی سے گزر رہا ہے اور اذہان کمزور ہوتے جا رہے ہیں، طلبہ پڑھائی سے جی چرا رہے ہیں اور وہ جلد سے جلد کسی چیز کو حاصل کرنے کے عادی ہوتے جا رہے ہیں اس لیے میں نے چاہا کہ کیوں نہ " مفتاح العربیہ" کی آسان

ترجمہ اور عربی جملوں کی اردو کے ساتھ شرح کر دی جائے چنانچہ میں نے اللہ کا نام لے کر قدم اٹھایااور بفضلہ تعالیٰ یہ کام پایہ تکمیل کو پہنچا۔

میں ان تمام حضرات کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے کسی بھی طرح سے اس کتاب کی نشر واشاعت میں میری مدد فرمائی بالخصوص شعبۂ عربی ادب کے ہونہار میرے دو ساتھی **مولانا محمد ظہیر الدین مصباحی مہراج گنج**،**مولانا محمد طاہر خان مصباحی (اے،پی)** کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے بڑی لگن اور غور وفکر سے اس کتاب کی نظر ثانی فرمائی اور مفید مشوروں سے نوازا۔

بڑی ناسپاسی ہوگی اگر بھول جاؤں اپنے کرم فرما"**حضرت مولانا شہباز احمد مصباحی**"استاذ جامعہ اشرفیہ کو جنھوں نے کثیر مصروفیات کے باوجود اس کتاب کا مطالعہ کیا اور تقریظ لکھ کر اس کے حسن کو دوبالا کر دیا اللہ تعالیٰ ان تمام حضرات کو بہترین بدلہ عطا فرمائے۔

انسان خطا سے مرکب ہے" مشکوٰۃ العربیہ شرح مفتاح العربیہ "میں بہت حد تک اس بات کی کوشش کی گئی ہے کہ اغلاط سے پاک وصاف شرح پیش کی جائے لیکن پھر بھی شرح میں کسی طرح کی کوئی کمی پائیں تو کتاب کو ہدف تنقید نہ بنائیں بلکہ خلوص نیت کے ساتھ مطلع فرمائیں ان شاءاللہ تعالیٰ آئندہ ایڈیشن میں اس کی تصحیح کر دی جائے گی۔

محمد گل ریز رضا مصباحی

مدناپوری،بہیڑی بریلی شریف یوپی

۲۳/جمادی الاخری ۱۴۳۶ھ

# تقریظ جلیل

حضرت مولانا **شہباز احمد** مصباحی، استاذ جامعہ اشرفیہ مبارک پور اعظم گڑھ

---

اللہ تبارک وتعالیٰ کی نازل کردہ آخری کتاب قرآن مجید عربی زبان میں ہے اور یہ سارے جہان والوں کے لیے ہدایت ہے اس لیے پوری دنیا کے لوگوں کو عموماً اور مسلمانوں کو خصوصًا اس زبان کو سمجھنے کی کوشش کرنی چاہیے تاکہ ربّ کائنات کی ہدایت کے مطابق ہر شخص زندگی گزارے، یہی وجہ ہے کہ پوری دنیا کے مدارس اسلامیہ میں عربی زبان پڑھی اور پڑھائی جاتی ہے۔

ہماری مادری زبان عربی نہ ہونے کی وجہ سے بہت ساری چھوٹی بڑی کتابیں عربی زبان وادب سے متعلق شامل نصاب ہیں، انھیں میں سے ایک **"مفتاح العربیہ"** ہے جو مغربی یوپی کے بیشتر مدرسوں کے پہلے درجے میں داخل ہے، ہونا تو یہ چاہیے کہ اس طرح کی کتابوں کی شرح نہ کی جائے تاکہ طلبہ محنت کرکے لغات وغیرہ کی مدد سے حل کریں اور اپنے اندر لیاقت پیدا کریں، لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ اپنی عربی دانی کا دم بھرنے والے ہمارے بعض حریفوں نے چھوٹی چھوٹی **"منہاج العربیہ"** جیسی کتابوں کی شرحیں لکھ دی ہیں اور انھیں استعمال کرنے میں ہمارے طلبہ ذرا بھی جھجھک محسوس نہیں کرتے حالاں کہ ان میں بہت سی خامیاں موجود ہیں جس کی وجہ سے ان پر غلط اثر مرتب ہوتا ہے اس لیے خواہی نہ خواہی ضروری ہے کہ طلبہ کو ان کی شروحات سے بچانے کے لیے سنّی علما بھی شرح لکھیں اور ضرور لکھیں تاکہ وہ اپنی شروحات میں جو اپنے نظریات کی نمائندگی کر رہے ہیں ان سے ہمارے طلبہ محفوظ رہیں۔

زیر نظر کتاب مولانا گل ریز رضا مصباحی بریلوی کی کاوش ہے۔

موصوف محنتی، متحرک فعال فاضل ہیں، ابھی جامعہ اشرفیہ کے شعبۂ تخصص فی الادب العربی میں زیر تعلیم ہیں انھوں نے اسی دوران بہت سی کتابوں کی شرح لکھ دی ہیں جو طلبہ میں مقبول ہو چکی

ہیں، یہ ان کے روشن مستقبل کی ضمانت ہے، میں امید کرتا ہوں کہ وہ اسی طرح کام کرتے رہیں گے اور غیروں کی شروحات سے طلبہ کو نجات دلاتے رہیں گے۔

مجھے یقین ہے کہ بعض احباب نے اس پیش رفت پر بے جا تنقید کی ہوگی لیکن اس سے دل برداشتہ ہونے کی قطعی ضرورت نہیں کیوں کہ ہم دیکھتے ہیں کہ بعض حضرات اس طرح کے کام پر واویلا مچاتے ہیں کہ بچوں کے ساتھ ناانصافی ہے،ان کی صلاحیت برباد کرنا ہے وغیرہ وغیرہ۔ لیکن عام طور پر طلبہ غیروں کی شرحوں سے استفادہ کرتے ہیں اس کا کوئی علاج ان کے پاس نہیں ہے۔

اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا ہے کہ انھیں دونوں جہان کی سعادتوں سے نوازے اور خوب سے خوب کام کرنے کی توفیق بخشے۔

محمد شہباز احمد مصباحی پوکھریروی
استاذ جامعہ اشرفیہ مبارک پور، اعظم گڑھ

# کچھ مفید اصطلاحات

**مشکاۃ العربیہ شرح مفتاح العربیہ اول** کے شروع میں کچھ اصطلاحات ،ہدایات کا اضافہ کیا جارہاہے جن سے طلبہ کو اسباق سمجھنے ،تمرین کو حل کرنے میں مدد ملے گی اور ان کی معلومات میں اضافہ ہوگا اور عربی سمجھنے میں آسانی ہوگی۔

(۱)اَلْوَرْدُ (الف ولام کے ساتھ)معرفہ ہے اور وَرْدٌ (بے الف ولام)نکرہ ہے

(۲)مُجْتَهِدٌ مذکر ہے اور مُجْتَهِدَةٌ (ۃ کے ساتھ)مؤنث ہے۔

(۳)اسمائے اشارہ برائے مذکر:هٰذَا ،ذٰلِكَ ،برائے مؤنث:هٰذِهٖ تِلْكَ۔

(۴)مذکر واحد کی ضمیریں:كَ (بالفتح)هٗ،هُوَ ،أَنْتَ (تا کے زبر کے ساتھ)

مؤنث واحد کی ضمیریں:كِ (بالکسر)هَا،هِيَ ،أَنْتِ (تا کے زیر کے ساتھ)۔

(۵) هٰذَا الْكِتَابُ (یہ کتاب) یہ مرکب ناقص کہلاتا ہے اور هٰذَا كِتَابٌ (یہ کتاب ہے) یہ مرکب تام ہے۔

(٦) (۱) وَلَدُ جَمِيْلٍ (جمیل کا لڑکا)(۲) وَلَدٌ جَمِيْلٌ (خوب صورت لڑکا) یہ بھی مرکب ناقص کہلاتے ہیں۔اول کا نام مرکب اضافی اور دوسرے کا مرکب توصیفی ہے۔اول میں پہلا اسم مضاف اور دوسرا مضاف الیہ اور دوسرے میں پہلا اسم موصوف اور دوسرا صفت کہلاتا ہے۔

(۷) اَلْوَلَدُ جَمِيْلٌ میں اَلْوَلَدُ مبتدا ہے اور جَمِيْلٌ اس کی خبر ہے۔اسی طرح هٰذَا كِتَابٌ میں هٰذَا مبتدا ہے اور كِتَابٌ خبر ہے۔

(۸) (۱) اَلْوَلَدُ جَمِيْلٌ (۲) اَلْبِنْتُ جَمِيْلَةٌ پہلی مثال میں مبتدا مذکر ہے اس لیے خبر بھی مذکر آئی ہے اور دوسری مثال میں چونکہ مبتدا مؤنث ہے اس لیے خبر بھی مؤنث ہے۔

(۹)مبتدا و خبر اور موصوف وصفت (مرکب توصیفی) میں فرق یہ ہے کہ مبتدا عموما معرفہ اور خبر نکرہ ہوتی ہے جیسے :اَلْبِنْتُ جَمِيْلَةٌ اور موصوف وصفت دونوں معرفہ ہوتے ہیں

جیسے:اَلْوَلَدُ الْجَمِیْلُ (خوب صورت لڑکا) یادونوں نکرہ جیسے:بِنْتٌ جَمِیْلَۃٌ (کوئی یاایک خوب صورت لڑکی)۔

(۱۰)مبتدا وخبر میں کب مطابقت لازم ہے اور کب نہیں ؟اس سلسلے میں اتنا سمجھ لیا جائے کہ خبر جب مفرد ہو(جملہ نہ ہو)تووہ یاتو جامد ہوگی یا مشتق ۔اگر جامد ہوگی تو اس کی مبتدا سے مطابقت ضروری نہیں جیسے:"اَلْکُفْرُ ظُلْمَۃٌ "کیوں کہ یہ مبتدا کی جانب لوٹنے والی ضمیر کو متضمن نہیں ہوتی ۔ہاں اگر خبر معنیً مشتق میں ہو تو وہ ضمیر عائد الی المبتدا کو متضمن ہوتی ہے جیسے:"عَلِیٌّ أَسَدٌ"یہاں "اَسَدٌ" شُجَاعٌ کے معنی میں ہے ۔(جامد سے مراد جس میں معنیً وصف نہ ہو)

اور اگر خبر مشتق ہوگی تو اس کی افراد، تثنیہ ،جمع اور تذکیر و تانیث میں مطابقت لازم ہے کیوں کہ یہ مبتدا کی جانب لوٹنے والی ضمیر کی متحمل ہوتی ہے جیسے:اَلتِّلْمِیْذُ مُجْتَھِدٌ /اَلتِّلْمِیْذَانِ مُجْتَھِدَانِ /اَلتَّلَامِیْذُ مُجْتَھِدُوْنَ ،علی الترتیب اول واحد مذکر ،دوئم تثنیہ مذکر اور سوئم جمع مذکر کی مثال ہے اور جیسے:اَلتِّلْمِیْذَۃُ مُجْتَھِدَۃٌ اَلتِّلْمِیْذَتَانِ مُجْتَھِدَتَانِ /اَلتِّلْمِیْذَاتُ مُجْتَھِدَاتٌ،علی الترتیب اول واحد مؤنث ،دوئم تثنیہ مؤنث اور سوئم جمع مؤنث کی مثال ہے۔

(۱۱)موصوف صفت میں چار چیزوں میں مطابقت ضروری ہے اور وہ یہ ہیں (۱) اعراب(۲)واحد تثنیہ جمع (۳)تعریف وتنکیر (۴)تذکیر و تانیث ۔مطلب یہ ہے کہ جواعراب موصوف کا ہوگا وہی صفت کا،موصوف اگر واحد ہوگا تو صفت بھی ،موصوف اگر نکرہ ہوگا تو صفت بھی اور موصوف اگر مذکر ہوگا تو صفت بھی مذکر ہوگی جیسے:"وَلَدٌ صَالِحٌ"دیکھئے(۱) دونوں مرفوع(۲)دونوں واحد(۳)دونوں نکرہ(۴)دونوں مذکر ہیں۔

(۱۲)مرکب اضافی اور مرکب توصیفی میں فرق بالکل ظاہر ہے ،مرکب اضافی میں دوسرا جز یعنی مضاف الیہ ہمیشہ مجرور ہوتا ہے جیسے:وَلَدُ عَالِمٍ /وَلَدُ الْعَالِمِ (عالم کا لڑکا)جبکہ مرکب توصیفی میں دونوں جزیاتو مرفوع ہوں گے یا منصوب یا مجرور۔اسی طرح مضاف مضاف الیہ (مرکب اضافی) اور مبتدا و خبر میں فرق ظاہر ہے جیسے:اَلْوَلَدُ عَالِمٌ(لڑکا عالم

ہے)یہ مبتدا خبر کی مثال ہے اور وَلَدُ عَالِمٍ /وَلَدُ العَالِمِ ،یہ مرکب اضافی (مضاف مضاف الیہ)کی مثالیں ہیں۔اور جیسے:اَلْحَدِیْقَۃُ لِسَعْدٍ (باغ سعد کا ہے)یہ مبتدا خبر کی مثال ہے اور حَدِیْقَۃُ لِسَعْدٍ (سعد کا باغ)یہ مرکب اضافی کی مثال ہے۔

**وہ اسماء جو مؤنث ہیں**

(الف)

فَاطِمَۃُ،اِمْرَأۃٌ،نَاقَۃٌ عَالِمَۃٌ وغیرہ تائے تانیث (ۃ)والے۔

حُبْلٰی،حُسْنٰی وغیرہ الف مقصورہ والے۔

حَسْنَاءُ ،حَمْرَاءُ وغیرہ الف ممدودہ والے۔یہ سب مؤنث لفظی کہلاتے ہیں۔

(ب)

زَیْنَبُ،مَرْیَمُ وغیرہ عورتوں کے اعلام۔

اُمٌّ ،حَائِضٌ وغیرہ الفاظ واوصاف جو عورتوں کے ساتھ خاص ہیں۔

مِصْرُ ،دِلْھِیْ ،قُرَیْشٌ وغیرہ ملکوں، شہروں اور قبیلوں کے نام

یہ سب مؤنث معنوی کہلاتے ہیں۔

(ج)

اَرْضٌ،دَارٌ ،بِئْرٌ،یَدٌ ،نَارٌ ،شَمْسٌ وغیرہ۔یہ سب مؤنث سماعی کہلاتے ہیں۔

**وہ اسماء جو مذکر و مؤنث ہیں**

دَلْوٌ ،سِکِّیْنٌ،جَحِیْمٌ ،طَرِیْقٌ،سُوْقٌ،لِسَانٌ ،ذِرَاعٌ ،عُنُقٌ وغیرہ۔

**وہ اسماء جن میں مذکر و مؤنث برابر ہیں**

فَعُوْلٌ کے وزن پر (بمعنی فاعل)جیسے:عَطُوْفٌ وغیرہ۔

فَعِیْلٌ کے وزن پر (بمعنی مفعول)جیسے:قَتِیْلٌ وغیرہ۔ان کے علاوہ اور بھی اوزان ہیں۔

**جمع مکسر** وہ جمع ہے جن میں واحد کا وزن سلامت نہ ہو یعنی متغیّر ہوجائے جیسے:رِجَالٌ۔

**جمع سالم** وہ جمع ہے جس میں واحد کا وزن سلامت ہو یہ مذکر بھی ہوتی ہے جیسے: صَالِحُوْنَ اور مؤنث بھی ہوتی ہے جیسے: صَالِحَاتٌ .

إِنَّ کہاں آتا ہے اور أَنَّ کہاں؟ اس بارے میں سر دست اتنا بتانا کافی ہے کہ إِنَّ ابتدائے کلام میں آتا ہے (خواہ حقیقۃً ابتدا ہو یا حکماً) اور أَنَّ درمیان کلام میں۔

(۱۳) غیر منصرف پر کسرہ اور تنوین نہیں آتی جیسے: اَحْمَدُ، زَیْنَبُ، عَائِشَةُ، کَسْلَانُ وغیرہ۔

**اسم منقوص:** وہ اسم معرب ہے جس کے آخر میں یائے ثابتہ اور اس کے ماقبل مکسور ہو: جیسے اَلْقَاضِیْ جب یہ الف ولام اور اضافت سے خالی ہو تو "یا" کتابت وتلفظ میں حذف ہوجاتی ہے جیسے: هُوَ قَاضٍ (وہ قاضی ہے)

(۱۴) اَیٌّ مذکر ومؤنث دونوں کے لیے مستعمل ہے اور اَیَّةٌ صرف مؤنث کے لیے۔

(۱۵) "مِنْ" اور "لِ" جار کا ترجمہ "کی، کے، سے بھی کیا جاتا ہے جیسے: اَلْحَدِیْقَةُ لِهٰذَا الرَّجُلِ (باغ اس مرد کا ہے)۔

(۱۶) هٰذَا الْوَلَدُ، جَمِیْلٌ (یہ لڑکا، خوب صورت ہے) هٰذَا، وَلَدٌ جَمِیْلٌ (یہ، خوب صورت لڑکا ہے) اول مثال میں هٰذَا الْوَلَدُ مبتدا اور جَمِیْلٌ خبر ہے اور دوسری مثال میں هٰذَا مبتدا اور وَلَدٌ جَمِیْلٌ (موصوف صفت سے مل کر) خبر ہے۔

(۱۷) (۱) اَلْفَرَسُ وَالْحِمَارُ (گھوڑا اور گدھا) (۲) رَبِّیْ وَرَبُّكَ اللهُ (میرا رب اور تیرا رب اللہ ہے) اردو محاورے کے مطابق اول کے ترجمہ میں "اور" لانا اور دوسرے کے ترجمہ میں "رب" کی تکرار ضروری نہیں۔

(۱۸) ہمزہ (أ) اور هَلْ میں فرق یہ ہے کہ ہمزہ کے ذریعہ مفرد اور جملہ کے بارے میں پوچھا جاتا ہے اثبات ونفی میں اور هَلْ کے ذریعہ صرف جملہ فی الاثبات کے بارے میں پوچھا جاتا ہے۔

**مسندالیہ:** وہ چیز ہے جس کے لیے کوئی چیز ثابت کی جائے۔

**مسند:** وہ چیز ہے جو دوسرے کے لیے ثابت ہو جیسے :" زَ یْدٌ نَبِیْہٌ "(زید ہوشیار ہے)اس مثال میں زَ یْدٌ مسند الیہ اور نَبِیْہٌ مسند ہے ۔اور جیسے:"قَرَأَ بَکَرٌ "(پڑھا بکر نے)اس مثال میں قَرَأَ مسند اور بَکَرٌ مسند الیہ ہے۔

**جملہ:** مسند اور مسند الیہ کو مجموعہ کو کہتے ہیں جیسے:" زَ یْدٌ عَالِمٌ ".

**مبتدا:** وہ اسم ہے جو لفظی عامل سے خالی ہو اور مسند الیہ ہو۔

**خبر:** وہ لفظ ہے جو لفظی عامل سے خالی ہو اور مسند ہو جیسے:" زَ یْدٌ جَالِسٌ "اس مثال میں " زَ یْدٌ "مبتدا اور "جَالِسٌ "خبر ہے۔

**رفع:** ضمہ،الف اور واؤ کو کہتے ہیں۔

**مرفوع:** وہ اسم ہے جس پر ضمہ یا الف یا واؤ آئے جیسے :اَلْمُسْلِمُ ،وَالْمُسْلِمَانِ ،اَلْمُسْلِمُوْنَ ،اَبُوْزَ یْدٍ ،میں اَبُوْ.

**نصب:** فتحہ،کسرہ،الف اور یا کو کہتے ہیں۔

**منصوب:** وہ اسم ہے جس پر فتحہ یا کسرہ یا الف یا یا آئے جیسے:اَلْمُسْلِمَ ،اَلْمُسْلِمَاتِ، اَبَازَ یْدٍ میں اَبَا،اَلْمُسْلِمَیْنِ ،اَلْمُسْلِمِیْنَ .

**جر:** کسرہ،فتحہ اور یا کو کہتے ہیں۔

**مجرور:** وہ اسم ہے جس پر حرف جار داخل ہو یا جو مضاف الیہ ہو جیسے:عَلَی الْمُسلِمِ ،عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ ،عَلٰی اَبِیْ زَ یْدٍ ،عَلَی الْمُسْلِمَیْنِ،عَلَی الْمُسْلِمِیْنَ اور جیسے:وَلَدُ الْمُسْلِمِ،وَلَدُ اِبْرَاھِیْمَ ،غُلَامُ الْمُسْلِمِیْنَ .

**جملہ اسمیہ:** وہ جملہ ہے جس کا پہلا جز اسم ہو جیسے:زَ یْدٌ عَالِمٌ .

**جملہ فعلیہ:** وہ جملہ ہے جس کا پہلا جز فعل ہو جیسے:عَلِمَ زَ یْدٌ.

**اسم اشارہ:** وہ لفظ ہے جس سے کسی چیز کی طرف اشارہ کیا جائے جیسے اردو میں "یہ،وہ"اور عربی میں "ھٰذَا،ذٰلِکَ"۔

**مشارٌ الیہ:** وہ چیز ہے جس پر اشارہ کیا جائے جیسے :"ھٰذَاالْقُرْآنُ"اس مثال میں اَلْقُرْآنُ مشارٌ الیہ ہے۔

**ضمیر:** وہ اسم ہے جو متکلّم یاحاضر یاغائب کو بتانے کے لیے مقرر کیا گیا ہو جیسے:أَنَا(میں)أَنْتَ(تو)ھُوَ(وہ)نَحْنُ(ہم،ہم دو،ہم لوگ)اَنْتُمْ(تم لوگ)

**فاعل:** وہ اسم ہے جو فعل کے بعد ہو اور اس سے فعل کا تعلق بطور قیام ہو جیسے :"ضَرَبَ زَیْدٌ"(زید نے مارا)اس مثال میں زَیْدٌ فاعل ہے۔

**اسم استفہام:** وہ اسم ہے جس کے ذریعہ کسی چیز کو پوچھا جائے ۔جیسے:مَا •مَنْ• کَیْفَ •أَیْنَ•کَمْ•

**فعل معروف:** وہ فعل ہے جس کا فاعل ذکر کیا جائے جیسے:"قَتَلَ رَجُلٌ"(قتل کیا ایک آدمی نے)اس مثال میں قَتَلَ فعل معروف ہے۔

**فعل مجہول:** وہ فعل ہے جس کا فاعل ذکر نہ کیا جائے جیسے:"قُتِلَ زَیْدٌ"(قتل کیا گیا زید)اس مثال میں زَیْدٌ نائب فاعل ہے۔

**مفعول بہ:** وہ اسم ہے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو جیسے:"قَتَلْتُ زَیْدًا"(میں نے زید کو قتل کیا)اس مثال میں زَیْدًا مفعول بہ ہے کیونکہ فاعل کا فعل زید پر واقع ہے۔

**منصوب:** وہ اسم ہے جس پر فتحہ یا کسرہ ،یا الف یا یا آئے جیسے :"اَلْمُسْلِمَ• اَلْاٰیَاتِ•اَخَازَ یَدٍ•اَلْمُسْلِمَیْنِ•اَلْمُسْلِمِیْنَ.

**مفعول فیہ:** وہ اسم ہے جس کا مصداق فاعل کے فعل کے لیے وقت یا جگہ واقع ہو جیسے:"اَلْوَلَدُ دَخَلَ الْمَدْرَسَةَ •اِغْتَسَلْتُ یَوْمَ الْجُمُعَةِ"ان مثالوں میں اَلْمَدْرَسةَ اور یَوْمَ الْجُمُعَةِ مفعول فیہ ہے۔ترکیب میں مفعول فیہ کو ظرف بھی کہتے ہیں۔

**مفعول مطلق:** وہ مصدر ہے جس سے پہلے کوئی فعل اسی مصدر کے معنی میں ہو جیسے :"جَلَسْتُ جَلْسَةً"اس مثال میں جَلْسَةً مفعول مطلق ہے۔

**حال:** وہ اسم ہے جو فاعل یا مفعول بہ کی حالت بیان کرے۔

**ذوالحال:** وہ فاعل یا مفعول بہ ہے جس کی حالت بیان کی گئی ہو جیسے:"ذَھَبَ زَیْدٌ رَاکِبًا "(زید سوار ہو کر گیا)اس مثال میں زَیْدٌ فاعل اور ذوالحال ہے رَاکِبًا حال ہے۔

**تمیز:** وہ اسم ہے جو پوشیدگی دور کرے۔

**ممیز:** وہ اسم ہے جس میں ابہام اور پوشیدگی ہو جیسے:"زَیْدٌ اَحْسَنُ وَجْھًا"اس مثال میں اَحْسَنُ ممیز اور وَجْھًا اس کی تمیز ہے۔

**منادیٰ:** وہ اسم ہے جس پر حرف ندا داخل ہو جیسے:"یَارَجُلُ"یعنی اے آدمی،اس مثال میں رَجُلُ منادی ہے۔

**ندا:** وہ حرف ہے جس کو پکارنے کے لیے وضع کیا گیا ہو جیسے: یَا.

**حروف مشبہ بہ فعل:** وہ حروف ہیں جو جملہ اسمیہ پر داخل ہو کر مبتدا کو منصوب اور خبر کو مرفوع کرتے ہیں جیسے:"اِنَّ اللہَ عَلِیْمٌ"حروف مشبہ بہ فعل چھ ہیں اِنَّ •أَنَّ • کَأَنَّ • لٰکِنَّ •لَیْتَ • لَعَلَّ •

**فعل ناقص:** وہ فعل ہے جو جملہ اسمیہ پر داخل ہو کر مبتدا کو مرفوع اور خبر کو منصوب کرے جیسے:"کَانَ زَیْدٌ قَائِمًا" افعال ناقصہ سترہ ہیں کَانَ •صَارَ •ظَلَّ •بَاتَ • اَصْبَحَ •اَمْسٰی اَضْحیٰ• رَاحَ•آضَ• عَادَ•غَدَا• مَازَالَ• مَابَرِحَ• مَافَتِیءَ• مَاانْفَکَّ•مَادَامَ•لَیْسَ•

### اضافت منیّہ،لامیہ،ظرفیہ کا استعمال

**اضافت منیّہ:** وہ اضافت جس کے مضاف الیہ پر مِنْ حرف جار داخل ہو جیسے:"جُزْءٌ مِنَ الْقُرْآنِ"یعنی قرآن کا ایک پارہ۔

**اضافت لامیہ:** وہ اضافت جس کے مضاف الیہ پر لام حرف جار آئے جیسے :"وَلَدٌ لِزَیْدٍ"یعنی زید کا ایک لڑکا۔

**اضافت ظرفیہ:** وہ اضافت جس کے مضاف الیہ پر فِی حرف جار داخل ہو جیسے :"اَلْمُصَارِعُ فِیْ دِھْلِیْ"یعنی دہلی کا پہلوان۔

**مؤکد:** وہ کلمہ جس کی تاکید لائی جائے۔

**تاکید:** وہ لفظ ہے جس سے کسی کلمہ میں زور پیدا کیا جائے جیسے:"خَطَبَ الطُّلَّابُ کُلُّھُمْ"تمام طلبہ نے تقریر کی۔اس مثال میں اَلطُّلَّابُ مؤکد اور کُلُّھُمْ اس کی تاکید ہے۔

## درس (۱) مفردات

إِنَاءٌ • بَصَلٌ • تُفَّاحٌ • ثُوْمٌ • جَبَلٌ • حَبْلٌ • خَيْطٌ • دَلْوٌ • ذَهَبٌ • رُمَّانٌ • زَهَرٌ • سَرْجٌ • شَجَرٌ • صِدَارٌ • صَرْعٌ • طُوْبٌ • ظَرْفٌ • عِنَبٌ • غَرْسٌ • فِلْفِلٌ • قُفْلٌ • كُرْسِيٌّ • لَوْزٌ • مِفْتَاحٌ • نَجْمٌ • وَرْدٌ • هِلَالٌ • يَرَاعٌ •

**ترجمہ:** برتن ۔پیاز۔ سیب۔ لہسن۔پہاڑ ۔رسی۔ دھاگا۔ بالٹی۔ سونا۔ انار۔ پھول۔زین۔درخت۔واسکٹ۔تھن۔اینٹ۔برتن۔انگور۔پودا۔مرچ۔تالا۔کرسی۔بادام ۔چابی۔ستارا۔گلاب۔چاند۔قلم (نیزے کا)۔

**نوٹ:** اصل کتاب میں جو سوالات مذکور ہیں شرح میں ان کے جوابات عربی میں دیے گیے ہیں اور بعض جگہوں پر **ھٰکذا** کے ذریعہ سوالات بناکران کا جوابات دینے تھے شرح میں ان سوالات کو لکھ دیا گیا ہے اور ان کے جوابات بھی لکھ دیے گیے ہیں۔

## درس (۲)

اَلتُّفَّاحُ• اَلْأَبُ • اَلْعَمُّ• اَلْجَبَلُ• اَلْخَالُ• اَلذَّهَبُ• اَلْفَرَسُ• اَلْأَخُ• اَلنُّوْرُ• اَلدَّلْوُ • اَلْحَارِسُ• اَللَّحْمُ• اَلْبَصَلُ • اَلْحَبْلُ• اَلْوَرْدُ• اَلْجَرَسُ• اَلْخَاتَمُ• اَلنَّجْمُ• اَلسِّكِّيْنُ• اَلْعِنَبُ• اَلْقِطَارُ• اَلْخَيْطُ• اَلْمِقْرَاضُ• اَلْمَلِکُ• اَلْحَدِيْدُ• اَلسُّكَّرُ• اَلسَّرْجُ• اَلطِّفْلُ• اَلضَّيْفُ• اَلْقُفْلُ• اَلشَّجَرُ• اَلزَّهَرُ•

**ترجمہ:**۔سیب۔باپ ۔چچا ۔ پہاڑ۔ ماموں۔ سونا، گھوڑا۔ بھائی۔روشنی۔ بالٹی ۔چوکیدار۔گوشت۔پیاز۔ رسی۔ گلاب۔گھنٹی۔انگوٹھی/مہر۔ ستارہ۔ چھری۔ انگور۔ٹرین ۔ دھاگا۔قینچی۔بادشاہ۔لوہا۔ چینی/شکر۔ زین۔ بچہ۔مہمان۔ تالا۔ درخت۔پھول۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی | شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | برتن | اَلإِنَاءُ | 2 | چابی | اَلمِفْتَاحُ |
| 3 | تالا | اَلْقُفْلُ | 4 | انگور | اَلْعِنَبُ |
| 5 | بادام | اَللَّوْزُ | 6 | پہاڑ | اَلْجَبَلُ |
| 7 | لہسن | اَلثُّوْمُ | 8 | سیب | اَلتُّفَّاحُ |
| 9 | سونا | اَلذَّهَبُ | 10 | دھاگا | اَلْخَيْطُ |
| 11 | ستارا | اَلنَّجْمُ | 12 | بچہ | اَلطِّفْلُ |
| 13 | انار | اَلرُّمَّانُ | 14 | پیاز | اَلْبَصَلُ |
| 15 | گلاب | اَلْوَرْدُ | 16 | پودا | اَلْغَرْسُ |
| 17 | مرچ | اَلْفِلْفِلُ | 18 | چاند | اَلْهِلَالُ |
| 19 | رسّی | اَلْحَبْلُ | 20 | درخت | اَلشَّجَرُ |
| 21 | واسکٹ | اَلصِّدَارُ | 22 | باپ | اَلأَبُ |
| 23 | چچا | اَلعَمُّ | 24 | ماموں | اَلْخَالُ |
| 25 | بھائی | اَلأَخُ | 26 | بیل | الثَّورُ |
| 27 | چوکیدار | اَلْحَارِسُ | 28 | گھنٹہ | اَلسَّاعَةُ |
| 29 | لوہا | اَلْحَدِيْدُ | 30 | بادشاہ | اَلمَلِكُ |
| 31 | ریل | اَلْقِطَارُ | 32 | گوشت | اَللَّحْمُ |
| 33 | قینچی | اَلْمِقْرَاضُ | 34 | چھری | اَلسِّكِيْنُ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 35 | مُہر | اَلْخَاتَمُ | ـ | ـ | ـ |

## درس (۳)

اَلْوَرْدُ• طَرِيٌّ• اَلطَّعَامُ• بَائِتٌ• اَلتُّفَاحُ• حُلْوٌ•اَلْعِنَبُ•حَامِضٌ• اَلضَّيْفُ• جَائِعٌ•

اَلْبَقْلُ طَرِيٌّ• اَلطَّعَامُ بَائِتٌ• اَلتُّفَّاحُ حُلْوٌ• اَلْعِنَبُ حَامِضٌ• اَلسُّوَالُ سَهْلٌ• اَلْجَوَابُ صَعْبٌ• اَلطَّعَامُ طَرِيٌّ• اَلْبَقْلُ بَائِتٌ• اَلْعِنَبُ حُلْوٌ• اَلْبُرْتَقَالُ حَامِضٌ• اَلْمَوْزُ طَوِيْلٌ• اَلرَّجُلُ قَصِيْرٌ•

اَلْقُرْآنُ كِتَابٌ• اَلْكِتَابُ مُبَارَكٌ• اَلرُّمَّانُ طَرِيٌّ• اَلْمَاءُ بَائِتٌ• اَلضَّيْفُ جَائِعٌ• اَلْكَلْبُ عَاطِشٌ• اَلْأَبُ كَاتِبٌ• اَلْعَمُّ مُهَنْدِسٌ• اَلْوَرْدُ جَمِيْلٌ• اَلْقِرْدُ قَبِيْحٌ•

**ترجمہ:**۔گلاب۔تازہ۔کھانا۔باسی۔سیب۔میٹھا۔انگور۔کھٹا۔مہمان۔بھوکا۔

(**نوٹ**) سر دست نکرہ کا معنی کوئی،کچھ،ایک سے لگانے کی ضرورت نہیں اسی لیے شرح میں صرف معرفہ کی عبارت لکھی ہے اور اسی کا ترجمہ کیا گیا ہے۔

سبزی تازی ہے۔ کھانا باسی ہے۔سیب میٹھا ہے۔ انگور کھٹا ہے۔سوال آسان ہے۔ جواب مشکل ہے۔کھانا تازہ ہے۔ سبزی باسی ہے۔انگور میٹھا ہے۔سنترہ کھٹا ہے۔کیلا لمبا ہے۔مرد ناٹا ہے۔

قرآن کتاب ہے۔ کتاب بابرکت ہے۔انار تازہ ہے۔ پانی باسی ہے۔مہمان بھوکا ہے۔ کتا پیاسا ہے۔باپ کاتب ہے۔ چچا انجینئر ہے۔گلاب خوب صورت ہے۔ بندر بدصورت ہے۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی | شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | پانی تازہ ہے۔ | اَلْمَاءُ طَرِیٌّ | 2 | کتاب آسان ہے | اَلْكِتَابُ سَهْلٌ |
| 3 | انار میٹھا ہے | اَلرُّمَّانُ حُلْوٌ | 4 | سوال مشکل ہے | اَلسُّوَالُ صَعْبٌ |
| 5 | پودا تروتازہ ہے | اَلْغَرْسُ طَرِیٌّ | 6 | قرآن بابرکت ہے | اَلْقُرْآنُ مُبَارَكٌ |
| 7 | انگور میٹھا ہے | اَلْعِنَبُ حَامِضٌ | 8 | سبزی باسی ہے | اَلْبَقْلُ بَائِتٌ |
| 9 | پانی تازہ ہے | اَلْمَاءُ طَرِیٌّ | 10 | کھانا باسی ہے | اَلطَّعَامُ بَائِتٌ |
| 11 | جواب آسان ہے | اَلْجَوَابُ سَهْلٌ | 12 | کتاب سخت ہے | اَلْكِتَابُ صَعْبٌ |
| 13 | کیلا میٹھا ہے | اَلمَوْزُ حُلْوٌ | 14 | انگور کھٹا ہے | اَلْعِنَبُ حَامِضٌ |
| 15 | سیب تازہ ہے | اَلتُّفَّاحُ طَرِیٌّ | 16 | پانی باسی ہے | اَلمَاءُ بَائِتٌ |
| 17 | گلاب تروتازہ ہے | اَلْوَرْدُ طَرِیٌّ | | | |

## درس (۴)

ھٰذَامِفْتَاحٌ• ھٰذَا وَرْدٌ• ھٰذَا قَفَصٌ• ھٰذَا مِنْظَارٌ• ھٰذَا رُمَّانٌ• ھٰذَا اَصِیْصٌ •ھٰذَا مِصْبَاحٌ• ھٰذَا وَرْدٌ• ذٰلِکَ رُمَّانٌ• ھٰذَا لَوْحٌ• ذٰلِکَ قَلَمٌ• ھٰذَا رُمَّانٌ• ذٰلِکَ تُفَّاحٌ• ھٰذَا اِبْرِیْقٌ• ذٰلِکَ قَفَصٌ• ھٰذَا دَرْسٌ• ذٰلِکَ تَمْرِیْنٌ• ھٰذَا مِصْبَاحٌ• ذٰلِکَ مِفْتَاحٌ•

**ترجمہ:۔** یہ چابی ہے۔یہ گلاب ہے۔یہ پنجرہ ہے۔یہ دوربین ہے۔یہ انار ہے۔یہ گملا ہے۔یہ چراغ ہے۔یہ گلاب ہے۔وہ انار ہے۔یہ تختی ہے۔وہ قلم ہے۔یہ انار ہے۔وہ سیب ہے۔یہ جگ ہے۔وہ پنجرہ ہے۔یہ سبق ہے۔ وہ مشق ہے۔یہ چراغ ہے۔وہ چابی ہے۔

### عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی | شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | یہ کتاب ہے | ھٰذَا كِتَابٌ | 2 | وہ قلم ہے | ذٰلِكَ قَلَمٌ |
| 3 | یہ جگ ہے | ھٰذَا إبْرِيْقٌ | 4 | یہ سوال ہے | ھٰذَا سُوَالٌ |
| 5 | وہ جواب ہے | ذٰلِكَ جَوَابٌ | 6 | یہ عربی ہے | ھٰذَا عَرَبِيٌّ |
| 7 | وہ ہندی ہے | ذٰلِكَ هِنْدِيٌّ | 8 | وہ عربی ہے | ذٰلِكَ عَرَبِيٌّ |
| 9 | یہ مشق ہے | ھٰذَا تَمرِيْنٌ | 10 | یہ قرآن ہے | ھٰذَا قُرْآنٌ |
| 11 | وہ حدیث ہے | ذٰلِكَ حَدِيْثٌ | 12 | یہ پودا ہے | ھٰذَا غَرْسٌ |
| 13 | وہ چراغ ہے | ذٰلِكَ مِصْبَاحٌ | 14 | یہ تختی ہے | ھٰذَا لَوْحٌ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 15 | وہ انار ہے | ذٰلِكَ رُمَّانٌ | 16 | وہ گملا ہے | ذٰلِكَ أَصِيْصٌ |
| 17 | وہ فارسی ہے | ذٰلِكَ فَارْسِيٌّ | 18 | یہ گلاب ہے | هٰذَا وَرْدٌ |
| 19 | یہ سیب ہے | هٰذَا تُفَّاحٌ | 20 | یہ قلم ہے | هٰذَا قَلَمٌ |
| 21 | وہ کتاب ہے | ذٰلِكَ كِتَابٌ | | | |

## درس (۵)

هٰذِهٖ اَرِيْكَةٌ• هٰذِهٖ طَاوِلَةٌ• هٰذِهٖ سَاعَةٌ• هٰذِهٖ قَلَنْسُوَةٌ• هٰذِهٖ دَرَّاجَةٌ•تِلْكَ اُسْطُوَانَةٌ• تِلْكَ حَقِيْبَةٌ• هٰذَا جَمَلٌ• تِلْكَ نَاقَةٌ• ذٰلِكَ مَوْزٌ• تِلْكَ سَاعَةٌ• هٰذِهٖ قَلَنْسُوَةٌ • تِلْكَ قُبَّعَةٌ• هٰذَا طَعَامٌ• ذٰلِكَ مَاءٌ• هٰذِهٖ دَرَّاجَةٌ• تِلْكَ طَاوِلَةٌ• هٰذَا مِقْرَاضٌ • تِلْكَ اَرِيْكَةٌ• هٰذِهٖ حَقِيْبَةٌ• تِلْكَ مِحْفَظَةٌ•

**ترجمہ:**۔ یہ صوفہ ہے۔یہ میز ہے۔یہ گھڑی ہے۔یہ ٹوپی ہے۔یہ سائیکل ہے۔وہ ستون ہے۔وہ بیگ ہے۔یہ اونٹ ہے۔وہ اونٹنی ہے۔وہ کیلا ہے۔ وہ گھڑی ہے۔ یہ ٹوپی ہے۔ وہ ٹوپ ہے۔یہ کھانا ہے۔ وہ پانی ہے۔یہ سائیکل ہے۔ وہ میز ہے۔یہ قینچی ہے۔ وہ صوفہ ہے۔یہ بیگ ہے۔وہ بستہ ہے۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی | شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | یہ ٹوپ ہے | هٰذِهٖ قُبَّعَةٌ | 2 | وہ ٹوپی ہے | تِلْكَ قَلَنْسُوَةٌ |
| 3 | یہ گھڑی ہے | هٰذِهٖ سَاعَةٌ | 4 | وہ میز ہے | تِلْكَ طَاوِلَةٌ |
| 5 | یہ صوفہ ہے | هٰذِهٖ أَرِيْكَةٌ | 6 | وہ گھڑی ہے | تِلْكَ سَاعَةٌ |
| 7 | یہ اونٹنی ہے | هٰذِهٖ نَاقَةٌ | 8 | وہ اونٹ ہے | ذٰلِكَ جَمَلٌ |
| 9 | یہ گملا ہے | هٰذَا أَصِيْصٌ | 10 | وہ پودا ہے | ذٰلِكَ غَرْسٌ |
| 11 | یہ بیگ ہے | هٰذِهٖ حَقِيْبَةٌ | 12 | وہ ظلمت ہے | تِلْكَ ظُلْمَةٌ |
| 13 | وہ سائیکل ہے | تِلْكَ دَرَّاجَةٌ | 14 | یہ چراغ ہے | هٰذَا مِصْبَاحٌ |
| 15 | وہ طاق ہے | تِلْكَ مِشْكوٰةٌ | 16 | یہ گھڑی ہے | هٰذِهٖ سَاعَةٌ |
| 17 | وہ ٹوپی ہے | تِلْكَ قَلَنْسُوَةٌ | 18 | وہ صوفہ ہے | تِلْكَ أَرِيْكَةٌ |
| 19 | یہ سوٹ کیس ہے | هٰذِهٖ حَقِيْبَةٌ | 20 | یہ چابی ہے | هٰذَا مِفْتَاحٌ |
| 21 | وہ ستون ہے | تِلْكَ | | | |

| | | |
|---|---|---|
| | | أُسْطُوَانَةٌ |

## درس (٦)

مَنْ هٰذَا ؟ هٰذَا وَلَدٌ• مَنْ هٰذِهٖ ؟ هٰذِهٖ بِنْتٌ• مَنْ ذٰلِکَ ؟ ذٰلِکَ رَجُلٌ• مَنْ تِلْکَ ؟ تِلْکَ اِمْرَأَةٌ• مَا هٰذَا ؟ هٰذَا غُرَابٌ• مَا ذٰلِکَ ؟ ذٰلِکَ حِمَارٌ• مَا هٰذِهٖ ؟هٰذِهٖ نَاقَةٌ•
مَا هٰذَا؟ هٰذَا شَجَرٌ• مَا هٰذِهٖ؟ هٰذِهٖ سَاعَةٌ•مَا تِلْکَ ؟ تِلْکَ دَرَّاجَةٌ• مَنْ هٰذَا؟ هٰذَا رَجُلٌ• مَا هٰذَا ؟ هٰذَا يَقْطِيْنٌ• مَا ذٰلِکَ ؟ ذٰلِکَ خُبْزٌ•

***ترجمہ:*** یہ کون ہے؟ یہ لڑکا ہے۔یہ کون ہے؟ یہ لڑکی ہے۔وہ کون ہے؟وہ آدمی ہے۔وہ کون ہے؟وہ عورت ہے۔یہ کیا ہے؟ یہ کوا ہے۔وہ کیا ہے؟وہ گدھا ہے۔یہ کیا ہے؟ یہ اونٹنی ہے۔

یہ کیا ہے؟ یہ درخت ہے۔یہ کیا ہے؟ یہ گھڑی ہے۔وہ کیا ہے؟وہ سائیکل ہے۔یہ کون ہے؟یہ آدمی ہے۔یہ کیا ہے؟ یہ کدو ہے۔وہ کیا ہے؟وہ روٹی ہے۔

### سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب | شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | مَنْ هٰذَا؟<br>یہ کون ہے؟ | هٰذَا وَلَدٌ<br>یہ لڑکا ہے | 2 | مَنْ هٰذِهٖ؟<br>یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ بِنْتٌ<br>یہ لڑکی ہے |
| 3 | مَنْ ذٰلِكَ ؟<br>وہ کون ہے؟ | ذٰلِكَ رَجُلٌ<br>وہ مرد ہے | 4 | مَنْ تِلْكَ ؟<br>وہ کون ہے؟ | تِلْكَ اِمْرأَةٌ<br>وہ عورت ہے |
| 5 | مَا هٰذَا؟<br>یہ کیا ہے؟ | هٰذَا شَجَرٌ<br>یہ درخت ہے | 6 | مَا ذٰلِكَ؟<br>وہ کیا ہے؟ | ذٰلِكَ حِمَارٌ<br>وہ گدھا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 7 | مَا هٰذِهٖ؟<br>یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ سَاعَةٌ<br>یہ گھڑی ہے | 8 | مَا هٰذَا؟<br>یہ کیا ہے؟ | هٰذَا يَقْطِيْنٌ<br>یہ کدو ہے |
| 9 | مَا تِلْكَ ؟<br>وہ کیا ہے؟ | تِلْكَ دَرَّاجَةٌ<br>وہ سائیکل ہے | | | |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | یہ کون ہے؟ یہ مرد ہے۔ | مَنْ هٰذَا؟ هٰذَا رَجُلٌ |
| 2 | وہ کون ہے؟ وہ عورت ہے۔ | مَنْ تِلْكَ؟ تِلْكَ اِمْرَأَةٌ |
| 3 | وہ کون ہے؟ وہ لڑکا ہے۔ | مَنْ ذٰلِكَ ؟ ذٰلِكَ وَلَدٌ |
| 4 | یہ کیا ہے؟ یہ گدھا ہے۔ | مَا هٰذَا ؟ هٰذَا حِمَارٌ |
| 5 | وہ کیا ہے؟ وہ اونٹنی ہے۔ | مَاتِلْكَ؟ تِلْكَ نَاقَةٌ |
| 6 | یہ کیا ہے؟ یہ ٹوپ ہے۔ | مَاهٰذِهٖ؟ هٰذِهٖ قُبَّعَةٌ |
| 7 | وہ کیا ہے؟ وہ سنترہ ہے۔ | مَاذٰلِكَ ؟ ذٰلِكَ بُرْتُقَالٌ |
| 8 | وہ کیا ہے؟ وہ کوّا ہے۔ | مَا ذٰلِكَ ؟ ذٰلِكَ غُرَابٌ |
| 9 | یہ کون ہے؟ یہ لڑکی ہے۔ | مَنْ هٰذِهٖ؟ هٰذِهٖ بِنْتٌ |
| 10 | وہ کون ہے؟ وہ لڑکا ہے۔ | مَنْ ذٰلِكَ ؟ ذٰلِكَ وَلَدٌ |
| 11 | یہ کیا ہے؟ یہ کدو (لوکی) ہے۔ | مَاهٰذَا؟ هٰذَا يَقْطِيْنٌ |
| 12 | وہ کیا ہے؟ وہ سلفچی (طست) ہے۔ | مَا ذٰلِكَ ؟ ذٰلِكَ طَسْتٌ |

# درس (۷)

هٰذَاالْکَلْبُ• هٰذَا کَلْبٌ• ذٰلِکَ الْکِتَابُ• ذٰلِکَ کِتَابٌ•هٰذِهِ النَّاقَةُ• هٰذِهِ نَاقَةٌ• تِلْکَ الْکَلْبَةُ• تِلْکَ کَلْبَةٌ• هٰذَاالْقِطُّ• هٰذَا قِطٌّ• تِلْکَ الْقِطَّةُ• تِلْکَ قِطَّةٌ• هٰذَا الْفَرَسُ• هٰذَا حِمَارٌ• ذٰلِکَ الْفِیْلُ • ذٰلِکَ جَمَلٌ• هٰذِهِ الشَّاةُ• هٰذَا ضَأنٌ• هٰذَا الأَثْلُ• ذٰلِکَ سِدْرٌ • هٰذِهِ الْبَقَرَةُ• ذٰلِکَ عِجْلٌ• هٰذِهِ کُرَّاسَةٌ• ذٰلِکَ یَرَاعٌ• هٰذَا وَلَدٌ• هٰذَا صَغِیْرٌ• ذٰلِکَ رَجُلٌ• ذٰلِکَ کَبِیْرٌ• هٰذِهِ بِنْتٌ• هٰذِهِ صَغِیْرَةٌ• تِلْکَ اِمْرَأَةٌ• تِلْکَ کَبِیْرَةٌ• هٰذَا الْکَلْبُ کَبِیْرٌ• تِلْکَ الْقِطَّةُ صَغِیْرَةٌ•

**ترجمہ:** یہ کتا، یہ کتا ہے۔ وہ کتاب، وہ کتاب ہے۔ یہ اونٹنی، یہ اونٹنی ہے۔ وہ کتیا، وہ کتیا ہے۔ یہ بلوٹا، یہ بلوٹا ہے۔ وہ بلی، وہ بلی ہے۔ یہ گھوڑا، یہ گدھا ہے۔ وہ ہاتھی، وہ اونٹ ہے۔ یہ بکری، یہ بھیڑ ہے۔ یہ جھاؤ، وہ بیری ہے۔ یہ گائے، وہ بچھڑا ہے۔ یہ کاپی ہے۔ وہ (نیزے کا) قلم ہے۔ یہ لڑکا ہے۔ یہ چھوٹا ہے۔ وہ مرد ہے۔ وہ بڑا ہے۔ یہ لڑکی ہے۔ یہ چھوٹی ہے۔ وہ عورت ہے۔ وہ بڑی ہے۔ یہ کتا بڑا ہے۔ وہ بلی چھوٹی ہے۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
| --- | --- | --- |
| 1 | یہ بلوٹا | هٰذَا الْقِطُّ |
| 2 | یہ بلوٹا ہے | هٰذَا قِطٌّ |
| 3 | یہ بلوٹا بڑا ہے | هٰذَ الْقِطُّ کَبِیْرٌ |
| 4 | وہ لڑکا | ذٰلِكَ الْوَلَدُ |
| 5 | وہ لڑکا ہے | ذٰلِكَ وَلَدٌ |
| 6 | وہ لڑکا چھوٹا ہے | ذٰلِكَ الْوَلَدُ صَغِیْرٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 7 | یہ لڑکی | هٰذِهِ الْبِنْتُ |
| 8 | یہ لڑکی ہے | هٰذِهِ بِنْتٌ |
| 9 | یہ لڑکی طالبہ ہے | هٰذِهِ الْبِنْتُ مُتَعَلِّمَةٌ |
| 10 | وہ مرد | ذٰلِكَ الرَّجُلُ |
| 11 | وہ مرد ہے | ذٰلِكَ رَجُلٌ |
| 12 | وہ مرد کھلاڑی ہے | ذٰلِكَ الرَّجُلُ لَاعِبٌ |
| 13 | یہ لڑکا کون ہے؟ | مَنْ هٰذَاالْوَلَدُ؟ |
| 14 | یہ لڑکا طالب علم ہے۔ | هٰذَاالْوَلَدُ مُتَعَلِّمٌ |
| 15 | وہ مرد کون ہے؟ | مَنْ ذٰلِكَ الرَّجُلُ؟ |
| 16 | وہ مرد مسلم ہے۔ | ذٰلِكَ الرَّجُلُ مُسْلِمٌ |
| 17 | یہ کیا ہے؟ | مَا هٰذَا؟ |
| 18 | یہ جھاؤ (کا درخت) ہے۔ | هٰذَا شَجَرُ الْأَثْلِ |

# درس (۸)

أَنَا أَبٌ• أَنْتَ اِبْنٌ• أَنَا جَدٌّ• أَنْتَ حَفِيْدٌ• أَنَا بِنْتٌ• أَنْتِ أُمٌّ•أَنَا حَفِيْدَةٌ• أَنْتِ جَدَّةٌ•

مَنْ أَنْتَ؟ أَنَاسَعْدٌ وَأَنْتَ؟ أَنَا حَمِيْدٌ• هَلْ أَنْتَ طَالِبٌ؟ نَعَمْ: أَنَا طَالِبٌ• هَلْ أَنْتَ عَرَبِيٌّ؟ لَا،أَنَا هِنْدِيٌّ لَا عَرَبِيٌّ• مَنْ هٰذَا ؟ هٰذَا طَالِبٌ أَيْضًا• هَلْ ذٰلِک طَالِبٌ؟ لَا ،ذٰلِکَ لَاعِبٌ لَا طَالِبٌ•

مَنْ أَنْتِ؟ أَنَا خَدِيْجَةُ• هَلْ أَنْتِ طَالِبَةٌ؟ نَعَمْ: أَنَا طَالِبَةٌ• هَلْ أَنْتِ هِنْدِيَّةٌ؟ لَا ،أَنَا بَاكِسْتَانِيَّةٌ• مَنْ هٰذِهِ؟ هٰذِهِ سَلْمٰى•

أَنَا طَالِبٌ لَا لَاعِبٌ• أَنْتَ عَرَبِيٌّ لَا فَارِسِيٌّ•أَنَا طَالِبَةٌ لَا لَاعِبَةٌ• أَنْتِ فَارِسِيَّةٌ لَا هِنْدِيَّةٌ•

**ترجمہ:۔** میں باپ ہوں۔تو بیٹا ہے۔میں دادا ہوں۔تو پوتا ہے۔میں لڑکی ہوں۔تو ماں ہے۔میں پوتی ہوں۔تو دادی ہے۔

تم کون ہو؟میں سعد ہوں۔اور تم؟میں حمید ہوں۔کیا تم طالب علم ہو؟ہاں:میں طالب علم ہوں۔کیا تم عربی ہو؟نہیں،میں ہندوستانی ہوں عربی نہیں۔یہ کون ہے؟یہ بھی طالب علم ہے۔کیا وہ طالب علم ہے؟نہیں،وہ کھلاڑی ہے طالب علم نہیں۔

تم کون ہو؟میں خدیجہ ہوں۔کیا تم طالبہ ہو؟ہاں:میں طالبہ ہوں۔کیا تم ہندوستانی ہو؟نہیں،میں پاکستانی ہوں۔یہ کون ہے؟یہ سلمٰی ہے۔

میں طالب علم ہوں،کھلاڑی نہیں۔تم عربی ہو،فارسی نہیں۔میں طالبہ ہوں،کھلاڑی نہیں۔تم فارسی ہو،ہندوستانی نہیں۔

## عربی بناؤ

| عربی | اردو | شمار |
|---|---|---|
| مَنْ أَنْتَ؟ أَنَا عَالِمٌ | تو کون ہے؟میں عالم ہوں۔ | 1 |
| مَا هٰذَا؟ هٰذَا فَرَسٌ | یہ کیا ہے؟یہ گھوڑا ہے۔ | 2 |
| مَنْ ذٰلِكَ؟ ذٰلِكَ طَبِيْبٌ | وہ کون ہے؟وہ طبیب ہے۔ | 3 |
| مَا ذٰلِكَ؟ ذٰلِكَ فِيْلٌ | وہ کیا ہے؟وہ ہاتھی ہے۔ | 4 |
| مَنْ أَنْتِ؟ أَنَا عَالِمَةٌ | تو کون ہے؟میں عالمہ ہوں۔ | 5 |
| مَا تِلْكَ؟ تِلْكَ كَلْبَةٌ | وہ کیا ہے؟وہ کتیا ہے۔ | 6 |

| | | |
|---|---|---|
| 7 | یہ کون ہے؟ یہ حافظہ ہے۔ | مَنْ هٰذِهٖ ؟ هٰذِهٖ حَافِظَةٌ |
| 8 | یہ کیا ہے؟ یہ بلی ہے۔ | مَاهٰذِهٖ؟ هٰذِهٖ قِطَّةٌ |
| 9 | کیا یہ سنترہ ہے؟ | هَلْ هٰذَا بُرتِقَالٌ ؟ |
| 10 | جی نہیں! یہ سیب ہے سنترہ نہیں۔ | لَا، هٰذَا تُفَّاحٌ لَا، بُرْتِقَالٌ |
| 11 | کیا وہ طشت (سلفچی) ہے؟ جی ہاں! | هَلْ ذٰلِكَ طَسْتٌ؟ نَعَمْ |

## درس (۹)

مِنَ اللهِ • لِلّٰهِ• مِنَ الْبَيْتِ• إِلَى الْكِتَابِ• فِي الْمَاءِ• لِلْوَلَدِ• لِلْبِنْتِ• مِنَ الْحَدِيْقَةِ • لِلْمُؤمِنِ• فِي الأَرْضِ• عَلَى السَّمَاءِ• عَلَى الطَّاوِلَةِ• إِلَى الْجَامِعَةِ• فِي اللَّبَنِ• فِيْ الْقِدْرِ• فِي الْجَيْبِ•

كَالأَسَدِ /الْقَمَرِ• عَلِيٌّ كَالأَسَدِ•عَلَى الْفَرَسِ/الْجَمَلِ• اَلْعَسْكَرِيُّ عَلَى الْفَرَسِ •فِي الْكَأسِ/فِي الابْرِيْقِ• اَللَّبَنُ فِي الْكَأسِ• عَلَى الشَّجَرِ/اَلْجِدَارِ• اَلْحَمَامُ عَلَى الشَّجَرِ• عَلَى الْجِدَارِ/اَلسَّقْفِ• اَلْغُرَابُ عَلَى الْجِدَارِ• فِي الدَّلْوِ/الكَأسِ• اَلْمَاءُ فِي الدَّلْوِ•فِي الْقُفْلِ/الْجَيْبِ• اَلْمِفْتَاحُ فِي الْقُفْلِ•

اَلْمَاءُ فِي الاِبْرِيْقِ•اَلْبَبْغَاءُ فِي الْقَفَصِ• اَلطَّائِرُ عَلَى الشَّجَرِ• اَلْكِتَابُ عَلَى الطَّاوِلَةِ• اَلْعِزَّةُ لِلْمُؤمِنِ • اَلْفَوْزُ لِلْمُجْتَهِدِ•

***ترجمہ:***۔اللہ سے۔اللہ کے لیے۔گھر سے۔کتاب تک۔پانی میں۔لڑکے کے لیے۔لڑکی کے لیے۔باغ سے۔مومن کے لیے۔زمین میں۔آسمان پر۔میز پر۔یونیورسٹی تک۔دودھ میں۔دیگچی میں۔جیب میں۔

شیر کی طرح/چاند کی طرح۔علی شیر کی طرح ہے۔گھوڑے پر/اونٹ پر۔فوجی گھوڑے پر ہے۔گلاس میں/جگ میں،دودھ گلاس میں ہے۔درخت پر/دیوار پر،کبوتر درخت پر ہے۔دیوار پر/چھت پر،کوا دیوار پر ہے۔بالٹی میں/گلاس میں،پانی بالٹی میں ہے۔تالے میں/جیب میں،چابی تالے میں ہے۔

پانی جگ میں ہے۔طوطا پنجرہ میں ہے۔پرندہ درخت پر ہے۔کتاب میز پر ہے۔عزت مومن کے لیے ہے۔کامیابی محنتی کے لیے ہے۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | رسول کے لئے۔ | لِلرَّسُوْلِ |
| 2 | وضو کے لئے۔ | لِلْوُضُوْءِ |
| 3 | زمین پر۔ | عَلَى الأَرْضِ |
| 4 | مکتب میں۔ | فِي الْمَكْتَبِ |
| 5 | گھر میں۔ | فِي الْبَيْتِ |
| 6 | گھر سے۔ | مِنَ الْبَيْتِ |
| 7 | گھر تک۔ | إِلَى الْبَيْتِ |
| 8 | ہاتھی پر۔ | عَلَى الْفِيْلِ |
| 9 | میز پر۔ | عَلَى الطَّاوِلَةِ |
| 10 | قرآن میں۔ | فِي الْقُرْآنِ |
| 11 | حدیث میں۔ | فِي الْحَدِيْثِ |
| 12 | کرسی پر۔ | عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| 13 | اول سے آخر تک | مِنَ الأَوَّلِ إِلَى الْآخِرِ |

| | | |
|---|---|---|
| 14 | گھر سے مدرسہ تک | مِنَ الْبَيْتِ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| 15 | کوفہ سے بصرہ تک | مِنَ الْكُوْفَةِ إِلَى الْبَصْرَةِ |
| 16 | چھوٹے سے بڑے تک | مِنَ الصَّغِيْرِ إِلَى الْكَبِيْرِ |
| 17 | چراغ طاق میں ہے۔ | اَلْمِصْبَاحُ فِي الْمِشْكٰوةِ |
| 18 | پرندہ پنجرہ میں ہے۔ | اَلطَّائِرُ فِي الْقَفَصِ |
| 19 | لڑکا کرسی پر ہے۔ | اَلْوَلَدُ عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| 20 | کرسی زمین پر ہے۔ | اَلْكُرْسِيُّ عَلَى الْأَرْضِ |
| 21 | پودا گملے میں ہے۔ | اَلْغَرْسُ فِي الْأَصِيْصِ |
| 22 | گملا زمین پر ہے۔ | اَلْأَصِيْصُ عَلَى الْأَرْضِ |
| 23 | عزت عالم کے لیے ہے۔ | اَلْعِزَّةُ لِلْعَالِمِ |
| 24 | آدمی گھوڑے پر ہے۔ | اَلرَّجُلُ عَلَى الْفَرْسِ |
| 25 | کامیابی اللہ کی جانب سے ہے۔ | اَلْفَوْزُ مِنَ اللهِ |
| 26 | علم، عمل کے لیے ہے۔ | اَلْعِلْمُ لِلْعَمَلِ |

## درس (۱۰)

أَيْنَ الْمِصْبَاحُ؟ اَلْمِصْبَاحُ فِي الْمِشْكٰوةِ• أَيْنَ السَّمَكُ؟ اَلسَّمَكُ فِي الْمَاءِ• أَيْنَ الطَّائِرُ؟ اَلطَّائِرُ عَلَى الشَّجَرِ•أَيْنَ الْمَرْأَةُ؟ اَلْمَرْأَةُ فِي الْبَيْتِ• كَيْفَ الْبَيْتُ؟ اَلْبَيْتُ وَاسِعٌ• لِمَنِ الْعِزَّةُ؟ اَلْعِزَّةُ لِلْمُؤمِنِ• لِمَنِ الْفَوْزُ؟ اَلْفَوْزُ لِلْمُجْتَهِدِ• أَيْنَ السَّلَّةُ ؟ اَلسَّلَّةُ عَلَى الأَرْضِ• كَيْفَ الأَرِيْكَةُ؟ اَلأَرِيْكَةُ جَمِيْلَةٌ• لِمَنِ الأَرِيْكَةُ؟ اَلأَرِيْكَةُ لِسَعِيْدٍ•

اَلسَّمَکُ فِي الْمَاءِ• فِي الْكَأسِ مَاءٌ• كَيْفَ الْمَاءُ ؟ اَلْمَاءُ قَرَاحٌ• وَكَيْفَ السَّمَکُ؟ اَلسَّمَکُ جَمِيْلٌ•

**ترجمہ**:۔ چراغ کہاں ہے؟چراغ طاق میں ہے۔ مچھلی کہاں ہے؟مچھلی پانی میں ہے ۔پرندہ کہاں ہے ؟ پرندہ درخت پر ہے۔عورت کہاں ہے ؟عورت گھر میں ہے۔گھر کیسا ہے ؟ گھر کشادہ ہے۔عزت کس کے لیے ہے؟عزت مؤمن کے لیے ہے۔کامیابی کس کے لیے ہے ؟ کامیابی محنتی کے لیے ہے۔ٹوکری (کنڈی) کہاں ہے؟ٹوکری زمین پر ہے۔صوفہ کیسا ہے ؟صوفہ خوب صورت ہے۔صوفہ کس کا ہے؟صوفہ سعید کا ہے۔

مچھلی پانی میں ہے۔گلاس میں پانی ہے۔پانی کیسا ہے؟پانی صاف ہے۔اور مچھلی کیسی ہے ؟مچھلی خوبصورت ہے۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | أَيْنَ الْبَبْغَاءُ ؟ | اَلْبَبْغَاءُ عَلَى الشّجَرِ |
| 2 | كَيْفَ الْقَفَصُ ؟ | اَلْقَفَصُ وَاسِعٌ |
| 3 | أَيْنَ الطَّائِرُ؟ | اَلطَّائِرُ عَلَى الشَّجَرِ |
| 4 | أَيْنَ الشَّجَرُ؟ | اَلشَّجَرُ عَلَى الأَرْضِ |
| 5 | كَيْفَ الطَّائِرُ؟ | اَلطَّائِرُ جَمِيْلٌ |
| 6 | كَيْفَ الأَرِيْكَةُ ؟ | اَلْأَرِيْكَةُ جَمِيْلَةٌ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | لڑکی کہاں ہے؟ | أَيْنَ الْبِنْتُ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| 2 | لڑکی گھر میں ہے۔ | اَلْبِنْتُ فِی الْبَیْتِ |
| 3 | گھر کیسا ہے؟ | کَیْفَ الْبَیْتُ؟ |
| 4 | گھر خوب صورت ہے؟ | اَلْبَیْتُ جَمِیْلٌ |
| 5 | پنجرہ کیسا ہے؟ | کَیْفَ الْقَفَصُ؟ |
| 6 | پنجرہ کشادہ ہے؟ | اَلْقَفَصُ وَاسِعٌ |
| 7 | پانی کیسا ہے؟ | کَیْفَ الـمَاءُ؟ |
| 8 | پانی صاف ہے؟ | اَلْمَاءُ قَرَاحٌ |
| 9 | گھڑی کیسی ہے؟ | کَیْفَ السَّاعَۃُ؟ |
| 10 | گھڑی خوب صورت ہے۔ | اَلسَّاعَۃُ جَمِیْلَۃٌ |
| 11 | لڑکی کہاں ہے؟ | أَیْنَ الْبِنْتُ؟ |
| 12 | لڑکی کرسی پر ہے۔ | اَلْبِنْتُ عَلَی الْکُرْسِیّ |
| 13 | کرسی کہاں ہے؟ | أَیْنَ الْکُرْسِیُّ؟ |
| 14 | کرسی زمین پر ہے۔ | اَلْکُرْسِیُّ عَلَی الْأَرْضِ |
| 15 | کامیابی کس کے لیے ہے؟ | لِمَنِ الْفَوْزُ؟ |
| 16 | کامیابی مسلم کے لیے ہے۔ | اَلْفُوْزُ لِلْمُسْلِمِ |
| 17 | ٹوپی کیسی ہے؟ | کَیْفَ الْقَلَنْسُوَۃُ؟ |
| 18 | ٹوپی خوب صورت ہے۔ | اَلْقَلَنْسُوَۃُ جَمِیْلَۃٌ |
| 19 | پانی میں مچھلی ہے۔ | فِی الـمَاءِ سَمَكٌ |
| 20 | پانی گلاس میں ہے۔ | اَلـمَاءُ فِی الکَأْسِ |
| 21 | جگ میں پانی ہے۔ | فِی الإِبْرِیْقِ مَاءٌ |

## درس (۱۱) تمرین

أَیْنَ الْغُرَابُ؟ اَلْغُرَابُ عَلَى الْجِدَارِ• مَا عَلَى الْجِدَارِ؟ عَلَى الْجِدَارِ غُرَابٌ•
أَیْنَ السَّمَکُ؟ اَلسَّمَکُ فِي الْمَاءِ• مَافِي الْمَاءِ؟ فِي الْمَاءِ سَمَکٌ• مَا عَلَى الأَرْضِ؟ عَلَى الأَرْضِ اَصِیْصٌ• مَنْ عَلَى الْکُرْسِيِّ؟ عَلَى الْکُرْسِيِّ أُسْتَاذٌ•
هَلِ الأُسْتَاذُ عَلَى الْکُرْسِيِّ؟ نَعَمْ: اَلأُسْتَاذُ عَلَى الْکُرْسِيِّ• هَلِ الْغُرَابُ عَلَى الشَّجَرِ؟ لَا،اَلْغُرَابُ عَلَى الْجِدَارِ• هَلِ الزَّهَرُ عَلَى الشَّجَرِ؟نَعَمْ: اَلزَّهَرُ عَلَى الشَّجَرِ•

## میری مشق

**ترجمہ:**۔کوا کہاں ہے؟کوا دیوار پر ہے۔دیوار پر کیا ہے؟دیوار پر کوّا ہے۔مچھلی کہاں ہے؟مچھلی پانی میں ہے۔پانی میں کیا ہے؟پانی میں مچھلی ہے۔زمین پر کیا ہے؟زمین پر گملا ہے۔کرسی پر کون ہے؟کرسی پر استاد ہے۔
کیا استاد کرسی پر ہے؟ہاں:استاد کرسی پر ہے۔کیا کوا درخت پر ہے؟نہیں،کوا دیوار پر ہے۔کیا پھول درخت پر ہے؟ہاں:پھول درخت پر ہے۔

**سوالات وجوابات**

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | أَیْنَ الْغُرَابُ ؟ | اَلْغُرَابُ عَلَى الْجِدَارِ |
| 2 | مَا عَلَى الْجِدَارِ ؟ | عَلَى الْجِدَارِ غُرَابٌ |
| 3 | مَاعَلَى الشَّجَرِ ؟ | عَلَى الشَّجَرِ طَائِرٌ |
| 4 | أَیْنَ الطَّائِرُ ؟ | اَلطَّائِرُ عَلَى الشَّجَرِ |
| 5 | أَیْنَ الأَصِیْصُ ؟ | اَلْأَصِیْصُ عَلَى الْأَرْضِ |
| 6 | مَاعَلَى الأَرْضِ ؟ | عَلَى الْأَرْضِ أَصِیْصٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 7 | أَيْنَ الرَّجُلُ ؟ | اَلرَّجُلُ عَلَى الْكُرْسِيّ |
| 8 | مَنْ عَلَى الْكُرْسِيّ ؟ | اَلْأُسْتَاذُ عَلَى الْكُرْسِيّ |
| 9 | مَا فِي الْمَاءِ ؟ | فِي الْمَاءِ سَمَكٌ |
| 10 | هَلِ السَّمَكُ فِي الْمَاءِ؟ | نَعَمْ ، اَلسَّمَكُ فِي الْمَاءِ |
| 11 | هَلِ الطَّائِرُ عَلَى الشَّجرِ ؟ | نَعَمْ، اَلطَّائِرُ عَلَى الشَّجرِ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | کتا کہاں ہے؟ | أَيْنَ الْكَلْبُ؟ |
| 2 | کتا باغ میں ہے۔ | اَلْكَلْبُ فِي الْحَدِيْقَةِ |
| 3 | کیا کتا باغ میں ہے؟ | هَلِ الْكَلْبُ فِي الْحَدِيْقَةِ ؟ |
| 4 | جی ہاں! کتا باغ میں ہے۔ | نَعَمْ : اَلْكَلْبُ فِي الْحَدِيْقَةِ |
| 5 | باغ میں کیا ہے؟ | مَا فِي الْحَدِيْقَةِ؟ |
| 6 | باغ میں کتّا ہے۔ | فِي الْحَدِيْقَةِ كَلْبٌ |
| 7 | گھر میں کون ہے؟ | مَنْ فِي الْبَيْتِ؟ |
| 8 | گھر میں مرد ہے؟ | فِي الْبَيْتِ رَجُلٌ |
| 9 | گھر میں کیا ہے؟ | مَا فِي الْبَيْتِ؟ |
| 10 | گھر میں بلی ہے؟ | فِي الْبَيْتِ قِطَّةٌ |
| 11 | کیا بکری گھر میں ہے؟ | هَلِ الشَّاةُ فِي الْبَيْتِ؟ |
| 12 | جی ہاں! بکری گھر میں ہے۔ | نَعَمْ:اَلشَّاةُ فِي الْبَيْتِ |

| | | |
|---|---|---|
| هَلِ الْقِطُّ فِي الدُّكَّانِ؟ | کیا بلوٹا دکان میں ہے؟ | 13 |
| لَا، اَلْقِطُّ فِي الْبَيْتِ | جی نہیں! بلوٹا گھر میں ہے۔ | 14 |
| هَلِ الْوَلَدُ مُجْتَهِدٌ؟ | کیا لڑکا محنتی ہے؟ | 15 |
| نَعَمْ:اَلْوَلَدُ مُجْتَهِدٌ | جی ہاں! لڑکا محنتی ہے۔ | 16 |
| مَنْ عَلَى الْكُرْسِيِّ؟ | کرسی پر کون ہے؟ | 17 |
| عَلَى الْكُرْسِيِّ وَلَدٌ | کرسی پر لڑکا ہے۔ | 18 |
| هَلِ الزَّهْرُ جَمِيْلٌ؟ | کیا پھول خوب صورت ہے؟ | 19 |
| نَعَمْ:اَلزَّهْرُ جَمِيْلٌ؟ | ہاں پھول خوب صورت ہے۔ | 20 |
| كَيْفَ الزَّهْرُ؟ | پھل کیسا ہے؟ | 21 |
| اَلزَّهْرُ جَمِيْلٌ؟ | پھول خوبصورت ہے۔ | 22 |

## درس (۱۲)

اَلْأُسْتَاذُ عَلَى الْكُرْسِيِّ• اَلْأُسْتَاذُجَالِسٌ عَلَى الْكُرْسِيِّ•اَلتِّلْمِيْذُ عَلَى الأَرْضِ• اَلتِّلْمِيْذُ قَائِمٌ عَلَى الأَرْضِ• اَلرَّجُلُ عَلَى الشَّارِعِ• اَلرَّجُلُ وَاقِفٌ عَلَى الشَّارِعِ• اَلْحَافِلَةُ وَاقِفَةٌ عَلَى الشَّارِعِ• اَلْبِنْتُ قَائِمَةٌ عَلَى الأَرْضِ• اَلْمُعَلِّمَةُ جَالِسَةٌ عَلَى الْكُرْسِيِّ• اَلْوَلَدُ مُشْتَغِلٌ بِالْقِرَاءَةِ• اَلْبِنْتُ مُشْتَغِلَةٌ بِالْكِتَابَةِ• اَللَّاعِبُ مشْتَغِلٌ بِاللَّعِبِ •اَلطَّالِبُ مُشْتَغِلٌ بِالْقِرَاءَةِ وَالْكِتَابَةِ• اَلْعِلْمُ كَالْبَحْرِ وَاسِعٌ عَمِيْقٌ• اَلْعَالِمُ رَحْمَةٌ لِّلْعَالَمِ•

**ترجمہ:۔** استاد کرسی پر ہے۔استاد کرسی پر بیٹھا (ہوا) ہے۔شاگرد زمین پر ہے ۔شاگرد زمین پر کھڑا ہے۔آدمی سڑک پر ہے۔آدمی سڑک پر کھڑا (ہوا) ہے۔

بس زمین پر کھڑی (ہوئی) ہے۔لڑکی زمین پر کھڑی (ہوئی) ہے۔استانی کرسی پر بیٹھی (ہوئی) ہے۔لڑکا پڑھنے میں مشغول ہے۔لڑکی لکھنے میں مشغول ہے۔کھلاڑی کھیل میں مشغول ہے۔طالب علم پڑھنے اور لکھنے میں مشغول ہے۔علم سمندر کی طرح کشادہ اور گہرا ہے۔عالم دنیا کے لیے رحمت ہے۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | أَينَ الأُسْتَاذُ ؟ | اَلْأُسْتَاذُ عَلَى الْكُرْسِيّ |
| 2 | مَنْ عَلَى الْكُرْسِيّ ؟ | اَلْأُسْتَاذُ عَلَى الْكُرْسِيّ |
| 3 | مَنْ جَالِسٌ عَلَى الْكُرْسِيّ ؟ | اَلْأُسْتَاذُ جَالِسٌ عَلَى الْكُرْسِيّ |
| 4 | مَنْ عَلَى الأَرْضِ؟ | اَلتِّلْمِيذُ عَلَى الْأَرْضِ |
| 5 | مَنْ قَائِمٌ عَلَى الأَرْضِ ؟ | اَلتِّلْمِيذُ قَائِمٌ عَلَى الْأَرْضِ |
| 6 | هَلِ الرَّجُلُ وَاقِفٌ عَلَى الشَّارِعِ ؟ | نَعَمْ: اَلرَّجُلُ وَاقِفٌ عَلَى الشَّارِعِ |
| 7 | هَلِ الْبِنْتُ قَائِمَةٌ عَلَى الْأَرضِ؟ | نَعَمْ: اَلْبِنْتُ قَائِمَةٌ عَلَى الْأَرْضِ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | عزت اللہ کے لیے ہے۔ | اَلْعِزَّةُ لِلهِ |
| 2 | حمد اللہ کے لیے ہے۔ | اَلْحَمْدُ لِلهِ |
| 3 | حمد اللہ کے لیے ثابت ہے۔ | اَلْحَمْدُ ثَابِتٌ لِلهِ |

| | | |
|---|---|---|
| 4 | صحت انسان کے لیے نعمت ہے۔ | اَلصِّحَةُ نِعْمَةٌ لِلإِنْسَانِ |
| 5 | کوشش کامیابی کے لیے لازم ہے۔ | اَلسَّعْیُ لَازِمٌ لِلْفَوْزِ |
| 6 | لڑکا روڑ پر ٹھہرا ہوا ہے۔ | اَلْوَلَدُ وَاقِفٌ عَلَی الشَّارِع |
| 7 | مرد زمین پر کھڑا ہے۔ | اَلرَّجُلُ قَائِمٌ عَلَی الْأَرْضِ |
| 8 | طالبہ پڑھنے لکھنے میں مشغول ہے۔ | اَلطَّالِبَةُ مُشْتَغِلَةٌ بِالْقِرَاءَةِ وَالْكِتَابَةِ |
| 9 | پرندہ درخت پر بیٹھا ہے۔ | اَلطَّائِرُ جَالِسٌ عَلَی الشَّجَرِ |
| 10 | گھوڑا باغ میں ہے۔ | اَلْفَرَسُ فِي الْحَدِيْقَةِ |
| 11 | کوّا دیوار پر بیٹھا (ہوا) ہے۔ | اَلْغُرَابُ جَالِسٌ عَلَی الْجِدَارِ |
| 12 | قرآن انسان کے لیے ہدایت ہے۔ | اَلْقُرْآنُ هِدَايَةٌ لِلْإِنْسَانِ |
| 13 | عمل عالم کے لیے ضروری ہے۔ | اَلْعَمَلُ ضَرُوْرِيٌّ لِلْعَالِمِ |
| 14 | علم مسلم کے لیے واجب ہے۔ | اَلْعِلْمُ فَرْضٌ لِلْمُسْلِمِ |
| 15 | کامیابی کوشش میں ہے۔ | اَلْفَوْزُ فِي السَّعْيِ |
| 16 | کتّا چھت پر بیٹھا ہے۔ | اَلْكَلْبُ جَالِسٌ عَلَی السَّقْفِ |

## درس (۱۳)

هٰذَا قَمِيْصٌ وَّ هُوَ أَبْيَضُ• هٰذَا الْقَمِيْصُ ثَمِيْنٌ وَّ هُوَ أَبْيَضُ لَا أَسْوَدُ•هٰذَا لَوْحٌ وَّ هُوَ أَسْوَدُ• هٰذَا اللَّوْحُ صَغِيْرٌ وَّ هُوَ أَسْوَدُ لَا أَبْيَضُ• ذٰلِكَ بُرْتُقَالٌ وَّ هُوَ أَصْفَرُ •ذٰلِكَ الْبُرْتُقَالُ رَخِيْصٌ وَّ هُوَ أَصْفَرُ لَا أَحْمَرُ• هٰذِهِ الْقَلَنْسُوَةُ ثَمِيْنَةٌ• هٰذِهِ قَلَنْسُوَةٌ وَّ هِيَ ثَمِيْنَةٌ• تِلْكَ الْقُبَّعَةُ رَخِيْصَةٌ• تِلْكَ قُبَّعَةٌ وَّ هِيَ رَخِيْصَةٌ• هٰذَا حَجَرٌ وَ هُوَ أَسْوَدُ• ذٰلِكَ طُوْبٌ وَ هُوَ أَحْمَرُ•

**ترجمہ:**۔ یہ کرتا ہے اور وہ سفید ہے۔ یہ کرتا قیمتی ہے اور وہ سفید ہے کالا نہیں۔ یہ تختی ہے اور وہ کالی ہے۔ یہ تختی چھوٹی ہے اور وہ کالی ہے سفید نہیں۔ وہ سنترہ ہے اور وہ پیلا ہے۔ وہ سنترہ سستا ہے اور وہ پیلا ہے سرخ نہیں۔ یہ ٹوپی قیمتی ہے۔ یہ ٹوپی ہے اور وہ قیمتی ہے۔ وہ ٹوپ سستا ہے۔ وہ ٹوپ ہے اور وہ سستا ہے۔ یہ پتھر ہے اور وہ کالا ہے۔ وہ پختہ اینٹ ہے اور وہ سرخ ہے۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَا هٰذَا؟ | هٰذَا قَمِيْصٌ |
| 2 | كَيْفَ الْقَمِيْصُ ؟ | اَلْقَمِيْصُ أَبْيَضُ |
| 3 | هَلِ الْقَمِيْصُ ثَمِيْنٌ ؟ | نَعَمْ: اَلْقَمِيْصُ ثَمِيْنٌ |
| 4 | كَيْفَ اللَّوْحُ ؟ | اَللَّوْحُ أَسْوَدُ |
| 5 | مَا ذٰلِكَ؟ | ذٰلِكَ بُرْتُقَالٌ |
| 6 | كَيْفَ الْبُرْتُقَالُ؟ | اَلْبُرْتُقَالُ أَصْفَرُ |
| 7 | مَا هٰذِهِ ؟ | هٰذِهِ قَلَنْسُوَةٌ |
| 8 | كَيْفَ الْقَلَنْسُوَةُ؟ | اَلْقَلَنْسُوَةُ ثَمِيْنَةٌ |
| 9 | كَيْفَ الْقُبَّعَةُ؟ | اَلْقُبَّعَةُ رَخِيْصَةٌ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|

| | | |
|---|---|---|
| 1 | یہ بلی | هٰذِهِ الْقِطَّةُ |
| 2 | یہ بلی ہے اور وہ سفید ہے۔ | هٰذِهِ قِطَّةٌ وَهِيَ بَيْضَاءُ |
| 3 | یہ بلی بڑی ہے اور وہ کالی ہے۔ | هٰذِهِ الْقِطَّةُ كَبِيْرَةٌ وَهِيَ سَوْدَاءُ |
| 4 | یہ گھوڑا ہے اور وہ قیمتی ہے۔ | هٰذَا فَرَسٌ وَهُوَثَمِيْنٌ |
| 5 | یہ گھوڑا | هٰذَاالْفَرَسُ |
| 6 | یہ گھوڑا بڑا ہے اور وہ قیمتی ہے۔ | هٰذَاالْفَرَسُ كَبِيْرٌ وَ هُوَ ثَمِيْنٌ |
| 7 | یہ قلم۔ | هٰذَاالْقَلَمُ |
| 8 | یہ قلم سستا ہے۔ | هٰذَالْقَلَمُ رَخِيْصٌ |
| 9 | یہ قلم سستا ہے مہنگا نہیں۔ | هٰذَاالْقَلَمُ رَخِيْصٌ لَاثَمِيْنٌ |
| 10 | یہ قلم سستا ہے اور وہ کالا ہے۔ | هٰذَاالْقَلَمُ رَخِيْصٌ وَهُوَ أَسْوَدُ |
| 11 | یہ پرند کالا ہے اور وہ کوا ہے۔ | هٰذَا الطَّائِرُ أَسْوَدُ وَهُوَ غُرَابٌ |
| 12 | وہ کیلا ہے۔ | ذٰلِکَ مَوْزٌ |
| 13 | وہ کیلا پیلا ہے۔ | ذٰلِکَ الْمَوْزُ أَصْفَرُ |
| 14 | یہ سائیکل ہے اور وہ سستی ہے۔ | هٰذِهِ دَرَّاجَةٌ وَهِيَ رَخِيْصَةٌ |
| 15 | وہ گھڑی ہے اور وہ قیمتی ہے۔ | تِلْکَ سَاعَةٌ وَهِيَ ثَمِيْنَةٌ |
| 16 | یہ نیزے کا قلم ہے اور وہ لمبا ہے۔ | هَذَا يَرَاعٌ وَهُوَ طَوِيْلٌ |
| 17 | یہ بالٹی ہے اور وہ چھوٹی ہے۔ | هٰذَا دَلْوٌ وَهُوَ صَغِيْرٌ |
| 18 | یہ بندر ہے اور وہ بدصورت ہے۔ | هٰذَا قِرْدٌ وَهُوَ قَبِيْحٌ |
| 19 | یہ روٹی ہے اور وہ خشک ہے۔ | هٰذَا خُبْزٌ وَهُوَ يَابِسٌ |
| 20 | یہ رسّی ہے اور وہ لمبی ہے۔ | هٰذَا حَبْلٌ وَهُوَ طَوِيْلٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 1 | لِمَنِ الْحَمْدُ؟ | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ |
| 2 | أَهُوَ رَبُّ كُلِّ شَيْءٍ ؟ | نَعَمْ:هُوَ رَبُّ كُلِّ شَيْءٍ |
| 3 | أَلِكُلِّ أَجَلٍ كِتَابٌ ؟ | نَعَمْ:لِكُلِّ اَجَلٍ كِتَابٌ |
| 4 | هَلِ اللّٰهُ غَفُوْرٌ ؟ | نَعَمْ:اَللّٰهُ غَفُوْر |
| 5 | هَلِ اللّٰهُ رَحِيْمٌ؟ | نَعَمْ:اَللّٰهُ رَحِيْمٌ |
| 6 | هَلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ؟ | نَعَمْ: اَللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ |
| 7 | مَنْ سَيِّدُنَا مُحَمَّدٌ ﷺ؟ | سَيِّدُنَا مُحَمَّدٌ ﷺ رَسُوْلُ اللّٰهِ |
| 8 | أَهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ؟ | نَعَمْ: هُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | اللہ سنتا جانتا ہے۔ | وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ |
| 2 | اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ | وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَحِيْمٌ |
| 3 | اللہ علم والا حکمت والا ہے۔ | وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ وَحَكِيْمٌ |
| 4 | بادشاہی کس کی ہے؟ | لِمَنِ الْمُلْكُ ؟ |
| 5 | اللہ واحد قہار کی۔ | لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ |
| 6 | مشرق و مغرب اللہ کا ہے۔ | اَلشَّرْقُ وَالْغَرْبُ لِلّٰهِ |
| 7 | اور وہ ہر چیز پر قادر ہے اور وہ ہر چیز کا جاننے والا ہے۔ | وَهُوَ قَادِرٌ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَعَالِمٌ بِكُلِّ شَيْءٍ |
| 8 | یہ اللہ کی مخلوق ہے۔ | هٰذَا خَلْقُ اللّٰهِ |
| 9 | یہ عجیب چیز ہے۔ | هٰذَا شَيْءٌ عَجِيْبٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 10 | وہ بڑی کامیابی ہے۔ | ذٰلِكَ فَوْزٌ عَظِيْمٌ |
| 11 | اسلام بہترین مذہب ہے۔ | اَلْإِسْلَامُ خَيْرُ دِيْن |
| 12 | قرآن بہترین کتاب ہے۔ | اَلْقُرْآنُ خَيْرُ كِتَابِ |

## صحیح اعراب لگاکر اور ترجمہ کر کے اپنے استاد کو دکھاؤ

## تمرین (۱)

هٰذَا مَكْتَبُ الْمَدْرَسَةِ وَ هُوَ جَمِيْلٌ •فِيْهِ أَرِيْكَةٌ وَكُرْسِيٌّ وَطَاوِلَةٌ وَعَلٰى بَابِهِ سِتْرٌ مُتَلَوِّنٌ •عَلىَ الْأَرِيْكَةِ مُدِيْرُ الْمَدْرَسَةِ وَهُوَ مُؤَسِّسُهَا أَيْضًا وَفِيْ جَيْبِهٖ قَلَمُ الْحِبْرِ وَهُوَ ثَمِيْنٌ وَفِيْ يَدِهٖ هَاتِفٌ جَوَّالٌ وَ هُوَ رَائِعٌ وَعَلَى الْكُرْسِيِّ أُسْتَاذٌ جَدِيْدٌ اِسْمُهٗ سُلَيْمَانُ وَهُوَ اَدِيْبٌ وَعَلَى الطَّاوِلَةِ إِبْرِيْقٌ وَكَأسٌ وَأَصِيْصٌ وَمِحْبَرٌ •فِي الْإِبْرِيْقِ مَاءٌ بَارِدٌ وَفِي الْكَأسِ لَبَنٌ حَارٌّ وَفِي الْأَصِيْصِ غَرْسٌ وَعَلَى الْغَرْسِ زَهْرٌ وَالْغَرْسُ أَخْضَرُ وَالزَّهْرُ أَحْمَرُ كَالْوَرْدِ وَفِي الْمِحْبَرِ ،حِبْرٌ أَسْوَدُ وَالْحِبْرُ الْأَسْوَدُ رَخِيْصٌ •

**ترجمہ:**

یہ مدرسہ کا مکتب ہے اور وہ خوب صورت ہے۔اس میں صوفہ،کرسی اور میز ہے اور اس کے دروازہ پر ایک رنگین پردہ ہے۔صوفہ پر مدرسہ کا مینیجر ہے اور وہ اس کا بانی بھی ہے،اس کی جیب میں فونٹن پن ہے اور وہ قیمتی ہے،اس کے ہاتھ میں موبائیل فون ہے اور وہ خوشنما ہے ،کرسی پر نیے استاد ہیں ان کا نام سلیمان ہے اور وہ ادیب ہیں،میز پر جگ،گلاس،گملا اور دوات ہے۔جگ میں ٹھنڈا پانی ہے اور گلاس میں گرم دودھ ہے،گملے میں پودا ہے اور پودے پر پھول

ہے ،پودا ہرا ہے اور پھول گلاب کی طرح سرخ ہے ،دوات میں کالی روشنائی ہے اور کالی روشنائی سستی ہے۔

## تمرین (۲)

مَنْ هٰذَا ؟ هٰذَا طَالِبٌ وَهُوَ صَالِحٌ • كَيْفَ خُلْقُهُ ؟خُلْقُهُ طَيِّبٌ • مَا هِوَايَتُهُ ؟ هِوَايَتُهُ اَلْقِرَاءَةُ وَالْكِتَابَةُ • مَابِيِدِهِ ؟ بِيَدِهِ " مِفْتَاحُ الْعَرَبِيَّةِ " وَ هُوَ كِتَابٌ مُفِيْدٌ لِكُلِّ طَالِبٍ مِنَ الذَكِيِّ وَالْغَبِيّ وَكُلُّ دَرْسٍ مِنْهُ سَهْلٌ لَا صَعْبٌ وَهُوَ فِي اللُّغَةِ الْعَرَ بِيَّةِ •اَللُّغَةُ الْعَرَبِيَّةُ خَيْرُ لُغَةٍ وَتَعْلِيْمُهَا ضَرُوْرِيٌّ لِكُلِّ مُسْلِمٍ وَمُسْلِمَةٍ •

**ترجمہ:** یہ کون ہے ؟یہ طالب علم ہے اور وہ نیک ہے۔اس کے اخلاق کیسے ہیں ؟اس کے اخلاق اچھے ہیں۔اس کا محبوب مشغلہ کیا ہے؟اس کا محبوب مشغلہ پڑھنا اور لکھنا ہے۔اس کے ہاتھ میں کیا ہے ؟اس کے ہاتھ میں "مفتاح العربیہ" ہے اور وہ ذہین اور کند ذہن ہر طالب علم کے لیے مفید کتاب ہے،اس کا ہر سبق آسان ہے مشکل نہیں ہے اور وہ عربی زبان میں ہے ،عربی زبان بہترین زبان ہے ،اس کی تعلیم ہر مسلمان مرد و عورت کے لیے ضروری ہے۔

مَنْ هٰذِهِ؟ هٰذِهِ بِنْتٌ وَهِيَ صَالِحَةٌ جِدًّا • مَااِسْمُهَا ؟اِسْمُهَا سَلْمٰى • كَيْفَ بَيْتُهَا ؟ بَيْتُهَا عَصْرِيٌّ جَمِيْلٌ •

**ترجمہ:-**

یہ کون ہے ؟ یہ لڑکی ہے اور وہ بہت نیک ہے۔اس کا نام کیا ہے ؟اس کا نام سلمی ہے ۔اس کا گھر کیسا ہے ؟اس کا گھر خوب صورت ماڈرن ہے۔

مَنْ أَنْتَ؟ يَاوَلَدُ ! أَنَا طَالِبٌ فِي الْمَدْرَسَةِ الْإِسْلَامِيَّةِ •كَيْفَ مَدْرَسَتُكَ ؟ وَكَيْفَ دِرَاسَتُهَا؟ مَدْرَسَتِي جَمِيْلَةٌ وَدِرَاسَتُهَا جَيِّدَةٌ وَهِيَ مَشْهُوْرَةٌ فِي الْبَلَدِ ،مَشْهُوْرَةٌ جِدًّا •

مَنْ أَنْتِ يَا بِنْتُ ؟أَنَا طَالِبَةٌ • أَأَنْتَ مُسْلِمَةٌ ؟ نَعَمْ، أَنَا مُسْلِمَةٌ •مَا اِسْمُ وَالِدِکِ ؟اِسْمُهٗ عَبْدُ اللّٰهِ •

**ترجمہ:-**

توکون ہے اے لڑکے !؟میں مدرسہ اسلامیہ کا طالب علم ہوں۔تیرا مدرسہ کیسا ہے ؟اور اس کی تعلیم کیسی ہے؟میرا مدرسہ خوب صورت ہے اس کی تعلیم اچھی ہے اور وہ شہر میں بہت مشہور ہے۔

توکون ہے اے لڑکی!؟میں طالبہ ہوں۔کیا تو مسلمان ہے؟ہاں:میں مسلمان ہوں ۔تیرے والد کا نام کیا ہے؟ان کا نام عبداللہ ہے۔

مَا هٰذَا ؟ وَمَا فِيْهِ ؟ هٰذَا بَيْتٌ وَفِيْهِ :جَمَلٌ وَبَقَرٌ وَجَامُوسٌ وَضَأْنٌ وَشَاةٌ وَفَرَسٌ وَحِمَارٌ وَكَلْبٌ وَقِطَّةٌ •أَيْنَ السَّلَّةُ ؟ هِيَ عَلَى الطَّاوِلَةِ • مَا فِيْهَا ؟ فِيْهَا :تِيْنٌ وَتُفَّاحٌ وَرُمَّانٌ وَبُرْتَقَالٌ وَمَوْزٌ وَبَصَلٌ وَثُوْمٌ وَفِلْفِلٌ •

مَاهٰذِهٖ ؟ وَمَا فِيْهَا ؟ هٰذِهٖ حَقِيْبَةٌ وَفِيْهَا :قُبَّعَةٌ وَقَلَنْسُوَةٌ وَقَمِيْصٌ وَ سَاعَةٌ وَفِيْهَا :قَلَمُ الْحِبْرِ وَقَلَمُ الرَّصَاصِ وَكَشَّافُ الضَوْءِ أَيْضًا •

**ترجمہ:**

یہ کیا ہے ؟اور اس میں کیا ہے؟یہ گھر ہے اور اس میں اونٹ،گائے،بھینس،بھیڑ ،بکری،گھوڑا،گدھا،کتا اور بلی ہے۔ٹوکری کہاں ہے؟وہ میز پر ہے۔اس میں کیا ہے؟اس میں انجیر،سیب،انار،سنترہ،کیلا،پیاز،لہسن اور مرچ ہے۔

یہ کیا ہے؟اور اس میں کیا ہے؟یہ بیگ ہے اور اس میں ٹوپ،ٹوپی،قمیص/کرتا اور گھڑی ہے۔اور اس میں فونٹن پن،پنسل اور لائٹ بھی ہے۔

# فهرس الفاظ الجزء الاول ومعانيها

## درس(۱)

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اِنَاءٌ:ج،آنِيَةٌ | برتن | بَصَلٌ | پیاز |
| ثُوْمٌ | لہسن | تُفَّاحٌ | سیب |
| جَبَلٌ:ج،جِبَالٌ | پہاڑ | حَبْلٌ:ج،حِبَالٌ | رسی |
| خَيْطٌ:ج،خُيُوْطٌ | دھاگا | دَلْوٌ:ج،دِلَاءٌ | بالٹی |
| ذَهَبٌ | سونا | رُمَّانٌ | انار |
| زَهْرٌ | پھول | سَرْجٌ | زین |
| شَجَرٌ: ج، أَشْجَارٌ | درخت | صِدَارٌ | واسکٹ |
| ضَرْعٌ:ج،ضُرُوْعٌ | تھن | طُوْبٌ:ج،أَطْوَابٌ | اینٹ |
| ظَرْفٌ:ج،ظُرُوْفٌ | برتن | عِنَبٌ:ج،أَعْنَابٌ | انگور |
| غَرْسٌ:ج،أَغْرَاسٌ | پودا | قُفْلٌ:ج،أَقْفَالٌ | تالا |
| كُرْسِيٌّ:ج،كَرَاسِيُّ | کرسی | لَوْزٌ | بادام |
| مِفْتَاحٌ:ج،مَفَاتِيْحُ | چابی | نَجْمٌ:ج،نُجُوْمٌ | ستارا |
| وَرْدٌ | گلاب | هِلَالٌ:ج،أَهِلَّةٌ | چاند |
| يَرَاعٌ | قلم (نیزے کا) | فِلْفِلٌ | مرچ |

## درس(۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَبٌ:ج،آبَاءُ | باپ | عَمٌّ:ج،أَعْمَامٌ | چچا |
| خَالٌ:ج،أَخْوَالٌ | ماموں | فَرَسٌ:ج،أَفْرَاسٌ | گھوڑا |
| اَخٌ:ج،اِخْوَانٌ | بھائی | حَارِسٌ:ج،حُرَّاسٌ | چوکیدار |
| لَحْمٌ:ج،لُحُوْمٌ | گوشت | جَرَسٌ:ج،أَجْرَاسٌ | گھنٹی |
| خَاتَمٌ:ج،خَوَاتِيْمُ | مہر | سِكِّيْنٌ:ج،سَكَاكِيْنُ | چھری،چاقو |
| قِطَارٌ:ج،قُطُرٌ | ریل | مِقْرَاضٌ:ج،مَقَارِيْضُ | قینچی |
| مَلِكٌ:ج،مُلُوْكٌ | بادشاہ | حَدِيْدٌ | لوہا،تیز |
| سُكَّرٌ | چینی/شکر | طِفْلٌ:ج،أَطْفَالٌ | بچہ |
| ضَيْفٌ:ج،ضُيُوْفٌ | مہمان | سَاعَةٌ:ج،سَاعَاتٌ | گھنٹا |

## درس(۳)

| | | | |
|---|---|---|---|
| طَرِيٌّ | تازہ | طَعَامٌ:ج،أَطْعِمَةٌ | کھانا |
| بَائِتٌ(ن) | باسی | حُلْوٌ | میٹھا |
| حَامِضٌ(ک) | کھٹا | جَائِعٌ:ج،جِيَاعٌ(ن) | بھوکا |
| بَقْلٌ:ج،بُقُوْلٌ | سبزی | سُؤَالٌ:ج،أَسْئِلَةٌ | سوال |
| سَهْلٌ:ج،سُهُوْلٌ | آسان | جَوَابٌ:ج،أَجْوِبَةٌ | جواب |
| صَعْبٌ | سخت | بُرْتُقَالٌ | سنترہ |
| مَوْزٌ | کیلا | طَوِيْلٌ | لمبا |
| مُبَارَكٌ | بابرکت | قَصِيْرٌ | پست قد،ناٹا |
| كَلْبٌ:ج،كِلَابٌ | کتا | مَاءٌ:ج،مِيَاهٌ | پانی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَاتِبٌ:ج،كَتَبَةٌ | کلرک | عَاطِشٌ(س) | پیاسا |
| قِرْدٌ:ج،قُرُوْدٌ | بندر | مُهَنْدِسٌ | انجینئر |
| قَبِيْحٌ | بدصورت | جَمِيْلٌ | خوب صورت |

## درس(۴)

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا | یہ | قَفَصٌ:ج،أَقْفَاصٌ | پنجرہ |
| مِنْظَارٌ:ج،مَنَاظِيْرُ | دوربین | اَصِيْصٌ:ج،أُصُصٌ | گملا |
| مِصْبَاحٌ:ج،مَصَابِيْحُ | چراغ | ذٰلِكَ | وہ |
| إِبْرِيْقٌ:ج،أَبَارِيْقُ | لوٹا،جگ | لَوْحٌ:ج،أَلْوَاحٌ | تختی |
| دَرْسٌ:ج،دُرُوْسٌ | سبق | تَمْرِيْنٌ:ج،تَمْرِيْنَاتٌ | مشق |

## درس(۵)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَرِيْكَةٌ:ج،أَرَائِكُ | صوفہ | طَاوِلَةٌ:ج،طَاوِلَاتٌ | میز |
| سَاعَةٌ:ج،سَاعَاتٌ | گھڑی | قَلَنْسُوَةٌ:ج،قَلَانِسُ | ٹوپی |
| دَرَّاجَةٌ:ج،دَرَّاجَاتٌ | سائیکل | أُسْطُوَانَةٌ:ج،أُسْطُوَانَاتٌ | ستون،سلنڈر |
| حَقِيْبَةٌ:ج،حَقَائِبُ | بیگ،سوٹ کیس | جَمَلٌ:ج،جِمَالٌ | اونٹ |
| نَاقَةٌ:ج،اَنْوُقٌ وَنُوْقٌ | اونٹنی | قُبَّعَةٌ:ج،قُبَّعَاتٌ | ٹوپ |
| مِحْفَظَةٌ:ج،مَحَافِظُ | بستہ | تِلْكَ | وہ(مؤنث) |

## درس(۶)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ | کون،جو،مفردوجمع | وَلَدٌ:ج،أَوْلَادٌ | لڑکا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ذوی العقول کے لیے | رَجُلٌ:ج،رِجَالٌ | آدمی |
| بِنْتٌ | لڑکی | غُرَابٌ:ج،غِرْبَانٌ | کوّا |
| اِمْرَأَةٌ:ج،نِسَاءٌ | عورت | يَقْطِيْنَةٌ:ج، يَقْطِيْنٌ | کدو(لوکی) |
| حِمَارٌ:ج،حَمِيْرٌ | گدھا | مَاذَا | کیا |
| خُبْزٌ:ج،اَخْبَازٌ | روٹی،چپاتی | | |

## درس(۷)

| | | | |
|---|---|---|---|
| كُرَّاسَةٌ:ج،كَرَّاسَاتٌ | کاپی | كَلْبَةٌ | کتیا |
| قِطٌّ:ج،قِطَطَةٌ | بلوٹا | قِطَّةٌ:ج،قِطَطٌ | بلی |
| فَرَسٌ:ج،أَفْرَاسٌ | گھوڑا | فِيْلٌ:ج،أَفْيَالٌ | ہاتھی |
| شَاةٌ:ج،شِيَاهٌ | بکری | ضَأْنٌ | بھیڑ،بکری |
| أَثْلٌ:ج،آثَالٌ | جھاؤ | سِدْرٌ:ج،سِدَرٌ | بیری |
| بَقَرٌ | گائے(مذکر ومؤنث دونوں کے لیے) | عِجْلٌ:ج،عُجُوْلٌ | بچھڑا |

## درس(۸)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَنَا | میں | أَنْتَ | تو |
| اِبْنٌ:ج،اَبْنَاءٌ | بیٹا | جَدٌّ:ج،أَجْدَادٌ | دادا |
| حَفِيْدٌ:ج،حَفَدَاءُ | پوتا،نواسا | أُمٌّ:ج،أُمَّهَاتٌ | ماں |
| جَدَّةٌ:ج،جَدَّاتٌ | دادی | لَاعِبٌ | کھلاڑی |

## درس(۹)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ | سے | بَيْتٌ:ج،بُيُوْتٌ | گھر |
| فِيْ | میں | حَدِيْقَةٌ:ج،حَدَائِقُ | باغ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَرْضٌ:ج،أَرَاضٍ | زمین | سَمَاءٌ:ج،سَمَاوَاتٌ | آسمان |
| طَاوِلَةٌ:ج،طَاوِلَاتٌ | میز | قِدْرٌ:ج،قُدُوْرٌ | دیگچی |
| لَبَنٌ:ج،أَلْبَانٌ | دودھ | جَيْبٌ:ج،جُيُوْبٌ | جیب |
| اَسَدٌ:ج،أُسُوْدٌ | شیر | قَمَرٌ:ج،اَقْمَارٌ | چاند |
| عَسْكَرِيٌّ | فوجی،سپاہی | كَأسٌ:ج،أَكْوَاسٌ | گلاس |
| جِدَارٌ:ج،جُدُرٌ | دیوار | حَمَامٌ:ج،حَمَائِمُ | کبوتر |
| سَقْفٌ:ج،سُقُوْفٌ | چھت | بَبْغَاءُ:ج،بَبْغَاوَاتٌ | طوطا |
| قَفَصٌ:ج،اَقفَاصٌ | پنجرہ | طَائِرٌ:ج،طُيُوْرٌ | پرندہ |
| فَوْزٌ | کامیابی | مُجْتَهِدٌ | محنتی |

## درس(۱۰)

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَيْنَ | کہاں | مِشْكوٰةٌ | طاق |
| سَمَكٌ:ج،أَسْمَاكٌ | مچھلی | عَلَى | پر |
| كَيْفَ | کیسا | وَاسِعٌ | کشادہ |
| لِ | لیے | سَلَّةٌ:ج،سِلَالٌ | ٹوکری |
| قَرَاحٌ | صاف | جَمِيْلٌ | خوب صورت |

## درس(۱۱)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أُسْتَاذٌ:ج،أَسَاتِذَةٌ | استاذ،پروفیسر | هَلْ | کیا |
| نَعَمْ | ہاں | مَا | کیا |

## درس(۱۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| جَالِسٌ(ض) | بیٹھنے والا(اسم فاعل) | تِلْمِيْذٌ:ج،تَلَامِيْذُ | شاگرد |
| قَائِمٌ(ن) | کھڑا ہونے والا(اسم فاعل) | شَارِعٌ:ج،شَوَارِعُ | سڑک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَافِلَةٌ:ج،حَافِلَاتٌ | بس | وَاقِفٌ(ض) | کھڑاہونے والا،اسم فاعل |
| مُعَلِّمَةٌ:ج،مُعَلِّمَاتٌ | استانی | مُشْتَغِلٌ(افتعال) | مشغول ومصروف |
| قِرَاءَةٌ | پڑھنا(مصدر،ض) | كِتَابَةٌ | لکھائی،تحریر |
| لَعِبٌ:ج،اَلْعَابٌ | کھیل | بَحْرٌ:ج،بِحَارٌ | سمندر |
| عَمِيْقٌ | گہرا | عَالَمٌ | دنیا |

## درس(۱۳)

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَمِيْصٌ | کرتا | أَبْيَضُ | سفید |
| أَسْوَدُ | کالا | أَصْفَرُ | پیلا |
| رَخِيْصٌ | سستا | أَحْمَرُ | سرخ |
| ثَمِيْنٌ | قیمتی | حَجَرٌ:ج،أَحْجَارٌ | پتھر |

## درس(۱۴)

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَسْمٌ:ج،رُسُوْمٌ | تصویر | جَمِيْلٌ | خوب صورت |
| حَيَوَانٌ:ج،حَيَوَانَاتٌ | جاندار(جانور) | بَغْلٌ:ج،بِغَالٌ | خچر |
| مِحْبَرٌ:ج،مَحَابِرُ | دوات | حِبْرٌ | روشنائی |

## درس(۱۵)

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَشَّافُ الضَّوْءِ | لائٹ | صَوْتٌ:ج،أَصْوَاتٌ | آواز |
| خُرْطُوْمٌ:ج،خَرَاطِيْمُ | سونڈ | عُنُقٌ:ج،أَعْنَاقٌ | گردن |
| ذَكِيٌّ:ج،أَذْكِيَاءُ | ذہین،ہوشیار | نَظِيْفٌ | ستھرا |
| طَالِبَةٌ:ج،طَالِبَاتٌ | متعلمہ،شاگردہ | كُتَّابٌ:ج،كَتَاتِيْبُ | مکتب |
| لَوْنٌ:ج،أَلْوَانٌ | رنگ | قَصِيْرٌ | چھوٹا،پست قد |
| صَهِيْلٌ | ہنہنانا | قَلَمُ الْحِبْرِ | فونٹن پن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَلَمُ الرَّصَاصِ | پنسل | كُرَةُ الْقَدَمِ | فٹبال |
| مُتَلَوِّنٌ | رنگین | أُسْطَوَانَةُ الْغَازِ | گیس سلنڈر |

## درس(۱۶)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أُخْتٌ:ج،اَخَوَاتٌ | بہن | اِسْمٌ:ج،اَسْمَاءُ | نام |
| عَبْدٌ:ج،عِبَادٌ | غلام،بندہ | رَسُوْلٌ:ج،رُسُلٌ | پیغام رساں |
| خَيْرٌ:ج،أَخْيَارٌوَخُيُوْرٌ | بھلائی،بہتر | هِوَايَةٌ:ج،هِوَايَاتٌ | شوق |

## درس(۱۷)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْقَارٌ:ج،مَنَاقِيْرُ | چونچ | بَبْغَاءُ:ج،بَبْغَاوَاتٌ | طوطا(مذکر ومؤنث) |
| سِتَارٌ:ج،سَتَائِرُ | پردہ،غلاف | بَابٌ:ج،أَبْوَابٌ | دروازہ |
| ثَوْرٌ:ج،ثِئْرَانٌ | بیل | قَصِيْرٌ | ناٹا،پست قد |

## درس(۱۸)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَحَدٌ:ج،آحَادٌ | ایک،کوئی | مَتَاعٌ:ج،أَمْتِعَةٌ | سامان |
| كَثِيْرٌ | زیادہ | طَاهِرٌ | پاک |
| عَذْبٌ | میٹھا | قِطَارٌ:ج،قُطُرٌ | ریل،ٹرین |
| سَرِيْعٌ | تیز،فاسٹ | شَامِخٌ | بلند/اونچا |
| طِفْلٌ:ج،أَطْفَالٌ | بچہ | عَاطِشٌ(س) | پیاسا |
| خَبِيْرٌ | خبر رکھنے والا،جاننے والا | نَجِسٌ | ناپاک |
| مِلْحٌ | نمکین،کھاری | قَلِيْلٌ | کم |

## درس(۱۹)

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَيٌّ | کون سا(کیا) | شَيْءٌ:ج،أَشْيَاءُ | چیز |
| كُلٌّ | ہر،سب | شُغْلٌ:ج،أَشْغَالٌ | کام |
| فَصْلٌ:ج،فُصُوْلٌ | موسم | مُعْتَدِلٌ | خوش گوار،درمیانہ |
| فَصْلُ الرَّبِيْعِ | موسم بہار | حَارٌّ | گرم |
| فَصْلُ الصَّيْفِ | موسم گرما | بَارِدٌ | ٹھنڈا |
| فَصْلُ الشِّتَاءِ | موسم سرما | مُفِيْدٌ | فائدہ مند(کارآمد) |
| شَاغِلٌ | مشغول | نَابِحٌ | بھونکنے والا |
| صَاهِلٌ | ہنہنانے والا | نَاهِقٌ | رینکنے والا |

## درس(۲۰)

| | | | |
|---|---|---|---|
| هَزِيْلٌ:ج،هُزَلَاءُ | دبلا | سَمِيْنٌ:ج،سُمَنَاءُ | موٹا |
| وَفِيٌّ:ج،أَوْفِيَاءُ | وفادار | دَرْسٌ:ج،دُرُوْسٌ | سبق |
| طَالِبٌ:ج،طُلَّابٌ | شاگرد | أَنُوْفٌ | خوددار،غیرت مند |

## درس(۲۱)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَيْضًا | بھی | إِلَى | تک |
| ذَاهِبٌ | جانے والا | مَسْجِدٌ:ج،مَسَاجِدُ | مسجد |
| لِمَاذَا | کیوں | يَدٌ:ج،أَيْدِىْ | ہاتھ |

## درس(۲۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَبُوْنٌ:ج،لَبُوْنٌ | دودھ والا جانور | مَطَارٌ:ج،مَطَارَاتٌ | ہوائی اڈہ،ایئر پورٹ |
| رَائِعٌ | خوشنما | سِتْرٌ | پردہ،آڑ،رکاوٹ |
| جَامُوْسٌ:ج،جَوَامِيْسُ | بھینس | دَارِسٌ | ریسرچ اسکالر |
| هُدْهُدٌ | ایک پرندہ | قَوْمِىٌّ | عوامی،نیشنل |
| مَحْبُوْبٌ | پیارا | نَاجِحٌ | کامیاب |
| كَسْلَانُ | سست | سَاقِطٌ | فیل |

## درس(۲۳)

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَدِيْثٌ:ج،أَحَادِيْثُ | بات/گفتگو | صَوَابٌ | درست |
| سَيْفٌ:ج،سُيُوْفٌ | تلوار | حَدِيْدٌ | لوہا،تیز |
| صَالِحٌ | نیک | صَانِعٌ:ج،صُنَّاعٌ | کاریگر |
| تِيْنٌ | انجیر | لَذِيْذٌ | اچھا،ذائقہ دار |

## درس(۲۴)

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِقَاءٌ | ملاقات | مَحَطَّةٌ:ج،مَحَطَّاتٌ | ریلوے اسٹیشن |
| شَابٌّ:ج،شُبَّانٌ | جوان | قَادِمٌ | آنے والا |
| لُغَةٌ:ج،لُغَاتٌ | زبان | حَيٌّ:ج،أَحْيَاءُ | محلہ،زندہ |
| قِلْعَةٌ:ج،قِلَاعٌ | قلعہ | مَعْرُوْفٌ | مشہور |
| اَلْمَعْبَدُ الْهِنْدُوْكِيُّ | مندر | اَلْجَامِعُ:ج،جَوَامِعُ | جامع مسجد |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُسَافِرٌ | جانے والا،روانہ ہونے والا | هُوَ | وہ |

## درس(۲۵)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أ | کیا | لَيْسَ | نہیں |
| بَلٰى | کیوں نہیں | عَصِيْرٌ | جوس |
| مُهَذَّبٌ | باادب،باتہذیب | شَهِيٌّ | مرغوب |

## درس(۲۶)

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَتِيْقٌ | پرانا،بزرگ،قدیم | أَوَّلُ | پہلا |
| اَفْضَلُ | بہترین | مِثْلُ | طرح |
| عَالَمٌ | دنیا | حَجَرٌ:ج،أَحْجَارٌ | پتھر |
| مَنْزِلَةٌ | درجہ،مقام | رَفِيْعٌ | بلند |
| مُحِبٌّ | محبت کرنے والا | زَائِرٌ | زیارت کرنے والا |
| يَوْمٌ:ج،أَيَّامٌ | دن | جَزَاءٌ | بدلہ |

## درس(۲۷)

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبٌّ:ج،أَرْبَابٌ | پالنے والا،مالک | خَالِقٌ | پیدا کرنے والا |
| مُلْكٌ | بادشاہی | حَمْدٌ | تعریف،خوبی |
| شَرِيْكٌ:ج،شُرَكَاءُ | ساجھی | سَمِيْعٌ | سننے والا |
| بَصِيْرٌ | دیکھنے والا | غَنِيٌّ | بے نیاز |
| حَمِيْدٌ | خوبیوں والا | إِلٰهٌ:ج،آلِهَةٌ | معبود |
| مُلْحِقٌ | ملنے والا | مُحِيْطٌ | گھیرنے والا |
| مَحْرُوْمٌ | بدنصیب،محروم | هُوَ | وہ |

## درس(۲۸)

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَيِّدٌ:ج،سَادَةٌ | سردار،آقا | خُلُقٌ؛ج،أَخلَاق | آداب |
| شَأنٌ:ج،شُئُوْنٌ | مرتبہ | خَيْرٌ | بہتر،بھلائی |
| خَلْقٌ | مخلوق | مَوْلِدٌ | جاے پیدائش |
| مُهَاجَرٌ | جاے ہجرت | بَلْدَةٌ | شہر |
| طَيِّبَةٌ | پاکیزہ | هُنَاكَ | وہاں |
| جِدًّا | بہت | مَرْجِعٌ | رجوع گاہ(جاے پناہ) |

## درس(۲۹)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَدْرَسَةٌ:ج،مَدَارِسُ | مدرسہ | وَاسِعٌ | کشادہ |
| مَكْتَبٌ:ج،مَكَاتِبُ | دفتر | عَصْرِيٌّ | ماڈرن |
| مُؤَسِّسٌ | بانی | مُدِيْرٌ | مینیجر |
| طَرِيْفٌ | انوکھا | دِرَاسَةٌ | تعلیم |
| جَيِّدٌ | عمدہ | بَدِيْعٌ | انوکھا |
| حَرِيْصٌ | بہت گرویدہ،شائق | رَءُوْفٌ | مہربان |
| نَخْلَةٌ | کھجور کا درخت | جِدَارٌ:ج،جُدُرٌ | دیوار |

## درس(۳۰)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أُمَّةٌ:ج،أُمَمٌ | قوم،عوام | أَجَلٌ:ج،آجَالٌ | وعدہ،موت |
| مُبِيْنٌ | روشن | قَلِيْلٌ | کم |
| غَفُوْرٌ | بخشنے والا | حِلْمٌ | حلم والا |
| قَهَّارٌ | غالب | غَيْبٌ:ج،غُيُوْبٌ | پوشیدہ |
| شَهَادَةٌ | ظاہر | أُوْلَى | دنیا |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مشکوٰۃ العربیہ

# شرح

# مفتاح العربیہ
## دوم

شارح

محمد گل ریز رضا مصباحی
مدناپوری، بہیڑی، بریلی شریف

ناشر

مصباحی لائبریری، مدناپور، بہیڑی، بریلی شریف

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | مشکوٰۃ العربیہ شرح مفتاح العربیہ دوم |
| مصنف | : | حضرت علامہ مولانا محمد توفیق احمد نعیمی شیش گڑھ |
| شارح | : | محمد گل ریز رضا مصباحی، مدناپوری، بریلی شریف |
| تقریظ | : | حضرت مولانا حبیب اللہ بیگ ازہری مصباحی استاذ جامعہ اشرفیہ |
| نظر ثانی | : | مولانا واصل رضا مصباحی رائچور، مولانا محمد رضوان خان مصباحی بریلی |
| صفحات | : | 109 |
| کمپوزنگ | : | افضال احمد عطاری مرادآباد |
| سال اشاعت | : | ۲۰۱۵ء |
| مطبع | : | قادری کتاب گھر، نو محلہ بریلی شریف |
| تعداد | : | گیارہ سو |
| رابطہ نمبر | : | 8057889427,9359936126 |

## ملنے کے پتے

- قادری بکڈپو، نو محلہ مسجد بریلی شریف
- مکتبہ نعیمیہ جامعہ نعیمیہ دیوان بازار مرادآباد
- مکتبہ نعیمیہ ۴۲۳ مٹیا محل جامع مسجد دہلی
- مجلس اسلامی بلاسپور بس اسٹینڈ شیش گڑھ بریلی یوپی
- مکتبہ رحمانیہ درگاہ اعلیٰ حضرت محلہ سوداگران بریلی

# پیش لفظ

---

دین اسلام کا اہم ماخذ قرآن کریم اور حدیث پاک ہے، قرآن کریم کی تفسیر اور اس سے ماخوذ و مستنبط عقائد و احکام احادیث کریمہ کی شرحیں وغیرہ عربی زبان میں ہیں اور عربی زبان سے ناواقف لوگ اس اہم ماخذ سے اخذ و استفادہ کیسے کریں یہ ایک اہم مسئلہ تھا اس دشواری کو زائل کرنے اور اس اہم ماخذ سے اخذ و استفادہ کو آسان کرنے کے لیے گوناگوں کوششیں عمل میں آئیں ،اسی سلسلۃ الذہب کی ایک اہم کڑی علم صرف و نحو کی تدوین اور انشا پردازی کی تسہیل وغیرہ ہیں۔

اسلامی مدارس میں علم صرف و نحو اور انشا پردازی کا داخل نصاب ہونا اسی تسہیل کے پیش نظر ہے، بحمدہ تبارک وتعالیٰ ارباب علم و دانش کی اس پیہم کوشش سے ایسے گراں قدر افراد پیدا ہوئے جنھیں عربی زبان وادب میں حیرت انگیز مہارت حاصل ہوئی اور اخذ و استفادہ کا حسین سلسلہ روز افزوں ترقی کرتا رہا اور ان شاء اللہ الرحمن ترقی کرتا رہے گا عربی زبان وادب کی گراں قدر خدمت دینے والوں کا ایک عظیم کارواں ہے جو روز و شب اس خدمت کی انجام دہی میں مسلسل مصروف عمل ہے جنھیں ارباب علم و دانش اور اصحاب فکر و نظر اچھی طرح جانتے ہیں۔

عربی زبان وادب کو فروغ دینے میں اور اس کی تسہیل کو آسان کرنے کے لیے جو کتابیں معرض وجود میں آئیں ان میں سے ایک کتاب **"مفتاح العربیہ" حضرت علامہ مولانا توفیق احمد نعیمی صاحب** کی ہے جس کے تین حصے ہیں اسلوب اور انداز بیان بہت ہی نرالا ہے، بعض مدارس میں یہ کتاب داخل نصاب اور داخل درس ہے، دیگر کتابوں کی طرح اس کتاب سے بھی عربی زبان وادب سے واقفیت میں کافی مدد ملتی ہے جس کا بخوبی اندازہ ان طالبان علوم نبویہ کو ہے جنھوں نے اس کتاب سے حظِّ وافر حاصل کیا ہے، چونکہ زمانہ تیزی سے گزر رہا ہے اور اذہان کمزور ہوتے جارہے ہیں، طلبہ پڑھائی سے جی چرا رہے ہیں اور وہ جلد سے جلد کسی چیز کو حاصل کرنے کے عادی ہوتے جارہے ہیں اس لیے میں نے چاہا کہ کیوں نہ " مفتاح العربیہ دوم "کی

آسان ترجمہ اور عربی جملوں کی اردو کے ساتھ شرح کردی جائے چنانچہ میں نے اللہ کا نام لے کر قدم اٹھایا اور بفضلہ تعالیٰ یہ کام پایہ تکمیل کو پہنچا۔

میں ان تمام حضرات کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے کسی بھی طرح سے اس کتاب کی نشر واشاعت میں میری مدد فرمائی بالخصوص شعبۂ عربی ادب کے ہونہار میرے دو ساتھی **مولانا محمد واصل رضا مصباحی کرناٹک، مولانا محمد رضوان خان مصباحی بریلی** کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے بڑی لگن اور غور و فکر سے اس کتاب کی نظر ثانی فرمائی اور مفید مشوروں سے نوازا۔

بڑی ناسپاسی ہوگی اگر بھول جاؤں اپنے استاذ گرامی "**حضرت مولانا حبیب اللہ بیگ ازہری مصباحی**" استاذ جامعہ اشرفیہ کو جنھوں نے کثیر مصروفیات کے باوجود اس کتاب کا مطالعہ کیا اور تقریظ لکھ کر اس کے حسن کو دوبالا کردیا اللہ تعالیٰ ان تمام حضرات کو بہترین بدلہ عطا فرمائے۔

انسان خطا سے مرکب ہے" مشکوٰۃ العربیہ شرح مفتاح العربیہ دوم "میں بہت حد تک اس بات کی کوشش کی گئی ہے کہ اغلاط سے پاک وصاف شرح پیش کی جائے لیکن پھر بھی شرح میں کسی طرح کی کوئی کمی پائیں تو کتاب کو ہدف تنقید نہ بنائیں بلکہ خلوص نیت کے ساتھ مطلع فرمائیں ان شاء اللہ تعالیٰ آئندہ ایڈیشن میں اس کی تصحیح کردی جائے گی۔

محمد گل ریز رضا مصباحی
مدناپوری، بہیڑی بریلی شریف یوپی
۲۳؍ جمادی الاخری ۱۴۳۶ھ

# تقریظ جلیل

حضرت مولانا محمد حبیب اللہ بیگ مصباحی ازہری،استاذ شعبہ ادب جامعہ اشرفیہ مبارک پور

---

کوئی دوماہ پرانی بات ہے کہ میں نے اپنا مجموعہ مقالات ''**قطوف دانية**'' شائع کیا لیکن کسی کو تقریظ یا تقدیم لکھنے کی زحمت نہیں دی اور ''**الجزاء من جنس العمل**'' کے تحت پُر امید تھا کہ آئندہ نہ مجھے بھی تقریظ لکھنے کی ضرورت پیش آئے گی نہ ہی تقدیم کی لیکن میرا قیاس غلط نکلا اس لیے کہ عزیز گرامی مولانا گل ریز احمد مصباحی اپنی کتاب ''مشکوٰۃ العربیۃ''شرح ''مفتاح العربیۃ دوم'' پہ تقریظ لکھوانے کے لیے حاضر ہوگئے۔ میں نے مولانا سے اپنی ناتجربہ کاری، بے بضاعتی اور عدیم الفرصتی کا شکوہ کیا لیکن انھوں نے میری ایک نہ سنی اور مسلسل اصرار کرتے رہے آخر کار ان کے اصرار پیہم کے آگے میری ناتواں معذرت نے ہتھیار ڈال دیے اور یوں مولانا صاحب ایک تقریظ مخالف انسان سے کسی عام کتاب پر نہیں بلکہ شرح پر تقریظ لکھوانے میں کامیاب ہوگئے۔

مجھے یاد آتا ہے کہ میں نے اپنی زندگی میں شرح بارہا دیکھی لیکن کسی شارح کو دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ مولانا کو دیکھ کر کچھ اندازہ ہوا کہ شارح کیسے ہوتے ہیں، ان کا مزاج کیسا ہوتا ہے اور ان کی مصروفیات کیا ہوتی ہیں اگر شارح پر تبصرہ مطلوب ہوتا تو دو کے بجائے چار صفحات سیاہ کر دیتا، لیکن:

ع　　صدائے لن ترانی سن کے اے اقبال میں چپ ہوں

بہر کیف میں نے کبھی شرح نہیں پڑھی البتہ شروحات سے شغف رکھنے والوں سے سنا کہ عام شارحین کا مزاج یہ ہوتا ہے کہ جب مشکل اور پیچیدہ مقامات سے گزرتے ہیں تو بالکل ایسے ہی خاموش ہوجاتے ہیں جیسے انھیں سانپ سونگھ گیا ہو۔ اور جب آسان اور واضح مقامات

سے گزرتے ہیں تو ایسی زبردست تشریح کرتے ہیں کہ بقراط وسقراط انگشت بدنداں نظر آتے ہیں اور زیر زمین مصنف کو بھی یہ وہم ہونے لگتا ہے کہ شارح کے دماغ میں افلاطون کا بھیجا سما گیا ہے۔

آنکھ والے تیرے جوبن کا تماشا دیکھے
دیدۂ کور کو کیا آئے نظـــر کیا دیکھے

واضح رہے کہ شارحین کے یہاں ہمیشہ یہی ایک صورت حال نہیں رہتی بلکہ جب کبھی ان پہ انسانیت طاری ہوتی ہے مقتضاے حال کی رعایت کرتے ہیں جس کے بعد عام قارئین اور طلبہ کو بجاطور پر یہ محسوس ہوتا ہے کہ ہم وراء الوراء کی سیر سے فارغ ہوکر کتاب کی دنیا میں آگئے ہیں۔

شروحات کے حوالے سے میرا تصور یہی تھا لیکن مولانا کی شرح دیکھ کر اندازہ ہوا کہ یا تو میرا تصور غلط تھا یا پھر مولانا نے ایسی شرح نگاری کی بناڈالی ہے جس میں ایجاز مُخِل اور اطناب مُمِل کی کوئی گنجائش نہیں ہے کیوں کہ مولانا نے ایجاز واطناب کے ساتھ مساواۃ کا بھی درس دیا ہے اور مقتضاے حال کی رعایت کو اپنے لیے موروثی حق سے کم نہیں سمجھتے ہیں۔

مولانا نے مختصر مگر جامع انداز میں اصطلاحات کی تعریف وتوضیح کی ہے ان کے اقسام بھی بیان کیے ہیں، مثالوں کے ذریعہ ہر بات سمجھانے کی کوشش کی ہے تاکہ تھوڑی توجہ سے قاری آسانی کے ساتھ مطلوب تک پہنچ سکے۔

مولانا نے اصطلاحات کی تعریف کے ساتھ ساتھ عربی عبارات کا ترجمہ کیا ہے اور اردو جملوں کی عربی بنائی ہے، عربی سوالات کے عربی میں جوابات بتائے ہیں، مولانا کی شرح دیکھنے کے بعد ہر شخص کے اندر اتنی لیاقت ضرور پیدا ہوجاتی ہے کہ سیب میٹھا ہے اور انگور کھٹا ہے کی عربی ”اَلتُّفَّاحُ حُلْوٌ وَالْعِنَبُ حَامِضٌ “ہے،جبکہ ”هٰذا ثُوْمٌ وَ ذٰلِکَ بَصَلٌ“ کا ترجمہ ہے یہ لہسن ہے اور وہ پیاز ہے۔

"مشکوٰۃ العربیۃ شرح مفتاح العربیۃ دوم" کے مطالعہ سے پہلے مولانا گل ریز صاحب کو محض ایک شارح یا ترجمہ نگار سمجھتا تھا لیکن شرح کا مطالعہ کے بعد یہ محسوس ہوا کہ وہ صرف ایک شارح نہیں بلکہ طلبہ کے فریادرس حاجت روا بھی ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کے علم وعمل میں اور جذبۂ خدمت خلق میں روز افزوں ترقی عطا فرمائے۔

محمد حبیب اللہ بیگ مصباحی ازہری اے۔پی
استاذ جامعہ اشرفیہ مبارک پور اعظم گڑھ
۲۱ر رجب ۱۴۳۶ھ مطابق ۱۱ر مئی ۲۰۱۵

**نوٹ:**

اصل کتاب مفتاح العربیہ دوم میں جو سوالات مذکور ہیں شرح میں ان کے جوابات عربی میں دیے گیے ہیں اور بعض جگہوں پر ھٰکذا لکھا ہے وہاں اور سوالات بناکر ان کے جوابات دینے تھے شرح میں ان سوالات کو لکھ دیا گیا ہے اور ان کے جوابات بھی لکھ دیے گیے ہیں۔ اور بعض مقامات پر **درس** سے پہلے کچھ مفید باتیں بھی لکھ دی گئی ہیں جن سے آنے والے سبق کو سمجھنے میں طلبہ کو آسانی ہوگی۔

**مبتدا:** وہ اسم صریح، یا مؤول ہے جو لفظی عوامل سے خالی اور مسند الیہ ہو۔ جیسے مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۔وَأَنْ تَصُوْمُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ۔ پہلی مثال میں اسم صریح مُحَمَّدٌ مبتدا ہے اور دوسری مثال میں اسم مؤول أَنْ تَصُوْمُوْا بمعنی صِيَامُكُمْ مبتدا ہے۔

**خبر:** وہ اسم ہے جو لفظی عوامل سے خالی اور مسند ہو۔ جیسے اَلْحَقُّ مَنْصُوْرٌ میں مَنْصُوْرٌ مسند اور خبر ہے۔

مبتدا اور خبر دونوں مرفوع ہوتے ہیں اور ان کا عامل معنوی ہوتا ہے جو کہ ابتدا ہے ۔جیسے اَللّٰهُ خَالِقٌ۔ مبتدا میں اصل یہ ہے کہ وہ معرفہ ہو اور خبر سے پہلے آئے۔اور خبر میں اصل یہ ہے کہ نکرہ ہو اور مبتدا کے بعد آئے۔ جیسے اَلْفِيْلُ حَيَوَانٌ۔ اگر جملہ اسمیہ میں ایک اسم معرفہ ہو اور دوسرا نکرہ ہو تو معرفہ مبتدا ہوگا اور نکرہ خبر۔ جیسے اَلْحَجَرُ جَمَادٌ۔ اور اگر دونوں معرفہ ہوں تو کوئی بھی مبتدا ہو سکتا ہے۔ جیسے اَلْإِسْلَامُ دِيْنُنَا • زَيْدٌ اَخُوْنَا•

## درس(۱) مبتدا/خبر

اَلْمَهْدُ جَمِيْلٌ • اَلأَنْبَجُ نَاضِجٌ •اَلْمُسَدَّسُ يَابَانِيٌّ •اَلسَّيَّارَةُ جَمِيْلَةٌ • اَلطَّائِرَةُ كَبِيْرَةٌ• اَلْحَافِلَةُ طَوِيْلَةٌ •اَلشَّاحِنَةُ قَصِيْرَةٌ •اَلأَرِيْكَةُ جَمِيْلَةٌ •اَلْمِنْضَدَةُ مُسْتَدِيْرَةٌ•

اَلْإِسْلَامُ حَقٌّ وَالْكُفْرُ بَاطِلٌ •اَلْإِسْلَامُ نُوْرٌ وَالْكُفْرُ ظُلْمَةٌ • اَلْوَلَدُ سَرِيْعٌ وَالْبِنْتُ بَطِيْئَةٌ •اَلْمُعَلِّمَةُ جَالِسَةٌ وَالْمُتَعَلِّمَةُ قَائِمَةٌ •اَلذَّهَبُ غَالٍ وَّالْفِضَّةُ رَخِيْصَةٌ •اَلْعِلْمُ نَافِعٌ وَّالْجَهْلُ ضَارٌّ •اَلْمُسْلِمُ حَيٌّ وَالْكَافِرُ مَيِّتٌ • اَلْمَرْءُ حَسَنٌ وَالْمَرْأَةُ قَبِيْحَةٌ •

اَلْمَلِكُ ظَالِمٌ لَا عَادِلٌ •اَلْمُؤمِنُ اَمِيْنٌ لَا خَائِنٌ •اَلْخُبْزُ طَرِيٌّ لَا بَائِتٌ • اَلشَّايُ حَارٌّ لَا بَارِدٌ •اَلسِّكِّيْنُ حَدِيْدٌ لَا فَلِيْلٌ •اَلْعِلْمُ نَافِعٌ لَا ضَارٌّ •

اَلطَّرِیْقُ وَاسِعٌ لَا ضَیِّقٌ • اَلثَّوْبُ طَاهِرٌ لَانَجِسٌ •اَلْمِشْطُ نَظِیْفٌ لَا وَسِخٌ •

**ترجمہ:-**

جھولا خوب صورت ہے۔آم پکا ہوا ہے۔ریوالور/ پستول جاپانی ہے۔موٹر کار خوب صورت ہے۔ہوائی جہاز بڑا ہے۔بس لمبی ہے۔ٹرک چھوٹا ہے۔صوفہ خوب صورت ہے۔ٹیبل گول ہے۔

اسلام حق ہے اور کفر باطل ہے۔اسلام ایک نور ہے اور کفر تاریکی ہے۔لڑکا تیز چال ہے اور لڑکی سست چال ہے۔استانی بیٹھی ہے اور طالبہ کھڑی ہے۔سونا مہنگا ہے اور چاندی سستی ہے۔علم فائدہ مند ہے اور جہالت نقصان دہ ہے۔مسلمان زندہ ہے اور کافر مردہ ہے۔مرد خوب صورت ہے اور عورت بدصورت ہے۔

بادشاہ ظلم کرنے والا ہے انصاف کرنے والا نہیں۔مومن امانت دار ہے خیانت دار نہیں۔روٹی تازی ہے باسی نہیں۔چائے گرم ہے ٹھنڈی نہیں۔چھری تیز ہے کند نہیں۔علم فائدہ مند ہے نقصان دہ نہیں۔راستہ کشادہ ہے تنگ نہیں۔کپڑا پاک ہے ناپاک نہیں۔کنگھی صاف ہے میلی نہیں۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | کَیْفَ الْمَهْدُ؟ | اَلْمَهْدُ جَمِیْلٌ |
| 2 | أَیُّ شَیْءٍ وَاسِعٌ ؟ | اَلطَّرِ یْقُ وَاسِعٌ |
| 3 | هَلِ الْمُسَدَّسُ یَابَانِیٌّ ؟ | نَعَمْ اَلْمُسَدَّسُ یَابَانِیٌّ |

## عربی بناؤ:

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | پانی تازہ ہے اور روٹی باسی ہے۔ | اَلْمَاءُ طَرِیٌّ وَالْخُبْزُ بَائِتٌ |
| 2 | سیب میٹھا ہے اور انگور کھٹا ہے۔ | اَلتُّفَّاحُ حُلْوٌ وَالْعِنَبُ حَامِضٌ |
| 3 | بھینس بھوکی ہے اور کتّا پیاسا ہے۔ | اَلْجَامُوسُ جَائِعٌ وَالْكَلْبُ عَاطِشٌ |
| 4 | عورت لمبی ہے اور مرد ناٹا ہے۔ | اَلْمَرْءَةُ طَوِيْلَةٌ وَالْمَرْءُ قَصِيْرٌ |
| 5 | علم آسان ہے اور عمل سخت ہے۔ | اَلْعِلْمُ سَهْلٌ وَالْعَمَلُ صَعْبٌ |
| 6 | ٹوپ مہنگا ہے اور ٹوپی سستی ہے۔ | اَلْقُبَّعَةُ غَالِيَةٌ وَالْقَلَنْسُوَةُ رَخِيْصَةٌ |
| 7 | گھوڑا سفید ہے اور بھینس کالی ہے۔ | اَلْفَرَسُ أَبْيَضُ وَالْجَامُوْسُ أَسْوَدُ |
| 8 | لڑکا بڑا ہے اور لڑکی چھوٹی ہے۔ | اَلْوَلَدُ كَبِيْرٌ وَالْبِنْتُ صَغِيْرَةٌ |
| 9 | مرد دُبلا ہے اور عورت موٹی ہے۔ | اَلرَّجُلُ هِزِيْلٌ وَالْمَرْءَةُ سَمِيْنَةٌ |
| 10 | چوکی،ماڈرن ہے۔ | اَلْأَرِيْكَةُ عَصَرِيَّةٌ |
| 11 | تلوار تیز ہے اور چھری کند ہے۔ | اَلسَّيْفُ حَدِيْدٌ وَالسِّكِّيْنُ فَلِيْلٌ |
| 12 | پالنا گول ہے لمبا نہیں۔ | اَلْمَهْدُ مُسْتَدِيْرٌ لَا طَوِيْلٌ |
| 13 | لڑکا تیز ہے ڈھیلا نہیں۔ | اَلْوَلَدُ سَرِيْعٌ لَا بَطِيْئٌ |
| 14 | پانی ٹھنڈا ہے نہ کہ گرم۔ | اَلْمَاءُ بَارِدٌ لَا حَارٌّ |

**جمع مذکر سالم:**-جیسے مُسْلِمُوْنَ۔اس سے مراد ہر وہ اسم ہے جو دو سے زیادہ پر دلالت کرے اس سبب سے کہ مفرد کے آخر میں واؤ ماقبل مضموم۔یا یاے ماقبل مکسور اور نون

مفتوح لگایا گیا ہے۔یاد رہے کہ تثنیہ کا نون ہمیشہ مکسور ہوتا ہے اور جمع مذکر سالم کا نون مفتوح ،اوراضافت کے وقت دونوں گرجاتے ہیں۔جیسے جَاءَنِیْ غُلَامَا زَیْدٍ وَ مُسْلِمُوْا مِصْرَ ۔

**جمع مؤنث سالم**۔جیسے مُسْلِمَاتٌ۔اس جمع سے مراد وہ جمع ہے جو واحد کے آخر میں الف اور لمبی تا کے اضافہ کرکے بنائی گئی ہو،خواہ اس کا واحد مؤنث ہو۔جیسے مُسْلِمَۃٌ سے مُسْلِمَاتٌ،یامذکرہو۔جیسے مَرْفُوْعٌ سے مَرْفُوْعَاتٌ۔

**جمع عاقل:** اس سے مراد وہ جمع ہے جو مرد و عورت ذوی العقول افراد پر دلالت کرے اس جمع میں دونوں طرح کی جمع ہیں جمع مکسر اور جمع سالم اور اس درس میں جمع مکسر اور جمع سالم دونوں کا استعمال کیا گیا ہے۔

**جمع مکسر:** وہ جمع ہے جس میں واحد کا وزن سلامت نہ رہے بلکہ متغیّر ہوجائے جیسے ذَکِیٌّ سے اَذْکِیَاءُ.

**جمع سالم:** وہ جمع ہے جس میں واحد کا وزن سلامت ہو یہ مذکر بھی ہوتی ہے جیسے صَالِحُوْنَ اور مؤنث بھی ہوتی ہے جیسے صَالِحَاتٌ.

## درس(۲)جمع عاقل(الف)

اَلْقَاضِي عَاقِلٌ • اَلْقُضَاةُ عَادِلُوْنَ •اَلْوَلَدُ صَالِحٌ •اَلأَوْلَادُ صَالِحُوْنَ• اَلْبِنْتُ صَالِحَةٌ •اَلْبَنَاتُ صَالِحَاتٌ •اَلرَّجُلُ فَرِحٌ•اَلرِّجَالُ فَرِحُوْنَ• اَلْمَرْأَةُ عَابِدَةٌ•اَلنِّسَاءُ عَابِدَاتٌ• اَلْمُسْلِمُ بَرِئٌ •اَلْمُسْلِمُوْنَ بَرِيْئُوْنَ• اَلْكَافِرُ غَافِلٌ• اَلْكُفَّارُ غَافِلُوْنَ• اَلْمُنَافِقُ مُفْسِدٌ • اَلْمُنَافِقُوْنَ مُفْسِدُوْنَ •اَلْأُمُّ صَابِرَةٌ• اَلأُمَّهَاتُ صَابِرَاتٌ • اَلْخَالَةُ صَادِقَةٌ• اَلْخَالَاتُ صَادِقَاتٌ•اَلأَبْرَارُ مُكْرَمُوْنَ•اَلْفُجَّارُسَاقِطُوْنَ•اَلصَّحَابَةُ عَادِلُوْنَ• اَلْعَادِلُوْنَ

مُفْلِحُوْنَ• اَلْكُفَّارُ ظَالِمُوْنَ• اَلظَّالِمُوْنَ مُفْسِدُوْنَ• اَلْعَمَّاتُ مُعَلِّمَاتٌ• اَلْمُعَلِّمَاتُ عَالِمَاتٌ•
اَلْبَنَاتُ عَابِدَاتٌ• اَلْعَابِدَاتُ عَفِيْفَاتٌ•

**ترجمہ:-** قاضی عقل مند ہے۔سارے قاضی انصاف ور ہیں۔لڑکا نیک ہے۔لڑکے نیک ہیں۔لڑکی نیک ہے۔لڑکیاں نیک ہیں۔مرد خوش ہے۔سب مرد خوش ہیں۔عورت عبادت گزار ہے۔عورتیں عبادت گزار ہیں۔مسلمان بے قصور ہے۔سارے مسلمان بے قصور ہیں۔کافر غافل ہے۔کفار غافل ہیں۔منافق فسادی ہے۔سارے منافقین فسادی ہیں۔ماں صبر کرنے والی ہے۔مائیں صبر کرنے والی ہیں۔خالہ سچی ہے۔خالائیں سچی ہیں۔نیک لوگ شریف ہیں۔بدکار لوگ کمینے ہیں۔صحابۂ کرام (رضی اللہ عنہم) انصاف ور ہیں۔انصاف کرنے والے لوگ کامیاب ہیں۔کفار ظالم ہیں۔

ظالم لوگ فسادی ہیں۔پھوپھیاں استانیاں (معلمہ) ہیں۔استانیاں عالمہ ہیں۔لڑکیاں عبادت گزار ہیں۔عبادت گزار عورتیں پاک دامن ہیں۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | كَيفَ الْقَاضِي؟ | اَلْقَاضِيْ عَاقِلٌ |
| 2 | هَلِ الْقُضَاةُ عَادِلُوْنَ؟ | نَعَمْ، اَلْقُضَاةُ عَادِلُوْنَ |
| 3 | هَلِ الْوَلَدُ صَالِحٌ؟ | نَعَمْ، اَلْوَلَدُ صَالِحٌ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | لڑکے خوش ہیں۔ | اَلْأَوْلَادُ فَرِحُوْنَ |
| 2 | لڑکیاں تیز ہیں۔ | اَلْبَنَاتُ سَرِيْعَاتٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 3 | جج عقل مند ہیں۔ | اَلْقُضَاةُ عَاقِلُوْنَ |
| 4 | منافق فسادی ہیں۔ | اَلْمُنَافِقُوْنَ مُفْسِدُوْنَ |
| 5 | مرد آرہے ہیں۔ | اَلرِّجَالُ قَادِمُوْنَ |
| 6 | عورتیں ڈھیلی ہیں۔ | اَلنِّسَاءُ بَطِيْئَاتٌ |
| 7 | علماء نیک ہیں۔ | اَلْعُلَمَاءُ صَالِحُوْنَ |
| 8 | مائیں نیک ہیں۔ | اَلْأُمَّهَاتُ صَالِحَاتٌ |
| 9 | خالائیں عبادت گزار ہیں۔ | اَلْخَالَاتُ عَابِدَاتٌ |
| 10 | عورتیں پاکدامن ہیں۔ | اَلنِّسَاءُ عَفِيْفَاتٌ |
| 11 | مسلمان کامیاب ہیں۔ | اَلْمُسْلِمُوْنَ مُفْلِحُوْنَ |
| 12 | عورتیں سچی ہیں۔ | اَلنِّسَاءُ صَادِقَاتٌ |

**اسم اشارہ:** وہ اسم ہے جس کے ذریعہ کسی محسوس چیز کی طرف اشارہ کیا جائے ۔اور جس چیز کی طرف اشارہ کیا جائے اس کو **مُشارٌ الیہ** کہتے ہیں۔اسمائے اشارہ یہ ہیں:

ذَا• ذَانِ• ذَيْنِ• تَا• تِيْ•ذِيْ •تِهْ •ذِهْ• تِهِيْ• ذِهِيْ •تَانِ• تَيْنِ •أُوْلَاءِ •أُوْلٰى •

ذَا واحد مذکر کے لیے۔ذَانِ• ذَيْنِ•تثنیہ مذکر کے لیے۔

تَا• تِيْ• ذِيْ• تِهْ • ذِهْ•تِهِيْ•ذِهِيْ• واحد مؤنث کے لیے۔تَانِ •تَيْنِ •تثنیہ مؤنث کے لیے۔أُوْلَاءِ (الف ممدودہ کے ساتھ)اور أُوْلٰى (الف مقصورہ کے ساتھ)جمع مذکر و مؤنث کے لیے۔

عام طور پر اسم اشارہ کے شروع میں مخاطب کو متوجہ کرنے لے لیے حرف تنبیہ ''هَا'' لگادیتے ہیں۔جیسے هٰذَا • هٰذَانِ •هٰؤُلَاءِ وغیرہ۔کبھی اسم اشارہ کے آخر میں حرف خطاب لگادیتے ہیں۔جیسے ذَاكَ •ذَاكُمَا • ذَاكُمْ • ذَاكِ • ذَاكُمَا • ذَاكُنَّ۔اس سے مخاطب

کا مذکر و مؤنث اور واحد، تثنیہ وجمع ہونا معلوم ہوتا ہے۔اور کبھی حرف خطاب سے پہلے لام بھی لگا دیتے ہیں جیسے ذٰلِکَ •تِلْکَ۔

ذَا۔یاھٰذَا کا استعمال مُشَارٌاِلیہ قریب کے لیے ہوتا ہے۔ذٰلِکَ کا بعید کے لیے اور ذَاکَ کا متوسط کے لیے۔اسم اشارہ،مُشَارٌاِلیہ ترکیب میں موصوف صفت بنتے ہیں۔

## درس(۳)واحد اسمائے اشارہ

هٰذَا بَيْتٌ وَّ ذٰلِکَ مُسْتَشْفيً • هٰذَا ثُوْمٌ وَّ ذٰلِکَ بَصَلٌ •هٰذَا خُبْزٌ وَّ ذٰلِکَ اَرُزٌّ• هٰذِهٖ شَاةٌ وَّ تِلْکَ بَقَرَةٌ• هٰذَافَتيً وَّ تِلْکَ فَتَاةٌ •هٰذَا اَبٌ وَّ تِلْکَ اُمٌّ • هٰذَا کَلْبٌ وَّ ذٰلِکَ قِرْدٌ •

هٰذَا الثَّوْبُ نَاعِمٌ وَّ ذٰلِکَ الثَّوْبُ خَشِنٌ •هٰذِهِ الْفَتَاةُ نَظِيْفَةٌ وَتِلْکَ الْفَتَاةُ وَسِخَةٌ • هٰذَا الْوَلَدُ طَوِيْلٌ وَتِلْکَ الْبِنْتُ قَصِيْرَةٌ •هٰذِهِ الْمَرْاَةُ نَاعِمَةٌ وَّ ذٰلِکَ الرَّجُلُ مُعْسِرٌ•

**ترجمہ:**۔یہ گھر ہے اور وہ ہسپتال ہے۔یہ لہسن ہے اور وہ پیاز ہے۔یہ روٹی ہے اور وہ چاول ہے۔یہ بکری ہے اور وہ گائے ہے۔یہ جوان مرد ہے اور وہ جوان عورت ہے۔یہ باپ ہے اور وہ ماں ہے۔یہ کتا ہے اور وہ بندر ہے۔

یہ کپڑا نرم ہے اور وہ کپڑا کھردرا ہے۔یہ جوان عورت پاکیزہ ہے اور وہ جوان عورت گندی ہے۔یہ لڑکا لمبا ہے اور وہ لڑکی چھوٹی ہے۔یہ عورت خوش حال ہے اور وہ آدمی تنگ دست ہے۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
| --- | --- | --- |
| 1 | یہ تالا ہے اور وہ چابی ہے۔ | هٰذَا قُفْلٌ وَذٰلِکَ مِفْتَاحٌ |
| 2 | یہ پودا ہے اور وہ درخت ہے۔ | هٰذَا غَرْسٌ وَتِلْکَ شَجَرَةٌ |
| 3 | یہ گدھا ہے اور وہ گھوڑا ہے۔ | هٰذَا حِمَارٌ وَذٰلِکَ فَرَسٌ |
| 4 | یہ جوس ہے اور وہ چائے ہے۔ | هٰذَا عَصِيْرٌ وَذٰلِکَ شَایٌ |
| 5 | یہ بیری ہے اور وہ جھاؤ ہے۔ | هٰذَا سِدْرٌ وَذٰلِکَ أَثْلٌ |
| 6 | یہ کتّا ہے اور وہ خنزیر ہے۔ | هٰذَا كَلْبٌ وَذٰلِکَ خِنْزِيْرٌ |
| 7 | یہ ٹوپی ہے اور وہ ٹوپ ہے۔ | هٰذِهٖ قَلَنْسُوَةٌ وَ تِلْکَ قُبَّعَةٌ |
| 8 | یہ کرتا ہے اور وہ پردہ ہے۔ | هٰذَا قَمِيْصٌ وَذٰلِکَ سِتَارٌ |
| 9 | یہ کپڑا قیمتی ہے اور وہ کپڑا سستا ہے۔ | هٰذَا الثَّوْبُ ثَمِيْنٌ وَذٰلِکَ الثَّوْبُ رَخِيْصٌ |
| 10 | یہ بس لمبی ہے اور وہ بس چھوٹی ہے۔ | هٰذِهِ الْحَافِلَةُ طَوِيْلَةٌ وَتِلْکَ الْحَافِلَةُ قَصِيْرَةٌ |
| 11 | یہ بالٹی چھوٹی ہے اور وہ بالٹی بڑی ہے۔ | هٰذَا الدَّلْوُ صَغِيْرٌ وَذٰلِکَ الدَّلْوُ كَبِيْرٌ |
| 12 | یہ دھاگا لال ہے اور وہ دھاگا پیلا ہے ۔ | هٰذَا الْخَيْطُ أَحْمَرُ وَذٰلِکَ الْخَيْطُ أَصْفَرُ |
| 13 | یہ برتن کشادہ ہے اور وہ برتن تنگ ہے۔ | هٰذَا الظَّرْفُ وَاسِعٌ وَذٰلِکَ الظَّرْفُ ضَيِّقٌ |

**جمع غیر عاقل:** اس سے مراد وہ جمع ہے جو انسان کے علاوہ چیزوں پر دلالت کرے جیسے کُتُبٌ•رُسُوْمٌ•أَشْجَارٌ۔ یہ جمع، واحد مؤنث کے حکم میں ہوتی ہے اس جمع سے پہلے اگر فعل یا اسم اشارہ آئے تو مؤنث استعمال ہوں گے نیز اس کی صفت اور عموماً خبر واحد مؤنث آتی ہے۔ جیسے ھٰذِہِ الْکُتُبُ•تِلْکَ الدَّکَاکِیْنُ تَأْکُلُ الْکِلَابُ•تَتَغَرَّدُ الطُّیُوْرُ•۔

## درس (۴) جمع غیر عاقل

اَلْکِتَابُ جَدِیْدٌ • اَلْکُتُبُ جَدِیْدَۃٌ • ھٰذِہِ الْکُتُبُ جَدِیْدَۃٌ لَا قَدِیْمَۃٌ• اَلرَّسْمُ جَمِیْلٌ • اَلرُّسُوْمُ جَمِیْلَۃٌ• تِلْکَ الرُّسُوْمُ لَیْسَتْ بِجَمِیلَۃٍ •اَلشَّجَرُ مُثْمِرٌ •اَلْأَشْجَارُ مُثْمِرَۃٌ •ھٰذِہِ الأَشْیَاءُ ثَمِیْنَۃٌ لَا رَخِیْصَۃٌ • تِلْکَ الدَّکَاکِیْنُ وَاسِعَۃٌ لَا ضَیِّقَۃٌ • ھٰذِہِ السُّیُوْفُ حَدِیْدَۃٌ لَا فَلِیْلَۃٌ • ھٰذِہِ الْکِلَابُ أَلِیْفَۃٌ• وَّ تِلْکَ الْکِلَابُ وَحْشِیَّۃٌ •ھٰذِہِ الْجَوَائِزُ ثَمِیْنَۃٌ وَّ تِلْکَ الْجَوَائِزُ رَخِیْصَۃٌ ھٰذِہِ الْمَدَارِسُ عَرَبِیَّۃٌ وَّ تِلْکَ الْمَدَارِسُ اِنْجِیْلِیَّزِیَّۃٌ•

**ترجمہ:**

کتاب نئی ہے۔ کتابیں نئی ہیں۔ یہ کتابیں نئی ہیں پرانی نہیں۔ تصویر خوب صورت ہے۔ تصویریں خوب صورت ہیں۔ وہ تصویریں خوب صورت نہیں ہیں۔ درخت پھل دار ہے۔ درخت پھل دار ہیں۔ یہ چیزیں قیمتی ہیں سستی نہیں۔ وہ دکانیں کشادہ ہیں تنگ نہیں۔ یہ تلواریں تیز ہیں کند نہیں۔ یہ کتے پالتو ہیں اور وہ کتے جنگلی ہیں۔ یہ انعامات قیمتی ہیں اور وہ انعامات سستے ہیں۔ یہ مدرسے عربی ہیں اور وہ مدرسے انگریزی ہیں۔

## واحد کی جمع اور جمع کی واحد بتاؤ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَدَارِسٌ<br>مدرسے | رُسُوْمٌ<br>تصویریں | کُتُبٌ<br>کتابیں | کَلْبٌ<br>کتا | مَدْرَسَةٌ<br>مدرسہ | رَسْمٌ<br>تصویر |
| جَوَائِزُ<br>انعامات | أَشْجَارٌ<br>درخت | کِلَابٌ<br>کتے | کِتَابٌ<br>کتاب | شَجَرٌ<br>درخت | جَائِزَةٌ<br>انعام |

## تکملہ (جملہ پورا کرو)

| | | |
|---|---|---|
| هٰذِهِ الْكُتُبُ جَدِيْدَةٌ<br>یہ کتابیں نئی ہیں۔ | اَلْأَشْيَاءُ رَخِيْصَةٌ لَا ثَمِيْنَةٌ<br>چیزیں سستی ہیں مہنگی نہیں۔ | اَلْبُيُوْتُ لَيْسَتْ بِجَمِيْلَةٍ<br>گھر خوب صورت نہیں۔ |

## عربی بناؤ:

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | انگور میٹھے ہیں۔ | اَلْأَعْنَابُ حُلْوَةٌ |
| 2 | پھل کھٹے ہیں۔ | اَلْأَثْمَارُ حَامِضَةٌ |
| 3 | گھر ماڈرن ہے۔ | اَلْبُيُوْتُ عَصرِيَّةٌ |
| 4 | چیزیں سستی ہیں۔ | اَلْأَشْيَاءُ رَخِيْصَةٌ |
| 5 | کتابیں مفید ہیں۔ | اَلْكُتُبُ مُفِيْدَةٌ |
| 6 | درخت لمبے ہیں۔ | اَلْأَشْجَارُ طَوِيْلَةٌ |
| 7 | مدرسے خوب صورت ہیں۔ | اَلْمَدَارِسُ جَمِيْلَةٌ |
| 8 | مسجدیں پاکیزہ ہیں۔ | اَلْمَسَاجِدُ نَظِيْفَةٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 9 | سبق آسان ہیں۔ | اَلدُّرُوْسُ سَهْلَةٌ |
| 10 | سبق آسان ہے مشکل نہیں۔ | اَلدَّرْسُ سَهْلٌ لَا صَعْبٌ |
| 11 | انگور میٹھے ہیں کھٹے نہیں۔ | اَلْأَعْنَابُ حُلْوَةٌ لَا حَامِضَةٌ |
| 12 | یہ کتابیں نئی نہیں (ہیں)۔ | هٰذِهِ الْكُتُبُ لَيْسَتْ بِجَدِيْدَةٍ |
| 13 | وہ کتے پالتو نہیں (ہیں)۔ | تِلْكَ الْكِلَابُ لَيْسَتْ بِأَلِيْفَةٍ |
| 14 | یہ پھول خوب صورت ہیں۔ | هٰذِهِ الْأَزْهَارُ جَمِيْلَةٌ |
| 15 | اور وہ پھول خوب صورت نہیں۔ | وَتِلْكَ الْأَزْهَارُ لَيْسَتْ بِجَمِيْلَةٍ |
| 16 | کاپیاں چھوٹی ہیں بڑی نہیں۔ | اَلْكُرَّاسَاتُ صَغِيْرَةٌ لَا كَبِيْرَةٌ |
| 17 | یہ تخت بہت قیمتی ہے۔ | هٰذِهِ الْأَرِيْكَةُ ثَمِيْنَةٌ جِدًّا |

**مرکب اضافی:** اس مرکب کو کہتے ہیں جو مضاف اور مضاف الیہ سے مل کر بنے ۔جیسے خَلِيْفَةُ الرَّسُوْلِ • حَدِيْثُ مُوْسٰى • ذُوْ قُوَّةٍ ۔اس کے پہلے جز کو **مضاف** اور دوسرے جز کو **مضاف الیہ** کہا جاتا ہے۔اور مضاف الیہ ہمیشہ مجرور ہوتا ہے۔مرکب غیر مفید کی چار قسمیں ہیں (۱) مرکب توصیفی (۲) مرکب بنائی (۳) مرکب منع صرف (۴) مرکب اضافی بھی انھیں میں سے ہے۔

## درس (۵)

## مضاف/مضاف الیہ (مرکب اضافی)

| مضاف مذکر | مضاف مؤنث |
|---|---|
| بَيْتُ اللهِ | سُنَّةُ الرَّسُوْلِ |
| مَسْجِدُ الرَّسُوْلِ | جَرِيْدَةُ الْهِنْدِ |
| يَوْمُ الْجُمُعَةِ | لَيْلَةُ الْهِجْرَةِ |
| مَقَامُ اِبْرَاهِيْمَ | بِئْرُ زَمْزَمَ |
| شَارِعُ الْمَطَارِ | اَرْضُ فِلَسْطِيْنَ |
| جَامِعُ قُرْطُبَةَ | سَاعَةُ الْجِدَارِ |
| شَجَرُ التِّيْنِ | اَشْجَارُ التُّفَّاحِ |
| دَرْسُ الْقُرْآنِ | دُرُوْسُ الْكِتَابِ |
| غَسْلُ الثِّيَابِ | أَيَّامُ اللهِ |

هٰذَا يَوْمُ الْجُمُعَةِ• يَوْمُ الْجُمُعَةِ مُبَارَكٌ • هٰذَا جَامِعُ قَرْطَبَة• جَامِعُ قُرْطَبَةَ جَمِيْلٌ • هٰذَا شَارِعُ الْمَطَارِ • شَارِعُ الْمَطَارِ وَاسِعٌ • هٰذَا مَسْجِدُ الرَّسُوْلِ •مَسْجِدُ الرَّسُوْلِ رَائِعٌ • هٰذَا مَقَامُ اِبْرَاهِيْمَ • مَقَامُ اِبْرَاهِيْمَ مُصَلًّى • هٰذِهِ سَاعَةُ الْجِدَارِ • سَاعَةُ الْجِدَارِ جَمِيْلَةٌ • هٰذِهِ بِئْرُ زَمْزَمَ • بِئْرُ زَمْزَمَ مُبَارَكَةٌ • لَحْمُ الدَّجَاجِ ثَقِيْلٌ • وَّ لَحْمُ الشَّاةِ خَفِيْفٌ • هٰذِهِ لَيْلَةُ الْهِجْرَةِ • تِلْكَ سُنَّةُ الرَّسُوْلِ • هٰذِهِ جَرِيْدَةُ الْهِنْدِ • تِلْكَ خَرِيْطَةُ بَاكِسْتَانَ •

هٰذِهِ مَصْنُوْعَاتِ الْهِنْدِ• مَصْنُوْعَاتُ الْهِنْدِ بَدِيْعَةٌ • هٰذِهِ اَوْرَاقُ الأَشْجَارِ • اَوْرَاقُ هٰذِهِ الأَشْجَارِ كَثِيْرَةٌ • تِلْكَ رُسُوْمُ الْبُيُوْتِ• رُسُوْمُ الْبُيُوْتِ مُتَلَوِّنَةٌ• هٰذِهِ الدُّرُوْسُ سَهْلَةٌ لَا صَعْبَةٌ • تِلْكَ الْكُرَّاسَاتُ رَدِيْئَةٌ لَا جَيِّدَةٌ • هٰذِهِ الأَشْجَارُ مُثْمِرَةٌ •هٰذِهِ الأَشْيَاءُ لَيْسَتْ بِمُفِيْدَةٍ •

**ترجمہ:۔مضاف مذکر:** اللہ تعالیٰ کا گھر۔رسول ﷺ کی مسجد۔جمعہ کا دن۔ابراہیم علیہ السلام کا مقام۔ایرپورٹ کی سڑک۔قرطبہ کی جامع مسجد۔انجیر کا درخت۔قرآن کا سبق۔کپڑوں کا دھونا۔

**مضاف مؤنث:** رسول ﷺ کی سنت۔ہندوستان کا اخبار۔ہجرت کی رات۔زمزم کا کنوآں۔فلسطین کی زمین۔دیوار کی گھڑی۔سیب کے درخت۔کتاب کے اسباق۔اللہ کے دن۔

یہ جمعہ کا دن ہے،جمعہ کا دن بابرکت ہے۔یہ قرطبہ کی جامع مسجد ہے،قرطبہ کی جامع مسجد خوبصورت ہے۔یہ ایرپوٹ کی سڑک ہے،ایرپوٹ کی سڑک کشادہ ہے۔یہ رسول ﷺ کی مسجد ہے،رسول ﷺ کی مسجد شاندار ہے۔یہ مقام ابراہیم ہے،مقام ابراہیم جائے نماز ہے۔یہ دیوار کی گھڑی ہے،دیوار کی گھڑی خوبصورت ہے۔یہ زمزم کا کنوآں ہے،زمزم کا کنوآں بابرکت ہے۔مرغی کا گوشت بھاری ہے،اور بکری کا گوشت ہلکا ہے۔یہ ہجرت کی رات ہے۔وہ رسول ﷺ کی سنت ہے۔یہ ہندوستان کا اخبار ہے۔وہ پاکستان کا نقشہ ہے۔یہ ہندوستان کی بنی ہوئی چیزیں ہیں۔ہندوستان کی بنی ہوئی چیزیں انوکھی ہیں۔یہ درختوں کے پتے ہیں۔ان درختوں کے پتے زیادہ ہیں۔وہ گھروں کی تصویریں ہیں۔گھروں کی تصویریں رنگ برنگی ہیں۔یہ اسباق آسان ہیں،مشکل نہیں۔وہ کاپیاں بے کار ہیں،عمدہ نہیں۔یہ درخت پھل دار ہیں۔یہ چیزیں مفید نہیں ہیں۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
| --- | --- | --- |
| 1 | أَيَوْمُ الْجُمُعَةِ مُبَارَكٌ؟ | نَعَمْ: يَوْمُ الْجُمُعَةِ مُبَارَكٌ |
| 2 | أَجَامِعُ قُرْطُبَةَ جَمِيْلٌ؟ | نَعَمْ: جَامِعُ قُرْطُبَةَ جَمِيْلٌ |
| 3 | كَيْفَ شَارِعُ الْمَطَارِ؟ | شَارِعُ الْمَطَارِ وَاسِعٌ |
| 4 | كَيْفَ مَسْجِدُ الرَّسُوْلِ؟ | مَسْجِدُ الرَّسُوْلِ رَائِعٌ |
| 5 | كَيْفَ سَاعَةُ الْجِدَارِ؟ | سَاعَةُ الْجِدَارِ جَمِيْلَةٌ |
| 6 | كَيْفَ بِئْرُ زَمْزَمَ؟ | بِئْرُ زَمْزَمَ مُبَارَكَةٌ |
| 7 | أَمَصْنُوْعَاتُ الْهِنْدِ بَدِيْعَةٌ؟ | نَعَمْ: مَصْنُوْعَاتُ الْهِنْدِ بَدِيْعَةٌ |
| 8 | أَهٰذِهِ الْأَشْجَارُ مُثْمِرَةٌ؟ | نَعَمْ: هٰذِهِ الْأَشْجَارُ مُثْمِرَةٌ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
| --- | --- | --- |
| 1 | ان درختوں کے پتے کم ہیں۔ | أَوْرَاقُ تِلْكَ الْأَشْجَارِ قَلِيْلَةٌ |
| 2 | ان اخبارات کا کاغذ بے کار ہے۔ | وَرْقُ هٰذِهِ الْجَرَائِدِ رَدِيٌّ |
| 3 | دیوار کی گھڑیاں پرانی ہیں۔ | سَاعَاتُ الْجِدَارِ قَدِيْمَةٌ |
| 4 | اس کتاب کی تصویریں نئی ہیں۔ | رُسُوْمُ هٰذَا الْكِتَابِ جَدِيْدَةٌ |
| 5 | یہ چیزیں قیمتی ہیں۔ | هٰذِهِ الْأَشْيَاءُ ثَمِيْنَةٌ |
| 6 | اس کتاب کے اسباق آسان نہیں ہیں۔ | أَسْبَاقُ هٰذَا الْكِتَابِ لَيْسَتْ بِسَهْلَةٍ |

| | | |
|---|---|---|
| 7 | شہر کے راستے کشادہ ہیں۔ | شَوَارِعُ الْبَلَدِ وَاسِعَةٌ |
| 8 | اللہ تعالی کے دن مبارک ہیں۔ | أَيَّامُ اللهِ مُبَارَكٌ |
| 9 | سیب کے درخت خوب صورت ہیں۔ | أَشْجَارُ التُّفَّاحِ جَمِيْلَةٌ |
| 10 | پاکستان کے اخبارات مشہور ہیں۔ | جَرَائِدُ بَاكِسْتَانَ مَشْهُوْرَةٌ |
| 11 | مسجدیں اللہ کا گھر ہیں۔ | اَلْمَسَاجِدُ بُيُوْتُ |
| 12 | ان کاپیوں کا رنگ لال ہے۔ | لَوْنُ هٰذِهِ الْكُرَّاسَاتِ أَحْمَرُ |

**ضمیر:** وہ اسم ہے جس کی وضع متکلّم ، یا مخاطب ، یا ایسے غائب پر دلالت کرنے کے لیے ہوئی ہے جس کا ذکر حقیقۃً یا حکماً پہلے ہو چکا ہو۔ اسے **مُضمَر** بھی کہتے ہیں۔ اور ضمیر غائب جس کی طرف لوٹتی ہے اس کو **مَرجِع** کہتے ہیں۔

ضمیر کی پانچ قسمیں ہیں (۱) مرفوع متّصل (۲) مرفوع منفصل (۳) منصوب متّصل (۴) منصوب منفصل (۵) مجرور متّصل۔

**ضمیر مرفوع متّصل:** وہ ضمیر ہے جو محل رفع میں واقع ہو اور اپنے عامل سے ملی ہوئی ہو۔ یہ کل چودہ ہیں۔ جیسے ضَرَبْتُ •ضَرَبْنَا•ضَرَبْتَ•ضَرَبْتُمَا • ضَرَبْتُمْ • ضَرَبْتِ • ضَرَبْتُمَا • ضَرَبْتُنَّ •ضَرَبَ•ضَرَبَا•ضَرَبُوْا• ضَرَبَتْ• ضَرَبَتَا •ضَرَبْنَ •

**ضمیر مرفوع منفصل:** وہ ضمیر ہے جو محل رفع میں ہو اور اپنے عامل سے ملی ہوئی نہ ہو۔ یہ بھی چودہ ہیں۔ جیسے أَنَا•نَحْنُ• أَنْتَ• أَنْتُمَا• أَنْتُمْ •أَنْتِ•أَنْتُمَا •أَنْتُنَّ• هُوَ• هُمَا•هُمْ•هِيَ •هُمَا•هُنَّ•

**ضمیر منصوب متّصل:** وہ ضمیر ہے جو محل نصب میں واقع ہو اور اپنے عامل سے ملی ہوئی ہو۔

یہ کل چودہ ہیں۔ ضَرَبَنِي • ضَرَبَنَا • ضَرَبَکَ • ضَرَبَکُمَا • ضَرَبَکُمْ • ضَرَبَکِ • ضَرَبَکُمَا •

ضَرَبَکُنَّ • ضَرَبَهٗ • ضَرَبَهُمَا • ضَرَبَهُم • ضَرَبَهَا • ضَرَبَهُمَا • ضَرَبَهُنَّ •

**ضمیر منصوب منفصل:** وہ ضمیر ہے جو محل نصب میں واقع ہو اور اپنے عامل سے ملی ہوئی نہ ہو

۔یہ بھی چودہ ہیں۔ جیسے: إِيَّایَ • إِيَّانَا • إِيَّاکَ • إِيَّاکُمَا • إِيَّاکُمْ • إِيَّاکِ • إِيَّاکُمَا • إِيَّاکُنَّ •

إِيَّاهُ • إِيَّاهُمَا • إِيَّاهُمْ • إِيَّاهَا • إِيَّاهُمَا • إِيَّاهُنَّ • ۔

**ضمیر مجرور متّصل:** وہ ضمیر ہے جو محل جر میں واقع ہو اور اپنے عامل سے ملی ہوئی ہو۔ یہ بھی

چودہ ہیں۔ جیسے لِيْ • لَنَا • لَکَ • لَکُمَا • لَکُمْ • لَکِ • لَکُمَا • لَکُنَّ • لَهٗ • لَهُمَا لَهُمْ • لَهَا • لَهُمَا • لَهُنَّ۔

ضمیر مرفوع متّصل کی دو قسمیں ہیں: (۱) بارز (۲) مستتر۔

**ضمیر بارز:** وہ ضمیر ہے جو ظاہر ہو اور بولنے میں آئے۔ جیسے ضَرَبْتُ میں "تُ"

**ضمیر مستتر:** وہ ضمیر ہے جو عامل میں پوشیدہ ہو اور بولنے میں نہ آئے۔ جیسے ضَرَبَ

میں "هُوَ"۔

## درس (٦) ضمائر مرفوعہ (واحد غائب)

أَهٰذَا تُفَّاحٌ ؟ لَا، بَلْ هُوَ بَصَلٌ • لِمَنْ هٰذَا الْمِنْظَارُ ؟ هُوَ لِصَدِيقِ صِدِّيْقٍ •

كَيْفَ هٰذِهِ النَّظَّارَةُ ؟ هِيَ جَمِيْلَةٌ جِدًّا • أَهٰذِهِ السَّجَّادَةُ جَدِيْدَةٌ ؟ نَعَمْ: هِيَ جَدِيْدَةٌ •

مَاهِيَ ؟ أَهِيَ وِسَادَةٌ ؟ نَعَمْ هِيَ وِسَادَةٌ •

ترجمہ: کیا یہ سیب ہے؟ نہیں، بلکہ وہ پیاز ہے۔ یہ دور بین کس کی ہے؟ وہ صِدّیق کے دوست کی ہے۔ یہ چشمہ کیسا ہے؟ یہ بہت خوب صورت ہے۔ کیا یہ جانماز نیا ہے؟ ہاں، یہ نیا ہے۔ یہ کیا ہے؟ کیا یہ تکیہ ہے۔ ہاں، یہ تکیہ ہے۔

**حروف جر:** وہ حروف ہیں جو فعل ، یا شبہ فعل کا معنی اسم تک پہنچاتے ہیں اور اس اسم کو جر دیتے ہیں۔ یہ سترہ حروف ہیں اور وہ یہ ہیں۔ بَاو تَا کَاف ولام و واو و مُنْذُ و مُذْ خَلَا رُب، حَاشَا ، مِنْ، عَدَا ، فِيْ، عَنْ، عَلیٰ، حَتّٰی، إِلیٰ ۔

(۱) زَاهِدٌ قَادِمٌ مِنْ لَكْنَاءُو وَهُوَ رَاكِبٌ عَلَى الْفَرَسِ (۲) اَلْفَلَّاحُوْنَ ذَاهِبُوْنَ إِلَى الْمَدِيْنَةِ لِبَيْعِ الْخَضْرَاوَاتِ ،وَالنَّاسُ ذَاهِبُوْنَ إِلَى السُّوْقِ لِشِرَاءِ الْمَاكُوْلَاتِ وَالْمَشْرُوْبَاتِ ۔(۳) اَلْأَسَاتِذَةُ مَشْغُوْلُوْنَ فِيْ الْفُصُوْلِ بِمُطَالَعَةِ الْكُتُبِ۔وَالتَّلَامِيْذُ مَشْغُوْلُوْنَ بِاللَّعِبِ فِي الْمَلْعَبِ ۔(۴) هٰذَا الْعَبْدُ سَابِقٌ فِي الْخَيْرِ وَكَالْأَسَدِ فِي الشَّجَاعَةِ ۔(۵) عَلِيٌّ مُتَبَرِّعٌ فِي الأَدَبِ وَالإِنْشَاءِ وَنَقِيٌّ نَابِغٌ فِي النَّحْوِ وَالصَّرْفِ ۔(٦) اَلْعُلَمَاءُ فِي الأَرْضِ كَالنُّجُوْمِ فِي السَّمَاءِ وَالزُّعَمَاءُ كَالثَّعْلَبِ فِي الْمَكْرِ وَالخَدِيْعَةِ۔(۷) عَقِيْلٌ قَادِمٌ مِّنَ الْيَمَنِ اَوِالْعِرَاقِ وَنَبِيْلٌ مُسَافِرٌ إِلیٰ دِهْلِيْ۔(۸) شَاهِدٌ مَعْرُوْفٌ بِالْعِلْمِ وَالْعَمَلِ ۔ (۹) اَلْمُشْرِكُ نَجِسٌ وَهُوَ غَافِلٌ عَنِ الإِسْلَامِ ۔(۱۰) اَنْوَاعُ الأَسْمَاكِ فِي الْخَلْجِ كَثِيْرَةٌ وَالْغَابَاتُ فِي السُّوْدَانِ كَثِيْرَةٌ ۔(۱۱) حَفْصَةُ ذَاهِبَةٌ بِالْعَرَبَةِ إِلَى الْمَدْرَسَةِ وَهِيَ طَالِبَةٌ ۔ (۱۲) هٰذَا مِنْظَارٌ وَ هُوَ لِعَلِيٍّ ۔ذٰلِكَ مِجْهَرٌ وَهُوَ لِعَبْدِ الْكَرِيْمِ۔

## حروف جارہ کا استعمال

**(۱)** زاہد لکھنؤ سے آرہا ہے اور وہ گھوڑے پر سوار ہے۔ **(۲)** کسان سبزیاں بیچنے کے لیے شہر جارہے ہیں اور لوگ کھانے اور پینے کی چیزیں خریدنے کے لیے بازار جارہے ہیں۔ **(۳)** اساتذہ درسگاہوں میں کتابوں کے مطالعہ میں مشغول ہیں اور طلبہ میدان میں کھیل میں مشغول ہیں ۔**(۴)** یہ بندہ (غلام) بھلائی میں آگے بڑھنے والا اور بہادری میں شیر کی طرح ہے۔ **(۵)** علی ادب وانشا میں ماہر ہے اور نقی نحو وصرف میں فائق ہے۔ **(٦)** زمین پر رہنے والے علما آسمان کے ستاروں کی مانند ہیں اور لیڈر مکر وفریب میں لومڑی کی طرح ہیں۔ **(۷)** عقیل یمن یا عراق سے آرہا ہے اور نبیل دہلی جا رہا ہے ۔(۸) شاہد علم وعمل میں مشہور ہے۔ **(۹)** مشرک ناپاک ہے اور وہ اسلام سے غافل ہے۔

(۱۰)کھاڑی میں قسم قسم کی مچھلیوں کی کثرت ہے اور سوڈان میں بہت زیادہ جنگل ہیں۔(۱۱)حفصہ گاڑی سے مدرسہ جاتی ہے اور وہ ایک طالبہ ہے۔(۱۲)یہ دوربین ہے اور وہ علی کی ہے۔وہ خوردبین ہے اور وہ عبدالکریم کی ہے۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ قَادِمٌ؟ مِنْ أَيِّ مَكَانٍ؟ | عَقِيْلٌ قَادِمٌ مِنَ الْيَمَنِ أَوِ الْعِرَاقِ |
| 2 | مَنْ رَّاكِبٌ عَلَى الْفَرَسِ ؟ | زَاهِدٌ رَاكِبٌ عَلَى الْفَرَسِ |
| 3 | مَنْ ذَاهِبُوْنَ ؟ إِلٰى أَيْنَ ذَاهِبُوْنَ ؟ لِمَاذَا ذَاهِبُوْنَ ؟ | اَلْفَلَّاحُوْنَ ذَاهِبُوْنَ إِلَى الْمَدِيْنَةِ لِبَيْعِ الْخَضْرَاوَاتِ |
| 4 | مَامَكَانَةُ عَلِيٍّ فِي الأَدَبِ وَالإِنْشَاءِ ؟ | عَلِيٌّ مُتَبَرِّعٌ فِى الْأَدَبِ وَالْإِنْشَاءِ |
| 5 | مَنْ ذَاهِبَةٌ ؟ بِأَيِّ مَرْكَبَةٍ؟ | حَفْصَةُ ذَاهِبَةٌ بِالْعَرَبَةِ |
| 6 | مَاهٰذَا وَلِمَنْ؟ | هٰذَا مِنْظَارٌ وَهُوَ لِعَلِيٍّ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | مزدور سائیکل سے کارخانے جارہا ہے۔ | اَلْعَامِلُ ذَاهِبٌ بِالدَّرَّاجَةِ إِلَى الْمَصْنَعِ |
| 2 | گائیں بھوکی ہیں اور وہ کھڑی ہیں۔ | اَلْبَقَرَاتُ جَائِعَةٌ وَهِيَ قَائِمَةٌ |
| 3 | بھینسیں پیاسی ہیں اور وہ بیٹھی ہیں۔ | اَلْجَوَامِيْسُ عَاطِشَةٌ وَهِيَ جَالِسَة |
| 4 | لڑکیاں پڑھنے میں مشغول ہیں۔ | اَلْبَنَاتُ مَشْغُوْلَاتٌ بِالْقِرَاءَةِ |

| | | |
|---|---|---|
| 5 | استانیاں گاڑی سے مدرسہ جارہی ہیں۔ | اَلْمُعَلِّمَاتُ ذَاهِبَاتٌ بِالْعَرَبَةِ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| 6 | مشرکین اسلام سے غافل ہیں۔ | اَلْمُشْرِكُوْنَ غَافِلُوْنَ عَنِ الْإِسْلَامِ |
| 7 | اونٹ پر کون سوار ہے؟ | مَنْ رَاكِبٌ عَلَى الْجَمَلِ؟ |
| 8 | کون بہادری میں شیر کی طرح ہے؟ | مَنْ كَالْأَسَدِ فِي الشَّجَاعَةِ؟ |
| 9 | کیا عاقل بستی (نام شہر) کی جانب روانہ ہورہا ہے؟ | أَعَاقِلٌ مُسَافِرٌ إِلٰى بَسْتِيْ؟ |
| 10 | گورکھپور سے کون آرہا ہے؟ | مَنْ قَادِمٌ مِنْ گورکھپور؟ |
| 11 | یہ سبزیاں ہیں اور وہ ہری ہیں۔ | هٰذِهٖ خَضْرَاوَاتٌ وَ هِيَ خَضْرَاءُ |
| 12 | یہ کھانے پینے کی چیزیں ہیں اور وہ کثیر ہیں۔ | هٰذِهٖ مَاكُوْلَاتٌ وَمَشْرُوْبَاتٌ وَهِيَ كَثِيْرَةٌ |

**اضافت منیہ:** وہ اضافت ہے جو"مِنْ" کی تقدیر پر ہو۔ یہ اضافت اس وقت ہوتی ہے جب کہ مضاف مضاف الیہ کی جنس سے ہو۔ جیسے هٰذَا بَابُ خَشَبٍ •ذَاكَ خَاتَمُ فِضَّةٍ •هٰذِهٖ أَثْوَابُ حَرِيْرٍ۔

**اضافت ظرفیہ:** وہ اضافت ہے جو"فِيْ" کی تقدیر پر ہو۔ یہ اضافت اس وقت ہوتی ہے جب کہ مضاف الیہ مضاف کا ظرف ہو۔ جیسے سَهْرُ اللَّيْلِ مُضْنٍ (رات میں جاگنا کمزور کر دیتا ہے)•قُعُوْدُ الدَّارِ مُخْمِلٌ (گھر میں بیٹھنا گمنام کر دیتا ہے)۔

**اضافت لامیہ:** وہ اضافت ہے جو"لام" کی تقدیر پر ہو۔ یہ اضافت ملک، یا اختصاص کا فائدہ دیتی ہے۔ جیسے هٰذَا فَرَسُ خَالِدٍ •هٰذَا لِجَامُ الْفَرَسِ۔

## درس(۷)

## اضافت منیہ، ظرفیہ، لامیہ

جُزْءٌ مِنَ الْقُرْآنِ • شُعْبَةٌ مِنَ الإِيْمَانِ•قِطْعَةٌ مِّنَ الْخُبْزِ• جِدَارٌ مِّنَ الْحَجَرِ• خَاتَمٌ مِّنَ الْفِضَّةِ • كَرَمٌ مِّنَ الْعِنَبِ • لَوْحٌ مِّنَ الْخَشَبِ• ظِلٌّ مِّنَ الشَّجَرِ•اَخٌ مِّنَ الرَّضَاعَةِ• قُرْصٌ مِّنَ الدَّوَاءِ• رَفِيْقٌ فِي الدَّرْسِ• آنِيَةٌ مِّنَ الدَّوَاءِ•زَمِيْلٌ لِشَاهِدٍ •خَرِيْطَةٌ لِّلْمَدِيْنَةِ •

سِوَارٌ مِّنَ الذَّهَبِ• اَلسِّوَارُ مِنَ الذَّهَبِ •حَدِيْقَةٌ لِأَحْمَدَ • اَلْخَاتَمُ لِعَائِشَةَ •خَلْخَالٌ مِّنَ الْفِضَّةِ • اَلْخَلْخَالُ مِنَ الْفِضَّةِ• خَاتَمٌ مِّنَ الْفِضَّةِ رَخِيْصٌ • سِوَارٌ مِّنَ الذَّهَبِ غَالٍ • كَرَمٌ مِّنَ الْعِنَبِ طَوِيْلٌ • لَوْحٌ مِّنَ الْخَشَبِ أَسْوَدُ •

هٰذَا الرَّجُلُ مُعَلِّمٌ فِي الْكُتَّابِ • تِلْكَ مَدْرَسَةٌ لِأَهْلِ السُّنَّةِ • اَلدَّرَّاجَةُ مَرْكَبَةٌ مِّنَ الْحَدِيْدِ • اَلسِّوَارُ حِلْيَةٌ مِّنَ الذَّهَبِ• حِلْيَةٌ مِّنَ الذَّهَبِ جَمِيْلَةٌ • فَاطِمَةُ طَالِبَةٌ فِي الْجَامِعَةِ •

**ترجمہ:۔** قرآن کا پارہ ۔ایمان کا حصہ۔روٹی کا ٹکڑا ۔پتھر کی دیوار۔چاندی کی انگوٹھی۔انگور کی بیل ۔لکڑی کی تختی۔درخت کا سایہ۔دودھ شریک بھائی۔دوا کی گولی (ٹیبلیٹ) ۔ہم سبق،کلاس فیلو(ہم سبق)۔دوا کا برتن۔شاہد کا ساتھی۔شہر کا نقشہ۔

سونے کا کنگن۔کنگن سونے کا ہے ۔احمد کا باغ ۔انگوٹھی عائشہ کی ہے ۔چاندی کا پازیب۔پازیب چاندی کا ہے ۔چاندی کی انگوٹھی سستی ہے ۔سونے کا کنگن مہنگا ہے ۔انگور کی بیل لمبی ہے۔لکڑی کی تختی کالی ہے۔

یہ آدمی مکتب کا استاد ہے۔وہ اہل سنت کا مدرسہ ہے ۔سائیکل لوہے کی سواری ہے ۔کنگن سونے کا زیور ہے۔سونے کا کنگن خوب صورت ہے۔فاطمہ یونیورسٹی کی طالبہ ہے۔

## عربی بناؤ

| عربی | اردو | شمار |
|---|---|---|
| حِلْيَةٌ مِنَ الْفِضَّةِ | چاندی کا زیور۔ | 1 |
| حِلْيَةٌ مِنَ الْفِضَّةِ رَخِيْصَةٌ | چاندی کا زیور سستا ہے۔ | 2 |
| اَلْخَلْخَالُ حِلْيَةٌ مِنَ الْفِضَّةِ | پازیب چاندی کا زیور ہے۔ | 3 |
| بَابٌ مِنَ الْمَسْجِدِ | مسجد کا دروازہ۔ | 4 |
| بَابٌ مِنَ الْمَسْجِدِ رَائِعٌ | مسجد کا دروازہ خوشنما ہے۔ | 5 |
| هٰذَا جِدَارٌ مِنَ الْحَجَرِ | یہ پتھر کی دیوار ہے۔ | 6 |
| ذٰلِكَ قُرْصٌ مِنَ الدَّوَاءِ | وہ ٹیبلیٹ ہے۔ | 7 |
| خَرِيْطَةٌ لِلْهِنْدِ | بھارت کا نقشہ۔ | 8 |
| خَرِيْطَةٌ لِلْهِنْدِ جَدِيْدَةٌ | بھارت کا نقشہ نیا ہے۔ | 9 |
| هٰذِهٖ مُعَلِّمَةٌ فِي الْكُتَّابِ | یہ مدرسے کی استانی ہے۔ | 10 |
| مُعَلِّمَةٌ فِي الْمَدْرَسَةِ فَاضِلَةٌ | مدرسے کی استانی فاضلہ ہے۔ | 11 |
| زَمِيْلٌ لِشَاهِدٍ حَاضِرٌ | شاہد کا ساتھی حاضر ہے۔ | 12 |
| اَخٌ مِنَ الرَّضَاعَةِ لِعَائِشَةَ غَائِبٌ | عائشہ کا دودھ شریک بھائی غائب ہے۔ | 13 |
| اَلْخَاتَمُ مِنَ الْفِضَّةِ | انگوٹھی چاندی کی ہے۔ | 14 |
| اَلدَّرَّاجَةُ مِنَ الْحَدِيْدِ | سائیکل لوہے کی ہے۔ | 15 |
| اَللَّوْحُ لِذٰلِكَ الْوَلَدِ | تختی اس لڑکے کی ہے۔ | 16 |

**مرکب توصیفی:** اس مرکب ناقص کو کہتے ہیں جو موصوف اور صفت سے مل کر بنے۔ جیسے بُنْيَانٌ مَرْصُوْصٌ • اَلْاٰيَةُ الْكُبْرٰى۔ اس کے پہلے جز کو **موصوف** اور دوسرے جز کو **صفت** کہا جاتا ہے۔ اور صفت کا اعراب موصوف کے مطابق ہوتا ہے۔

## درس (۸)

## موصوف/صفت (مرکب توصیفی بحالت معرفہ)

اَلْبَيْتُ الْحَرَامُ • اَلْبَيْتُ الْمُقَدَّسُ • اَلسَّخَّانُ الْكَهْرَبَائِيُّ • اَلدَّرَّاجَةُ النَّارِيَّةُ • اَلْمِصْبَاحُ الْكَهْرَبَائِيُّ • اَلبَطَّارِيَّةُ السَّائِلَةُ • اَلْبَطَّارِيَّةُ الْجَافَّةُ •

اَلْمَدْرَسَةُ الإِبْتِدَائِيَّةُ • اَلْمَدْرَسَةُ الثَّانِوِيَّةُ • اَلْمُوَلِّدُ الْكَهْرَبَائِيُّ • اَلْمِكْوَاةُ الْكَهْرَبِيَّةُ • اَلسَّيَّارَةُ يَابَانِيَّةٌ • اَلسَّيَّارَةُ الْيَابَانِيَّةُ غَالِيَةٌ • اَلدَّرَّاجَةُ صَغِيْرَةٌ • اَلدَّرَّاجَةُ الصَّغِيْرَةُ رَخِيْصَةٌ • اَلتَّمْرُ الْمَدَنِيُّ لَذِيْذٌ • اَللَّحْمُ الْمَشْوِيُّ شَهِيٌّ • اَلسَّخَّانُ الْكَهْرَبَائِيُّ جَدِيْدٌ • اَلْمُوَلِّدُ الْكَهْرَبَائِيُّ قَدِيْمٌ •

**ترجمہ:**

کعبہ شریف۔ بیت المقدس۔ ہیٹر۔ موٹر سائیکل۔ بلب۔ بیٹری۔ سیل۔ پرائمری اسکول۔ ہائی اسکول۔ جنریٹر۔ استری۔ موٹر کار جاپانی ہے۔ جاپانی موٹر کار مہنگی ہے۔ سائیکل چھوٹی ہے۔ چھوٹی سائیکل سستی ہے۔ شہری کھجور ذائقہ دار ہے۔ بھنا ہوا گوشت لذیذ ہے۔ ہیٹر نیا ہے۔ جنریٹر پرانا ہے

### عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | گدلا پانی صحت کے لیے نقصان دہ ہے۔ | اَلْمَاءُ الْكَدِرُ مُضِرٌّ لِلصِّحَّةِ |

| | | |
|---|---|---|
| 2 | افغانی مرد، بیمار ہے۔ | اَلرَّجُلُ الْأَفْغَانِيُّ مَرِيْضٌ |
| 3 | کیا یہ پنکھا ہے؟ | أَهٰذِهٖ مِرْوَحَةٌ؟ |
| 4 | کیا یہ بجلی والا پنکھا ہے؟ | أَهٰذِهٖ مِرْوَحَةٌ كَهْرَبِيَّةٌ؟ |
| 5 | کیا جاپانی موٹر کار مہنگی ہے؟ | أَاَلسَّيَّارَةُ الْيَابَانِيَّةُ غَالِيَةٌ؟ |
| 6 | کیا بیٹری بڑی ہے؟ | أَاَلْبَطَّارِيَّةُ السَّائِلَةُ كَبِيْرَةٌ؟ |
| 7 | کیا سیل پرانا ہے؟ | أَاَلْبَطَّارِيَّةُ الْجَافَّةُ قَدِيْمَةٌ؟ |
| 8 | بلب کیسا ہے؟ | كَيْفَ الْمِصْبَاحُ الْكَهْرَبَائِيُّ؟ |
| 9 | خوب صورت ہے۔ | هُوَ جَمِيْلٌ |
| 10 | جنریٹر کیسا ہے؟ | كَيْفَ الْمُوَلِّدُ الْكَهْرَبَائِيُّ؟ |
| 11 | کیا یہ اسپتال ہے؟ | أَهٰذِهٖ مُسْتَشْفى؟ |
| 12 | روٹی کیسی ہے؟ | كَيْفَ الْخُبْزُ؟ |
| 13 | تازہ ہے۔ | هُوَ طَرِيٌّ |
| 14 | یہ آدمی کیسا ہے؟ | كَيْفَ هٰذَا الرَّجُلُ؟ |
| 15 | یہ آدمی خوش حال ہے۔ | هٰذَا الرَّجُلُ مُتْرِفٌ |
| 16 | خالدہ، تنگ دست ہے۔ | خَالِدَةُ مُعْسِرَةٌ |
| 17 | مسجد، اللہ کا گھر ہے۔ | اَلْمَسْجِدُ بَيْتُ اللهِ |
| 18 | "المدینہ" عربی اخبار ہے۔ | اَلْمَدِيْنَةُ جَرِيْدَةٌ عَرَبِيَّةٌ |
| 19 | لوہے کی تختی، خوب صورت ہے۔ | لَوْحٌ مِنَ الْحَدِيْدِ جَمِيْلٌ |
| 20 | یہ سائیکل ہے۔ وہ موٹر سائیکل ہے۔ | هٰذِهٖ دَرَّاجَةٌ، تِلْكَ اَلدَّرَّاجَةُ النَّارِيَّةُ |

# درس(۹)

## موصوف/صفت (مرکب توصیفی بحالت نکرہ)

خَلِيْفَةٌ عَادِلٌ •قَائِدٌ شُجَاعٌ •بَلَدٌ اِسْلَامِيٌّ •مَكَانٌ نَظِيْفٌ •حَيٌّ مَعْرُوْفٌ • لَاعِبٌ مُمْتَازٌ •مَلْعَبٌ كَبِيْرٌ• مَسْبَحٌ صَغِيْرٌ• عَامِلٌ نَشِيْطٌ •لَحْمٌ طَرِيٌّ• شَاهِدٌ كَاذِبٌ • رَجُلٌ اَمِيْنٌ •بَيْتٌ جَمِيْلٌ •بُيُوْتٌ جَمِيْلَةٌ •

(سَيِّدُنَا)اَلصِّدِّيقُ الاَكْبَرُ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ اِمَامٌ صَادِقٌ •(سَيِّدُنَا)عُمَرُ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ خَلِيْفَةٌ عَادِلٌ •(سَيِّدُنَا)عُثْمَانُ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ رَجُلٌ كَرِيْمٌ•(سَيِّدُنَا)عَلِيٌّ رَضِيَ اللهُ رَجُلٌ شُجَاعٌ •مَكَّةُ الْمُكَرَّمَةُ مَدِيْنَةٌ كَبِيْرَةٌ مُبَارَكَةٌ •اَلسَّمَكُ غِذَاءٌ مُّفِيْدٌ لِّلْإِنْسَانِ• اَلدَّرَّاجَةُ النَّارِيَّةُ مَرْكَبَةٌ مُفِيْدَةٌ •اَلْمَعْبَدُ الْهِنْدُوْكِيُّ مَكَانُ الشِّرْكِ•

**ترجمہ:**۔ ایک انصاف ور خلیفہ۔ایک بہادر لیڈر۔کوئی اسلامی شہر۔ایک صاف وستھری جگہ ۔ کوئی مشہور محلہ ۔شاندار کھلاڑی ۔بڑا(کھیل کا)میدان۔ایک چھوٹا حوض ۔پھرتیلا مزدور ۔کچھ تازہ گوشت ۔ جھوٹا گواہ۔امانت دار آدمی۔ایک خوب صورت گھر۔کچھ خوب صورت گھر۔

ہمارے سردار حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ایک سچے امام ہیں ۔ہمارے سردار حضرت عمر رضی اللہ عنہ انصاف ور خلیفہ ہیں ۔ہمارے سردار حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ ایک سخی آدمی ہیں ۔ہمارے سردار حضرت علی رضی اللہ عنہ ایک بہادر آدمی ہیں ۔مکہ مکرمہ ایک بڑا بابرکت شہر ہے۔مچھلی انسان کے لیے مفید غذا ہے ۔موٹر سائیکل ایک فائدہ مند سواری ہے ۔ہندوؤں کا عبادت خانہ شرک کی جگہ ہے۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | ایک خوب صورت گھر | بَيْتٌ جَمِيْلٌ |
| 2 | خوب صورت گھر | اَلْبَيْتُ الْجَمِيْلُ |
| 3 | کچھ نیے گھر | بُيُوْتٌ جَدِيْدَةٌ |
| 4 | چند مفید اسباق | دُرُوْسٌ مُفِيْدَةٌ |
| 5 | انگریزی کالج | كُلِّيَّةٌ إِنْكِلِيْزِيَّةٌ |
| 6 | کچھ نئی بلڈنگیں۔ | أَبْنِيَةٌ جَدِيْدَةٌ |
| 7 | کچھ بھنا گوشت۔ | لَحْمٌ مَشْوِيٌّ |
| 8 | ایک نئی گھڑی | سَاعَةٌ جَدِيْدَةٌ |
| 9 | نیک مرد | رَجُلٌ صَالِحٌ |
| 10 | کوئی نیک لڑکی | بِنْتٌ صَالِحَةٌ |
| 11 | کچھ برکت والے دن | أَيَّامٌ مُبَارَكَةٌ |
| 12 | بڑے صوفے | أَرَائِكُ كَبِيْرَةٌ |
| 13 | میٹھے انگور | أَعْنَابٌ حُلْوَةٌ |
| 14 | کچھ خوب صورت پھول | أَزْهَارٌ جَمِيْلَةٌ |
| 15 | ستھرے گھر | بُيُوْتٌ نَظِيْفَةٌ |
| 16 | خوب صورت تصویریں | رُسُوْمٌ جَمِيْلَةٌ |
| 17 | کچھ عمدہ کاپیاں | كُرَّاسَاتٌ جَيِّدَةٌ |
| 18 | پرانی چیزیں | أَشْيَاءُ قَدِيْمَةٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 19 | انوکھی مصنوعات | مَصْنُوْعَاتٌ بَدِيْعَةٌ |
| 20 | کچھ لمبے درخت | أَشْجَارٌ طَوِيْلَةٌ |
| 21 | ہندی اخبارات | جَرَائِدُ هِنْدِيَّةٌ |
| 22 | چند کاغذات | أَوْرَاقٌ قَلِيْلَةٌ |
| 23 | کشادہ راستے | طُرُقٌ وَاسِعَةٌ |
| 24 | کچھ قیمتی گھڑیاں | سَاعَاتٌ ثَمِيْنَةٌ |
| 25 | بیٹری بے دم ہے۔ | اَلْبَطَّارِيَّةُ السَّائِلَةُ مَسْلُوْبَةُ الْقُوَّةِ |
| 26 | بلب چھوٹا ہے،اور ہیٹر نیا ہے۔ | اَلْمِصْبَاحُ الْكَهْرَبَائِيُّ صَغِيْرٌ<br>،وَالسَّخَّانُ الْكَهْرَبَائِيُّ جَدِيْدٌ |
| 27 | موٹر سائیکل ایک جدید سواری ہے۔ | اَلدَّرَّاجَةُ النَّارِيَّةُ مَرْكَبَةٌ جَدِيْدَةٌ |
| 28 | جنریٹر بہت کار آمد چیز ہے۔ | اَلْمُوَلِّدُ الْكَهْرَبَائِيُّ شَيْءٌ مُفِيْدٌ جِدًّا |

# درس (۱۰)

## پہچانو

| مبتدا خبر | موصوف صفت | مضاف مضاف الیہ |
| --- | --- | --- |
| اَلْبِنَاءُ عَظِيْمٌ | بِنَاءٌ عَظِيْمٌ | بِنَاءُ الْمَدْرَسَةِ |
| اَلْجَبَلُ شَامِخٌ | اَلْجَبَلُ الشَّامِخُ | سَائِقُ الْحَافِلَةِ |
| عَامِلٌ نَشِيْطٌ | عَامِلٌ نَشِيْطٌ | عَامِلُ الْقَرْيَةِ |
| اَلسَّاعَةُ ثَمِيْنَةٌ | اَلسَّاعَةُ الثَّمِيْنَةُ | سَاعَةُ الْيَدِ |
| اَلثَّوْبُ نَاعِمٌ | ثَوْبٌ نَاعِمٌ | اِبْنُ الْأُخْتِ |
| اَلْعَامِلُ نَشِيْطٌ | اَلْحِصَّةُ الثَّانِيَةُ | بِنْتُ الْخَالِ |
| اَلْفَاكِهَةُ نَاضِجَةٌ | صَفٌّ ثَالِثٌ | فَصْلُ الصَّيْفِ |
| اَلتَّاجِرُ اَمِيْنٌ | تَاجِرٌ اَمِيْنٌ | لَوْنُ الشَّاحِنَةِ |
| اَلْحِصَّةُ طَوِيْلَةٌ | اَلْحِصَّةُ الرَّابِعَةُ | حِصَّةُ الدَّرْسِ |
| اَلْبَابُ رَائِعٌ | بَابٌ رَائِعٌ | بَابُ الْمَسْجِدِ |

اَلْقُرْآنُ كِتَابٌ عَظِيْمٌ •مَقَامُ اِبْرَاهِيْمَ مُصَلًّي•هٰذَا ثَوْبٌ نَاعِمٌ •هٰذَا الثَّوْبُ نَاعِمٌ •هٰذَا نَبَاتٌ نَاعِمٌ •تِلْكَ الْفَاكِهَةُ فِجَّةٌ •اَلرَّجُلُ الْقَرَوِيُّ اَكَّالٌ •اَلْمِكْوَاةُ آلَةٌ مُفِيْدَةٌ•فَصْلُ الْخَرِيْفِ آتٍ •اَلْمِصْبَاحُ الْكَهْرَبَائِيُّ اَزْرَقُ •فِرْقَةُ الْبَلَدِ سَابِقَةٌ• مُبَارَاةُ الْيَوْمِ اَخِيْرَةٌ•

ترجمہ:

مضاف مضاف الیہ ______ موصوف صفت ______ مبتدا خبر ______

| | | |
|---|---|---|
| مدرسہ کی بلڈنگ | کوئی بڑی بلدنگ | بلڈنگ بڑی ہے |
| بس کا ڈرائیور | اونچا پہاڑ | پہاڑ اونچا ہے |
| گاؤں کا مزدور | کوئی پھرتیلا مزدور | کوئی مزدور پھرتیلا ہے |
| ہاتھ کی گھڑی | قیمتی گھڑی | گھڑی قیمتی ہے |
| بہن کا لڑکا | کوئی نرم کپڑا | کپڑا نرم ہے |
| ماموں کی لڑکی | دوسری گھنٹی | مزدور پھرتیلا ہے |
| گرمی کا موسم | کوئی تیسری جماعت | میوہ پکا ہے |
| ٹرک کا رنگ | ایک امانت دار تاجر | تاجر امانت دار ہے |
| سبق کی گھنٹی | چوتھی گھنٹی | گھنٹی لمبی ہے |
| مسجد کا دروازہ | ایک خوشنما دروازہ | دروازہ خوشنما ہے |

قرآن ایک عظیم کتاب ہے۔مقام ابراہیم جائے نماز ہے۔یہ ایک نرم کپڑا ہے۔یہ کپڑا ملائم ہے۔یہ نرم گھاس ہے۔وہ میوہ کچا ہے۔دیہاتی آدمی بہت کھانے والا ہے۔استری ایک فائدہ مند آلہ ہے۔موسم خزاں آنے والا ہے۔بلب نیلا ہے۔شہر کی ٹیم آگے بڑھنے والی ہے۔ آج کا میچ آخری ہے۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | پانی صاف ہے۔ | اَلْمَاءُ نَظِيْفٌ |
| 2 | صاف پانی | مَاءٌ نَظِيْفٌ |
| 3 | گدلا پانی | مَاءٌ كَدِرٌ |
| 4 | پانی گدلا ہے۔ | اَلْمَاءُ كَدِرٌ |
| 5 | جگہ صاف ستھری ہے۔ | اَلْمَكَانُ نَظِيفٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 6 | عقلمند مزدور | اَلْعَامِلُ الْعَاقِلُ |
| 7 | مزدور عقلمند ہے۔ | اَلْعَامِلُ عَاقِلٌ |
| 8 | کوئی عقل مند مزدور | عَامِلٌ عَاقِلٌ |
| 9 | سوداگر عقلمند ہے۔ | اَلتَّاجِرُ عَاقِلٌ |
| 10 | ایک بہادر مرد | رَجُلٌ شُجَاعٌ |
| 11 | یہ تختی ہے | هٰذَا لَوْحٌ |
| 12 | یہ تختی | هٰذَا اللَّوْحُ |
| 13 | یہ میٹھا پانی ہے۔ | هٰذَا مَاءٌ عَذْبٌ |
| 14 | یہ پانی میٹھا ہے۔ | هٰذَا الْمَاءُ عَذْبٌ |
| 15 | ملائم کپڑا قیمتی ہے۔ | اَلثَّوْبُ النَّاعِمُ ثَمِيْنٌ |
| 16 | کعبہ شریف کا غلاف کالا ہے۔ | سِتَارُ الْكَعْبَةِ الشَّرِيْفَةِ أَسْوَدُ |
| 17 | گائے دودھ والا جانور ہے۔ | اَلْبَقَرُ حَيَوَانٌ لَبُوْنٌ |
| 18 | یہ گھر خوب صورت ہیں۔ | هٰذِهِ الْبُيُوتُ جَمِيْلَةٌ |
| 19 | وہ تصویریں پرانی ہیں۔ | تِلْكَ الرُّسُوْمُ قَدِيْمَةٌ |
| 20 | وہ چھوٹی مچھلیاں ہیں۔ | تِلْكَ اَسْمَاكٌ صَغِيْرَةٌ |
| 21 | مدینہ منورہ کی کھجور بہت میٹھی ہے۔ | تَمَرُ الْمَدِيْنَةِ الْمُنَوَّرَةِ حُلْوٌ جِدًّا |
| 22 | جزیٹر بہت کام کا سامان ہے۔ | اَلْمُوَلِّدُ الْكَهْرَبَائِيُّ مَتَاعٌ مُفِيْدٌ جِدًّا |
| 23 | لوہے کی تختی بڑی ہے۔ | لَوْحٌ مِنَ الْحَدِيْدِ كَبِيْرٌ |
| 24 | دیوار کا سایہ دراز ہے۔ | ظِلُّ الْجِدَارِ وَسِيْعٌ |
| 25 | پتھر کی دیوار مضبوط ہے۔ | جِدَارُ الْحَجَرِ مَتِيْنٌ |

| | | |
|---|---|---|
| 26 | حیاایمان کی شاخ ہے۔ | اَلْحَیَاءُ شُعْبَةٌ مِنَ الْاِیْمَانِ |
| 27 | شہر کا نقشہ پرانا ہے۔ | خَرِیْطَةُ الْبَلَدِ قَدِیْمَةٌ |
| 28 | یہ سونے کا کنگن ہے۔ | هٰذَا سِوَارُ الذَّهَبِ |
| 29 | کعبہ شریف اللہ کا گھر ہے۔ | اَلْكَعْبَةُ الشَّرِیْفَةُ بَیْتُ اللهِ |
| 30 | فلسطین کی سرزمین بابرکت ہے۔ | أَرْضُ فَلَسْطِیْنَ مُبَارَكٌ |
| 31 | اس درخت کے پھل میٹھے نہیں ہیں۔ | أَثْمَارُ هٰذَاالشَّجَرِ لَیْسَتْ بِحُلْوَةٍ |

## درس(۱۱)

## ضمائر مجرورہ(واحد غائب)

حَسَّان : مَاهٰذَا وَمَافِیْهِ ؟

نُعْمَان : هٰذَا مَطْعَمٌ وَفِیْهِ كُلُّ نَوْعٍ مِّنْ اَنْوَاعِ الْمَاكُوْلَاتِ مِثْلُ اللَّحْمِ وَالبَیْضِ وَالسَّمَکِ، وَذٰلِکَ دُکَّانُ الْبَدَّالِ وَفِیْهِ دَقِیْقٌ وَّ رُزٌّ وَمِلْحٌ وَّ سُکَّرٌ وَّ صَابُوْنٌ وَغَیْرُ ذٰلِکَ •هٰذَا فِنْجَانٌ جَمِیْلٌ وَفِیْهِ شَايٌ لَذِیْذٌ وَهُوَ حَارٌّ وَتِلْکَ زُجَاجَةٌ وَفِیْهَا مَاءٌ بَارِدٌ •

حَسَّان : مَنْ هٰذَا وَمَنْ مَّعَهٗ ؟

نُعْمَان : هٰذَا مُعَلِّمٌ وَّ مَعَهٗ تِلْمِیْذُهٗ وَهُوَ اَعْظَمِیٌّ •

حَسَّان : مَا بِیَدِهٖ ؟أَهُوَ كِتَابُ اللهِ ؟

نُعْمَان : نَعَمْ هُوَ كِتَابُ اللهِ ،فِیْهِ تِبْیَانٌ لِّكُلِّ شَیْءٍ مِّنْ رَطْبٍ وَّ یَابِسٍ •

حَسَّان : مَنْ هٰذِهٖ ؟وَمَنْ مَعَهَا ؟

نُعْمَان : هٰذِهٖ مُعَلِّمَةٌ وَمَعَهَا تِلْمِیْذَتُهَا اِسْمُهَا خَدِیْجَةُ •

حَسَّان : مَا بِيَدِهَا؟ أَهُوَ "فيْض الادبِ"؟

نُعْمَان : لَا،بَلْ هُوَ "مفتاح العربية "وَهُوَ فِي اللُّغَةِ الْعَرَبِيَّةِ اَسَالِيْبُهٗ جَيِّدَةٌ وَّ دُرُوْسُهٗ نَافِعَةٌ •

**ترجمہ:**

حسّان : یہ کیا ہے اور اس میں کیا ہے؟

نُعمان : یہ ہوٹل ہے اور اس میں کھانے کی مختلف چیزیں ہیں جیسے گوشت ،انڈا اور مچھلی ہے۔اور وہ پنساری کی دکان ہے ،اس میں آٹا ،چاول ،نمک ،چینی ،صابون اور ان کے علاوہ چیزیں ہیں۔یہ خوب صورت کپ ہے اس میں ذائقہ دار چائے ہے اور وہ گرم ہے۔وہ بوتل ہے اور اس میں ٹھنڈا پانی ہے۔

حسّان : یہ کون ہے اور اس کے ساتھ کون ہے؟

نعمان : یہ استاد ہے اور اس کے ساتھ اس کا شاگرد ہے اور وہ اعظمی (یعنی اعظم گڑھ کا) ہے۔

حسّان : اس کے ہاتھ میں کیا ہے؟ کیا وہ اللہ کی کتاب ہے؟

نعمان : ہاں،وہ اللہ کی کتاب ہے،اس میں خشک وتر ہر چیز کا روشن بیان ہے۔

حسان : یہ کون ہے اور اس کے ساتھ کون ہے؟

نعمان : یہ استانی ہے اور اس کے ساتھ اس کی شاگردہ ہے،اس کا نام خدیجہ ہے۔

حسّان : اس کے ہاتھ میں کیا ہے؟ کیا وہ "فیض الادب" ہے؟

نعمان : نہیں،بلکہ وہ "مفتاح العربیۃ" ہے اور وہ عربی زبان میں ہے،اس کے اسلوب عمدہ ہیں اور اس کے اسباق نفع بخش ہیں۔

**عربی بناؤ**

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | یہ کیا ہے؟ اور اس میں کیا ہے؟ | مَاهٰذَا؟ وَمَا فِيْهِ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| 2 | یہ گلاس ہے اور اس میں دودھ ہے۔ | هٰذَا كَأْسٌ وَفِيْهِ لَبَنٌ |
| 3 | یہ لڑکا پڑھنے میں کیسا ہے؟ | كَيْفَ هٰذَا الْوَلَدُ فِي الْقِرَاءَةِ؟ |
| 4 | یہ لڑکا پڑھنے میں محنتی ہے اور اس کی گھر اور مدرسے میں عزت ہے۔ | هٰذَا الْوَلَدُ مُجْتَهِدٌ فِي الْقِرَاءَةِ وَلَهُ عِزَّةٌ فِي الْبَيْتِ وَفِي الْمَدْرَسَةِ |
| 5 | یہ کیا ہے؟ | مَا هٰذِهٖ؟ |
| 6 | یہ مدرسے کی بس ہے اور اس سے طلبہ مدرسے جا رہے ہیں۔ | هٰذِهٖ حَافِلَةُ الْمَدْرَسَةِ وَبِهَا الطُّلَّابُ ذَاهِبُوْنَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| 7 | یہ استاد ہے اور اس کے ہاتھ میں (نیزے کا) قلم ہے۔ | هٰذَا أُسْتَاذٌ وَبِيَدِهٖ يَرَاعٌ |
| 8 | یہ استانی ہے اس کے ساتھ میں اس کی خادمہ ہے۔ | هٰذِهٖ مُعَلِّمَةٌ وَمَعَهَا خَادِمَتُهَا |
| 9 | کیا چشمہ خوب صورت نہیں؟ | هَلِ النَّظَّارَةُ لَيْسَتْ بِجَمِيْلَةٍ؟ |
| 10 | کیوں نہیں! وہ بہت خوب صورت ہے۔ | بَلٰى، هِيَ جَمِيْلَةٌ جِدًّا |
| 11 | وہ گھر کیسے ہیں؟ | كَيْفَ تِلْكَ الْبُيُوْتُ؟ |
| 12 | وہ گھر خوب صورت ماڈرن ہیں۔ | تِلْكَ الْبُيُوْتُ جَمِيْلَةٌ عَصْرِيَّةٌ |
| 13 | کیا مؤمن کی نیت عمل سے بہتر ہے؟ | أَنِيَّةُ الْمُؤْمِنِ خَيْرٌ مِنْ عَمَلِهٖ؟ |
| 14 | جی ہاں! اس کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے۔ | نَعَمْ، نِيَّتُهٗ خَيْرٌ مِنْ عَمَلِهٖ |
| 15 | کتے کہاں بھونک رہے ہیں؟ | أَيْنَ تَنْبَحُ الْكِلَابُ؟ |
| 16 | وہ چھت پر بھونک رہے ہیں اور وہ | تَنْبَحُ عَلَى السَّقْفِ وَهِيَ جَائِعَةٌ |

| | | |
|---|---|---|
| | بھونکے ہیں۔ | |
| 17 | انگور کی بیل لمبی ہے اور اس میں پھل ہیں۔ | اَلْکَرْمُ طَوِیْلٌ وَفِیْہِ أَثْمَارٌ |

**اسم تفضیل:** وہ اسم ہے جو فعل سے مشتق ہو اور ایسی ذات پر دلالت کرے جسے کسی کی نسبت معنیٔ مصدری میں زیادتی حاصل ہو۔اس کا صیغہ مذکر کے لیے أَفْعَلُ اور مؤنث کے لیے فُعْلٰی آتا ہے۔اس صیغے کے لیے دو شرطیں ہیں:(۱)فعل ثلاثی مجرد ہو۔(۲)رنگ اور عیب کے معنی سے خالی ہو۔

اسم تفضیل عموماً ضمیر میں عمل کرتا ہے جو اس میں پوشیدہ اور فاعل ہوتی ہے۔اس کے عمل کے لیے تین چیزوں میں سے کسی ایک پر اعتماد شرط ہے۔یا تو مبتدا پر ہو۔جیسے زَیْدٌ أَفْضَلُ مِنْ بَکْرٍ۔یا موصوف پر ہو۔جیسے جَاءَنِیْ زَیْدٌ الْأَفْضَلُ ۔یا ذوالحال پر ہو۔جیسے جَاءَنِیْ زَیْدٌ أَسْرَعَ مِنْ عَمْرٍو۔

## اسم تفضیل کا استعمال

اسم تفضیل کا استعمال چار طریقوں میں سے کسی ایک طریقے پر ہوتا ہے۔وہ چار طریقے یہ ہیں:**(۱)**مِنْ کے ساتھ۔اس صورت میں اسم تفضیل ہمیشہ واحد اور مذکر ہوگا۔جیسے خَالِدٌ أَفْضَلُ مِنْ سَعِیْدٍ •فَاطِمَۃُ أَعْلَمُ مِنْ خَالِدٍ۔**(۲)**نکرہ کی طرف مضاف ہو۔اس صورت میں بھی اسم تفضیل ہمیشہ واحد اور مذکر ہی ہوگا،جیسے خَالِدٌ أَفْضَلُ رَجُلٍ •فَاطِمَۃُ أَفْضَلُ اِمْرَأَۃٍ۔**(۳)**معرفہ کی طرف مضاف ہو۔اس صورت میں اسم تفضیل کا ہر حال میں واحد اور مذکر لانا۔یا موصوف کے مطابق لانا دونوں صحیح ہے۔جیسے عَلِیٌّ أَفْضَلُ الْقَوْمِ •فَاطِمَۃُ أَفْضَلُ النِّسَاءِ •فَاطِمَۃُ فُضْلٰی النِّسَاءِ •**(۴)**الف لام کے ساتھ۔اس صورت میں اسمِ تفضیل واحد ،تثنیہ ،جمع اور مذکر ومؤنث ہونے میں اپنے سے پہلے والے اسم کے

مطابق ہوگا۔جیسے هُوَ الأَفْضَلُ •هِيَ الْفُضْلیٰ •هُمَا الأَفْضَلَانِ•اَلْفَاطِمَتَانِ هُمَا الْفُضْلَيَانِ.

## درس(۱۲)

## اسم تفضیل

### اَللّٰهُ اَکبر

اَلْفِيْلُ كَبِيْرٌ •اَلْفِيْلُ اَكْبَرُ مِنَ الْجَمَلِ •اَلْحِمَارُ صَغِيْرٌ •اَلْحِمَارُ اَصْغَرُ مِنَ الْفَرَسِ •اَلْبَقَرَةُ جَمِيْلَةٌ •اَلْبَقَرَةُ اَجْمَلُ مِنَ الْجَامُوْسِ •اَلْفِضَّةُ رَخِيْصَةٌ ۔اَلْفِضَّةُ اَرْخَصُ مِنَ الذَّهَبِ•

اَلأُمُّ اَرْحَمُ مِنَ الأَبِ وَالأَبُ اَرْحَمُ مِنَ الْعَمِّ • اَلْقِثَّاءُ اَطْوَلُ مِنَ الْخِيَارِ ،وَالْخِيَارُ اَطْوَلُ مِنَ الْبَامِيَةِ •اَلصَّلٰوةُ خَيْرٌ مِّنَ النَّوْمِ وَالنَّوْمُ خَيْرٌ مِنَ الْفِتْنَةِ •اَلْكَلْبُ شَرِيْرٌ وَّالْقِرْدُ شَرٌّ مِّنْهُ •سَلْمَانُ خَالُ عَلِيٍّ وَهُوَ اَعْلَمُ الْقَوْمِ• سَلْمٰى اُختُ مَحْمُوْدٍ وَهِيَ اَمْثَلُ مُعَلِّمَةٍ • خَالِدٌ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ اَفْضَلُ قَائِدٍ ۔عَمَّارٌ اَكْبَرُ وَلَدٍ فِي الْعَائِلَةِ • اَلْمُتَعَلِّمَاتُ اَفْضَلُ مِنَ الْجَاهِلَاتِ ۔

### اللہ بہت بڑا ہے

**ترجمہ:**۔ہاتھی بڑا ہے۔ہاتھی اونٹ سے بڑا ہے۔گدھا چھوٹا ہے۔گدھا گھوڑے سے چھوٹا ہے۔گائے خوب صورت ہے۔گائے بھینس سے زیادہ خوبصورت ہے۔چاندی سستی ہے۔چاندی سونے سے (زیادہ) سستی ہے۔

ماں،باپ سے زیادہ مہربان ہے اورباپ،چچا سے زیادہ مہربان ہے۔ککڑی کھیرے سے

لمبی ہے اور کھیرا بھنڈی سے لمبا ہے۔ نماز نیند سے بہتر ہے اور نیند فتنہ سے بہتر ہے۔ کتا برا ہے اور بندر اس سے برا ہے۔ سلمان علی کا ماموں ہے اور وہ قوم سے زیادہ جاننے والا ہے۔ سلمی محمود کی بہن ہے اور وہ بہترین معلمہ ہے۔ خالد رضی اللہ عنہ بہترین سپہ سالار ہیں۔ عمار، فیملی میں بڑا لڑکا ہے۔ طالبات ناخواندہ لڑکیوں سے بہتر ہیں۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | أَيُّ شَيْءٍ كَبِيْرٌ؟ | اَلْفِيْلُ كَبِيْرٌ |
| 2 | أَيُّ حَيَوَانٍ أَكْبَرُ: اَلْفِيْلُ أَمِ الْجَمَلُ؟ | اَلْفِيْلُ أَكْبَرُ مِنَ الْجَمَلِ |
| 3 | هَلِ الْحِمَارُ أَصْغَرُ مِنَ الْفَرَسِ؟ | نَعَمْ، اَلْحِمَارُ أَصْغَرُ مِنَ الْفَرَسِ |
| 4 | أَيُّ شَيْءٍ أَرْخَصُ: اَلْفِضَّةُ أَمِ الذَّهَبُ؟ | اَلْفِضَّةُ أَرْخَصُ مِنَ الذَّهَبِ |
| 5 | أَيُّ شَيْءٍ أَطْوَلُ: اَلْخِيَارُ أَالْبَامِيَةُ؟ | اَلْخِيَارُ أَطْوَلُ مِنَ الْبَامِيَةِ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا طریقہ بہتر ہے۔ | سُنَّةُ رَسُوْلِ اللهِ صلى الله تعالى عليه وسلم خَيْرُ سُنَّةٍ |
| 2 | کوّا کبوتر سے لمبا ہے۔ | اَلْغُرَابُ أَطْوَلُ مِنَ الْحَمَامِ |

| | | |
|---|---|---|
| 3 | بھائی بہن سے بڑا ہے۔ | اَلْأَخُ أَكْبَرُ مِنَ الْأُخْتِ |
| 4 | بہن بھائی سے بڑی ہے۔ | اَلْأُخْتُ أَكْبَرُ مِنَ الْأَخِ |
| 5 | سیب آم سے (زیادہ) خوب صورت ہے۔ | اَلتُّفَّاحُ أَجْمَلُ مِنَ الْأَنْبَجِ |
| 6 | اساتذہ، طلبہ سے زیادہ علم والے ہیں۔ | اَلْأَسَاتِذَةُ أَعْلَمُ مِنَ الطُّلَّابِ |
| 7 | عابدہ، بہترین عورت ہے۔ | عَابِدَةُ أَمْثَلُ اِمْرَأَةٍ |
| 8 | عثمان، بہترین مرد ہے۔ | عُثْمَانُ أَفْضَلُ رَجُلٍ |
| 9 | عمر قوم میں سب سے خوب صورت ہے۔ | عُمَرُ أَجْمَلُ الْقَوْمِ |
| 10 | علم، کھیل سے بہتر ہے۔ | اَلْعِلْمُ خَيْرٌ مِنَ اللَّعِبِ |
| 11 | کونسی چیز بہتر ہے: نماز یا نیند؟ | أَيُّ شَيْءٍ خَيْرٌ: اَلصَّلٰوةُ اَمِ النَّوْمُ؟ |
| 12 | کیا طلبہ جہلا سے بہتر ہیں؟ | هَلِ الطُّلَّابُ أَفْضَلُ مِنَ الْجُهَّالِ؟ |
| 13 | بھنڈی پیاز سے سستی ہے۔ | اَلْبَامِيَةُ أَرْخَصُ مِنَ الْبَصَلِ |
| 14 | انار سیب سے زیادہ نافع ہے۔ | اَلرُّمَّانُ أَنْفَعُ مِنَ التُّفَّاحِ |
| 15 | خنزیر ناپاک جانور ہے وہ کتے سے برا ہے۔ | اَلْخِنْزِيْرُ حَيَوَانٌ نَجِسٌ وَهُوَ شَرٌّ مِنَ الْكَلْبِ |

**اسم ظرف:** وہ اسم ہے جس سے فعل کے واقع ہونے کی جگہ، یا وقت معلوم ہو۔ اس کی دو قسمیں ہیں: (۱) وہ اسم ظرف جس سے کسی خاص فعل کی جگہ، یا وقت معلوم ہو۔ جیسے مَضْرَبٌ مارنے کی وجہ، یا وقت۔ یہ قسم معرب کی ہے۔ (۲) وہ اسم ظرف جس سے کسی خاص فعل کی جگہ

،یاوقت معلوم نہ ہوبلکہ مطلق فعل کی جگہ،یاوقت معلوم ہو۔ظروف مبنیہ یہ ہیں:قَبْلُ • بَعْدُ • تَحْتُ•فَوْقُ•قُدَّامُ•خَلْفُ•أَمَامُ•حَيْثُ•إِذَا•إِذ•أَيْنَ•أَنىّٰ•مَتىٰ•كَيْفَ•أَيَّانَ•مُذْ•مُنْذُ• لَدىٰ•لَدُنْ•قَطُّ•عَوْضُ•أَمْسِ•قَبْلُ•بَعْدُ•تَحْتُ•فَوْقُ•قُدَّامُ•أَمَامُ•خَلْفُ۔یہ سب مبنی برضم ہوتے ہیں جب کہ ان کامضاف الیہ محذوف ہواور دل میں معتبر ہو۔جیسے لِلّٰہِ الْأَمْرُ مِنْ قَبْلُ وَمِنْ بَعْدُ ۔اور اگران کامضاف الیہ لفظ میں موجود ہو،یامحذوف ہواور نیت میں بھی معتبر نہ ہوتو معرب ہوں گے۔قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ •ان ظروف کونحویوں کی اصطلاح میں غایات کہتے ہیں۔

## درس(۱۴)

## اسمائے ظروف

**ترجمہ:**

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَبْلُ(پہلے) | بَعْدُ(بعد) | فَوْقُ(اوپر) | تَحْتُ(نیچے) |
| اَمَامُ(سامنے) | خَلْفُ(پیچھے) | قُدَّامُ (آگے) | وَرَاءُ (پیچھے) |

اَلسَّاعَةُ تَحْتَ الْوِسَادَةِ • وَالْوِسَادَةُ فَوْقَ الأَرِيْكَةِ •اَلتِّلْمِيْذُ أَمَامَ الأُسْتَاذِ• وَالْخَادِمُ خَلْفَ السَّيِّدِ •اَلسَّيِّدُ قُدَّامَ الْخَادِمِ•وَالْخَادِمُ وَرَاءَ الْجِدَارِ •اَلْحَافِلَةُ وَاقِفَةٌ أَمَامَ الْمَكْتَبِ وَسَائِقُهَا وَاقِفٌ وَرَائَهَا• اَلسَّيِّدُ جَالِسٌ عَلَى الْكُرْسِيّ وَخَادِمُهُ قَائِمٌ أَمَامَهُ •اَلصَّيْدَلِيَّةُ قَبْلَ مَكْتَبِ الْبَرِيْدِ • وَمَوْقِفُ السَّيَّارَاتِ بَعْدَهُ •مَوْقِفُ السَّيَّارَاتِ الْقَدِيْمُ دَاخِلَ الْمَدِيْنَةِ • مَصْنَعُ الدَّرَّاجَاتِ خَارِجَ الْمَدِيْنَةِ• اَلْمَكْتَبَةُ الإِسْلَامِيَّةُ جَانِبَ الْكُلِّيَةِ •

گھڑی تکیہ کے نیچے ہے۔تکیہ صوفہ کے اوپر ہے۔شاگرد استاد کے سامنے ہے۔خادم آقا کے پیچھے ہے۔آقا خادم کے آگے ہے۔خادم دیوار کے پیچھے ہے۔بس مدرسہ کے سامنے کھڑی ہے اور اس کا ڈرائیور اس کے پیچھے کھڑا ہے۔

آقا کرسی پر بیٹھا ہے اور اس کا خادم اس کے سامنے کھڑا ہے۔دواخانہ ڈاک خانہ سے پہلے ہے اور موٹر کار پارکنگ اس کے بعد ہے۔پرانا موٹر کار پارکنگ شہر میں ہے۔سائیکلوں کا کارخانہ شہر کے باہر ہے۔اسلامی لائبریری کالج کی طرف ہے۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | أَيْنَ السَّاعَةُ؟ | اَلسَّاعَةُ تَحْتَ الْوِسَادَةِ |
| 2 | هَلِ الْوِسَادَةُ فَوْقَ الأَرِيْكَةِ؟ | نَعَمْ،اَلْوِسَادَةُ فَوْقَ الْأَرِيْكَةِ |
| 3 | هَلِ التِّلْمِيْذُ أَمَامَ الْأُسْتَاذِ؟ | نَعَمْ،اَلتِّلْمِيْذُ أَمَامَ الْأُسْتَاذِ |
| 4 | هَلِ الْخَادِمُ خَلْفَ السّيِّدِ؟ | نَعَمْ،اَلْخَادِمُ خَلْفَ السّيِّدِ |
| 5 | أَيْنَ السَّيِّدُ؟ | اَلسَّيِّدُ قُدَّامَ الْخَادِمِ |
| 6 | أَيْنَ الْخَادِمُ؟ | اَلْخَادِمُ وَرَاءَ الْجِدَارِ |
| 7 | أَيْنَ السَّائِقُ؟ | اَلسَّائِقُ وَاقِفٌ وَرَاءَ الْحَافِلَةِ |
| 8 | أَيْنَ الْحَافِلَةُ؟ | اَلْحَافِلَةُ وَاقِفَةٌ أَمَامَ الْمَكْتَبِ |
| 9 | مَنْ جَالِسٌ أَمَامَ الأُسْتَاذِ؟ | اَلتِّلْمِيْذُ جَالِسٌ أَمَامَ الْأُسْتَاذِ |
| 10 | مَنْ قَائِمٌ خَلْفَ السَّيِّدِ؟ | اَلْخَادِمُ قَائِمٌ خَلْفَ الْسّيِّدِ |
| 11 | هَلِ الْخَادِمُ قَائِمٌ خَلْفَ السّيِّدِ؟ | نَعَمْ،اَلْخَادِمُ قَائِمٌ خَلْفَ الْسَّيِّدِ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | چاندی کی انگوٹھی سوٹ کیس کے اوپر ہے۔ | خَاتَمٌ مِنَ الْفِضَّةِ فَوْقَ الْحَقِيْبَةِ |
| 2 | بوتل ٹیبل کے نیچے ہے۔ | اَلْقَارُوْرَةُ تَحْتَ الْمِنْضَدَةِ |
| 3 | حمّاد استاد کے سامنے خاموشی سے بیٹھا ہے۔ | حَمَّادُ جَالِسٌ أَمَامَ الْأُسْتَاذِ بِالسَّكُوْتِ |
| 4 | مسافر درخت کے نیچے رکا (ٹھہرا) ہوا ہے۔ | اَلْمُسَافِرُ وَاقِفٌ تَحْتَ الشَّجَرِ |
| 5 | نیو بس اسٹینڈ شہر کے باہر ہے۔ | مَوْقِفُ الْحَافِلَاتِ الْجَدِيْدُ خَارِجَ الْمَدِيْنَةِ |
| 6 | خالد کا گھر مسجد کے پیچھے ہے۔ | بَيْتُ خَالِدٍ وَرَاءَ الْمَسْجِدِ |
| 7 | طالبہ اپنی استانی کے سامنے بیٹھی ہے۔ | اَلْمُتَعَلِّمَةُ جَالِسَةٌ أَمَامَ مُعَلِّمَتِهَا |
| 8 | اور وہ پڑھنے میں مشغول ہے۔ | وَهِيَ مَشْغُوْلَةٌ بِالْقِرَاءَةِ |
| 9 | فارمیسی، ڈاک خانہ کی جانب ہے۔ | اَلصَّيْدَلِيَّةُ جَانِبَ مَكْتَبِ الْبَرِيْدِ |
| 10 | شاہدہ کی ساتھن اپنی ماں کے پیچھے کھڑی ہے۔ | صَدِيْقَةُ شَاهِدَةَ وَاقِفَةٌ خَلْفَ أُمِّهَا |
| 11 | بس کا ڈرائیور اس کے آگے کھڑا ہے۔ | سَائِقُ الْحَافِلَةِ وَاقِفٌ قُدَّامَهَا |

إِنَّ أَنَّ یہ حروف مشبہ بفعل میں سے ہیں اور حروف مشبہ بفعل چھ ہیں :إِنَّ •أَنَّ •كَأَنَّ• لٰكِنَّ• لَيْتَ•لَعَلَّ•

یہ حروف مبتدا اور خبر پر داخل ہوتے ہیں ۔ مبتدا کو نصب دیتے ہیں اور اس کو ان حروف کا اسم کہا جاتا ہے ۔اور خبر کو رفع دیتے ہیں اور اس کو ان حروف کی خبر کہا جاتا ہے ۔ جیسے إِنَّ الْعِلْمَ نُوْرٌ •عَلِمْتُ أَنَّ الْإِمْتِحَانَ قَرِيْبٌ •كَأَنَّ الْكِتَابَ أُسْتَاذٌ• اَلْكِتَابُ صَغِيْرٌ لٰكِنَّهٗ مُفِيْدٌ •لَيْتَ الشَّبَابَ يَعُوْدُ •لَعَلَّ الْمَرِيْضَ نَائِمٌ ۔

إِنَّ اور أَنَّ کے بارے میں سر دست اتنا ہی جاننا کافی ہے کہ إِنَّ ابتدائے کلام میں آتا ہے (خواہ حقیقۃً ابتدا ہو یا حکمًا) اور أَنَّ درمیان کلام میں۔

## درس (۱۴)

## إِنَّ / أَنَّ

اَللّٰهُ غَفُوْرٌ • إِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ • اَلْحَرُّ لَشَدِيْدٌ • إِنَّ الْحَرَّ لَشَدِيْدٌ • اَلشِّتَاءُ مُقْبِلٌ •إِنَّ الشِّتَاءَ مُقْبِلٌ •اَلضَّيْفُ ذَاهِبٌ •إِنَّ الضُّيُوْفَ جَائِعُوْنَ •اَلْبَرْدُ مُعْتَدِلٌ • إِنَّ الْقِطَّةَ عَاطِشَةٌ • اَلْحِذَاءُ ضَيِّقٌ •إِنَّ الطَّرِيْقَ وَاسِعٌ •اَلْفَاكِهَةُ فِجَّةٌ • إِنَّ الْفَوَاكِهَ نَاضِجَةٌ•اَلْجَوُّ مُعْتَدِلٌ • إِنَّ الْمَاءَ قَرَاحٌ •اَلْمَاءُ كَدِرٌ • إِنَّ النُّجُوْمَ لَامِعَةٌ •اَلْفَلَّاحُ كَسْلَانُ •إِنَّ الْعَامِلَ نَشِيْطٌ •اَلدَّلْوُ مَمْلُوْءٌ •إِنَّ الظَّرْفَ خَالٍ •اَلْفِنْجَانُ نَظِيْفٌ •إِنَّ الْكُوْبَ نَظِيْفٌ •

(۱)طَرِيْقُ الْخُرُوْجِ •(۲)طَرِيْقُ الْخُرُوْجِ مَسْدُوْدٌ •(۳)إِنَّ طَرِيْقَ الْخُرُوْجِ مَفْتُوْحٌ •(۴)غُرْفَةُ الأَكْلِ• (۵)غُرْفَةُ الْقِرَاءَةِ نَظِيْفَةٌ •(۶)إِنَّ غُرْفَةَ الرُّقَّادِ جَمِيْلَةٌ عَصْرِيَّةٌ •(۷)إِنَّ قَمِيْصَ الزَّعِيْمِ فَضْفَاضٌ • (۸)إِنَّ أُسْطُوَانَةَ الْغَازِ لَشَيْءٌ مُّفِيْدٌ •

(۹)إِنَّ عَادِلًا فَرِحٌ جِدًّا لِأَنَّ الْيَوْمَ يَوْمُ الْعِيْدِ •(۱۰)إِنَّ خَالِدًا فِي الْمُسْتَشْفٰى لِأَنَّهٗ مَرِيْضٌ •(۱۱)إِنَّ الْمُرُوْرَ لَيْسَ بِسَهْلٍ لِأَنَّ الشَّارِعَ مُزْدَحِمَةٌ •(۱۲)اَلْيَوْمَ عُطْلَةٌ لِأَنَّ الْيَوْمَ جُمْعَةٌ وَالْجُمْعَةُ يَوْمُ الْعُطْلَةِ •(۱۳)إِنَّ فِي اِخْتِلَافِ الْفُصُوْلِ رَحْمَةً فَفِيْ فَصْلِ الشِّتَاءِ بَرْدٌ وَفِي الْخَرِيْفِ مَطَرٌ وَفِي الصَّيْفِ حَرٌّ وَفِيْ كُلِّ فَصْلٍ فَاكِهَةٌ مُخْتَلِفَةٌ •(۱۴)إِنَّ هٰذِهِ الشَّوَارِعَ وَاسِعَةٌ وَهِيَ مُسْتَقِيْمَةٌ •

**ترجمہ:**

اللہ بخشنے والا ہے ۔بے شک اللہ بخشنے والا ہے ۔گرمی سخت ہے ۔بلاشبہ گرمی بہت سخت ہے ۔جاڑا آنے والا ہے ۔یقیناً جاڑا آنے والا ہے ۔مہمان جانے والا ہے ۔بے شک مہمان بھوکے ہیں ۔ٹھنڈ معتدل (درمیانی) ہے ۔بے شک بلی پیاسی ہے ۔جوتا تنگ ہے ۔بے شک راستہ کشادہ ہے ۔میوہ کچا ہے ۔بے شک میوے پکے ہوئے ہیں ۔آب وہوا معتدل ہے ۔بے شک پانی صاف ہے ۔پانی گدلا ہے ۔بلاشبہ ستارے چمکدار ہیں ۔کسان سست ہے ۔بے شک مزدور پھرتیلا ہے ۔بالٹی بھری ہوئی ہے ۔بے شک برتن خالی ہے ۔کپ صاف ستھرا ہے ۔بے شک کوزہ صاف ہے ۔

(۱)نکلنے کا راستہ،/باہر جانے کا راستہ (۲)نکلنے کا راستہ بند ہے ۔(۳)بے شک نکلنے کا راستہ کھلا ہوا ہے ۔(۴)کھانے کا کمرہ (۵)پڑھنے کا کمرہ صاف ستھرا ہے ۔(۶)بے شک سونے کا کمرہ/بیڈروم خوبصورت ماڈرن ہے ۔(۷)بے شک لیڈر کا کرتا ڈھیلا ہے ۔(۸)بے شک گیس سلینڈر بہت مفید چیز ہے ۔

(۹) بے شک عادل بہت خوش ہے کیوں کہ آج عید کا دن ہے ۔(۱۰) بے شک خالد اسپتال (ہسپتال) میں ہے کیوں کہ وہ بیمار ہے ۔(۱۱) بے شک گزرنا آسان نہیں ہے کیوں کہ سڑک بڑی (بھری ہوئی) ہے ۔(۱۲) آج چھٹی ہے کیوں کہ آج جمعہ ہے اور جمعہ چھٹی کا دن ہے ۔(۱۳) بے شک موسموں کی تبدیلی میں رحمت ہے تو جاڑے کے موسم میں ٹھنڈ ہے، موسم خریف میں بارش ہے اور موسم گرما میں گرمی ہے اور ہر موسم میں مختلف قسم کے میوے ہیں ۔(۱۴) بے شک یہ سڑکیں کشادہ ہیں اور وہ سیدھی ہیں ۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | هَلِ اللهُ غَفُوْرٌ؟ | نَعَمْ،اَللهُ غَفُوْرٌ |
| 2 | هَلِ الْحَرُّ شَدِيْدٌ؟ | نَعَمْ،اَلْحَرُّ شَدِيْدٌ |
| 3 | هَلِ الشِّتَاءُ مُقْبِلٌ؟ | نَعَمْ،اَلشِّتَاءُ مُقْبِلٌ |
| 4 | هَلِ الْجَوُّ مُعْتَدِلٌ؟ | نَعَمْ،اَلْجَوُّ مُعْتَدِلٌ |
| 5 | هَلِ الْمَاءُ كَدِرٌ؟ | نَعَمْ،اَلْمَاءُ كَدِرٌ |
| 6 | أَطَرِيْقُ الْخُرُوْجِ مَسْدُوْدٌ؟ | نَعَمْ،طَرِيْقُ الْخُرُوْجِ مَسْدُوْدٌ |
| 7 | أَغُرْفَةُ الْقِرَاءَةِ نَظِيْفَةٌ؟ | نَعَمْ،غُرْفَةُ الْقِرَاءَةِ نَظِيْفَةٌ |
| 8 | مَنْ فَرِحَ؟ | فَرِحَ عَادِلٌ |
| 9 | لِمَاذَا فَرِحَ؟ | لِأَنَّ الْيَوْمَ يَوْمُ الْعِيْدِ |
| 10 | مَنْ فِي الْمُسْتَشْفىٰ؟ لِمَاذَا؟ | خَالِدٌ فِي الْمُسْتَشْفىٰ لِأَنَّهٗ مَرِيْضٌ |
| 11 | كَيْفَ الْمُرُوْرُ؟ لِمَاذَا؟ | اَلْمُرُوْرُ لَيْسَ بِسَهْلٍ،لِأَنَّ الشَّارِعَ مُزْدَحِمٌ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | بے شک جمعہ کا دن چھٹی کا دن ہے۔ | إِنَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ يَوْمُ الْعُطْلَةِ |
| 2 | بے شک مسجد کا دروازہ کھلا ہوا ہے۔ | إِنَّ بَابَ الْمَسْجِدِ مَفْتُوْحٌ |
| 3 | بے شک یہ سڑکیں تنگ ہیں۔ | إِنَّ هٰذِهِ الشَّوَارِعَ مَزْدَحِمَةٌ |
| 4 | بے شک موسم ٹھنڈا ہے۔ | إِنَّ الْجَوَّ بَارِدٌ |
| 5 | بے شک یہ کپڑا ملائم ہے۔ | إِنَّ هٰذَا الثَّوْبَ نَاعِمٌ |
| 6 | بے شک یہ مزدور پھرتیلا ہے۔ | إِنَّ هٰذَا الْعَامِلَ نَشِيْطٌ |
| 7 | بے شک یہ سوداگر امانت دار ہے۔ | إِنَّ هٰذَا التَّاجِرَ أَمِيْنٌ |
| 8 | بے شک قرآن اللہ کی کتاب ہے۔ | إِنَّ هٰذَا الْقُرْآنَ كِتَابُ اللهِ |
| 9 | بے شک پالنا خوب صورت ہے۔ | إِنَّ الْمَهْدَ جَمِيْلٌ |
| 10 | خالدہ رنجیدہ ہے کیوں کہ اس کی ماں بیمار ہے۔ | خَالِدَةُ مَهْزُوْنَةٌ لِأَنَّ أُمَّهَا مَرِيْضَةٌ |
| 11 | بے شک حق کی آواز ضرور بلند ہے۔ | إِنَّ صَوْتَ الْحَقِّ لَمُرْتَفِعٌ |
| 12 | کیا ریلوے اسٹیشن یہاں سے قریب ہے۔ | أَمَحَطَّةُ الْقِطَارِ قَرِيْبَةٌ مِنْ هُنَا؟ |
| 13 | جی ہاں! ریلوے اسٹیشن یہاں سے قریب ہے۔ | نَعَمْ، إِنَّ مَحَطَّةَ الْقِطَارِ قَرِيْبَةٌ مِنْ هُنَا |
| 14 | زید اسپتال جارہا ہے کیوں کہ وہ بیمار | زَيْدٌ ذَاهِبٌ إِلَى الْمُسْتَشْفىٰ لِأَنَّهُ |

| | | |
|---|---|---|
| مَرِیْضٌ | ہے۔ | |

## درس (۱۵) تمرینی

(۱):هٰذَا "تاج مَحَلّ فِي الْهِنْدِ"إِنَّهٗ آيَةٌ مِّنْ آيَاتِ الْفَنِّ• (۲) إِنَّ دِهْلِيْ لَبَلْدَةٌ كَبِيْرَةٌ وَهِيَ عَاصِمَةُ الْهِنْدِ ،فِيْهَا عِدَّةُ جَامِعَاتٍ مَعْرُوْفَةٍ •مِنْهَا "جامعة مِلِّيَّة"وَهِيَ جَمِيْلَةٌ جِدًّا وَدِرَاسَتُهَا جَيِّدَةٌ•

(۳)۔عُثْمَانُ طَالِبٌ فِي جَامِعَةِ عَلى جره وَهُوَ حَرِيْصٌ عَلَىٰ مُطَالَعَةِالْكُتُبِ وَالصُّحُفِ وَالْمَجَلَّاتِ وَمُحِبٌّ لِّلْقِرَاءَةِ وَالْبَحْثِ •إِنَّهٗ مُجْتَهِدٌ حَقًّا •(۴)حَمَّادٌ ذَاهِبٌ إِلَىَ السُّوْقِ لِشَرَاءِ الأَزْهَارِ وَهُوَ فِي غَايَةِ الْفَرْحِ لِأَنَّ الْيَوْمَ ،يَوْمُ الْعِيْدِ وَمَعَهٗ خَادِمُهٗ وَهُوَ مَاشٍ خَلْفَهٗ وَبِيَدِهٖ سَلَّةٌ •

وَإِنَّهٗ لَخَادِمٌ وَفِيٌّ وَمُخْلِصٌ فِيْ عَمَلِهٖ وَمَشْهُوْرٌ بِالْأَمَانَةِ وَالصِّدْقِ فِيْ بَلْدَتِهٖ وَلَهٗ عِزَّةٌ فِيْ قَوْمِهٖ •أَيُّهَا الأَخُ !إِنَّ الأَمَانَةَ اَسَاسُ التَّقْوىٰ وَفِيْهَا نَجَاحٌ وَجَزَاءُ الصِّدْقِ جَنَّةٌ وَنَجَاةٌ مِّنْ كُلِّ آفَةٍ وَفِي الْكِذْبِ آفَاتٌ كَثِيْرَةٌ •

## میری مشق

**ترجمہ:**

(۱)۔ یہ ہندوستان کا تاج محل ہے بے شک یہ فنکاری کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے۔(۲) بے شک دہلی بہت بڑا شہر ہے اور وہ ہندوستان کی راجدھانی ہے،جس میں چند مشہور یونیورسٹیاں ہیں۔انھیں میں سے ایک "جامعہ ملیہ" ہے وہ بہت خوب صورت ہے اور اس کی تعلیم عمدہ ہے۔

(۳)عثمان،علی گڑھ یونیورسٹی کا طالب علم ہے اور وہ کتابوں،اخبارات اور رسالوں کے مطالعہ کا شائق ہے پڑھنے اور مطالعہ کرنے کا دلدادہ ہے۔واقعی وہ محنتی ہے۔(۴) حماد پھول

خریدنے کے لیے بازار جارہا ہے اور وہ انتہائی خوش ہے کیوں کہ آج عید کا دن ہے ، اس کے ساتھ اس کا خادم ہے وہ اس کے پیچھے چل رہا ہے اور اس کے ہاتھ میں ٹوکری ہے۔

بے شک وہ بڑا وفادار خادم ہے اپنے کام میں مخلص ہے، اپنے شہر میں امانت اور سچائی میں مشہور ہے اور اس کے لیے اس کی قوم میں عزت ہے۔اے بھائی! بے شک امانت تقوی کی بنیاد ہے اس میں کامیابی ہے، سچائی کا بدلہ جنت ہے اور ہر آفت سے نجات ہے اور جھوٹ میں بہت ساری آفتیں ہیں۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | بے شک اللہ بخشنے والا، مہربان ہے۔ | إِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَحِيْمٌ. |
| 2 | بے شک خالد مطالعۂ اخبارات کا شائق ہے۔ | إِنَّ خَالِدًا حَرِيْصٌ عَلٰى مُطَالَعَةِ الْجَرَائِدِ |
| 3 | اے بہن! کامیابی بغیر کوشش ممکن نہیں۔ | يَاأَيَّتُهَا الْأُخْتُ! اَلْفَوْزُ مُحَالٌ بِدُوْنِ الْجُهْدِ |
| 4 | بے شک موٹر سائیکل (ضرور) کام کی سواری ہے۔ | إِنَّ الدَّرَّاجَةَ النَّارِيَّةَ لَمَرْكَبَةٌ مُفِيْدَةٌ |
| 5 | بے شک یہ درخت کم پتوں والے ہیں۔ | إِنَّ هٰذِهِ الْأَشْجَارَ قَلِيْلَةُ الْأَوْرَاقِ |
| 6 | بے شک موت مؤمن کے لیے فتنہ سے بہتر ہے | إِنَّ الْمَوْتَ خَيْرٌ لِلْمُؤْمِنِ مِنَ الْفِتْنَةِ |
| 7 | بے شک شرک ضرور ظلم عظیم ہے۔ | إِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ |
| 8 | عقیل اسپتال جارہا ہے کیوں کہ اس کی | عَقِيْلٌ ذَاهِبٌ إِلَى الْمُسْتَشْفٰى لِأَنَّ أُمَّهٗ |

| | | |
|---|---|---|
| | ماں بیمار ہے۔ | مَرِيْضَةٌ |
| 9 | اور وہ اسپتال میں ہے۔ | وَهِيَ فِي الْمُسْتَشْفىٰ |

# تمرین (ا)

## (الف)

هٰذِهٖ حَدِيْقَةُ الْمَدْرَسَةِ وَفِيْهَا اَشْجَارٌ كَثِيْرَةٌ •هٰذِهٖ اَشْجَارُ الْبُرْتَقَالِ وَتِلْكَ اَشْجَارُ التُّفَّاحِ •اَشْجَارُ الْبُرْتَقَالِ مُثْمِرَةٌ وَاَشْجَارُ التُّفَّاحِ لَيْسَتْ بِمُثْمِرَةٍ هُنَا مَسْبَحٌ صَغِيْرٌ وَهُنَاكَ مَلْعَبٌ كَبِيْرٌ اَلْيَوْمَ مُبَارَاةٌ •هٰذِهٖ فِرْقَةُ الْمَدْرَسَةِ الثَّانِوِيَّةِ وَتِلْكَ فِرْقَةُ الْمَدْرَسَةِ الإِبْتِدَائِيَّةِ وَهِيَ سَابِقَةٌ فِي اللَّعِبِ وَقَائِدُهَا سَلْمَانُ وَهُوَ لَاعِبٌ مُمْتَازٌ •

## (الف)

**ترجمہ:** یہ مدرسہ کا باغ ہے اور اس میں بہت سارے درخت ہیں ۔ یہ سنترہ کے درخت ہیں اور وہ سیب کے درخت ہیں ۔ سنترے کے درخت پھل دار ہیں اور سیب کے درخت پھل دار نہیں ہیں، یہاں ایک چھوٹا حوض ہے اور وہاں ایک بڑا میدان ہے۔ آج میچ ہے ۔ یہ ہائی اسکول کی ٹیم ہے اور وہ پرائمری اسکول کی ٹیم ہے اور وہ کھیل میں آگے ہے اس کا کپتان سلمان ہے اور وہ شاندار کھلاڑی ہے۔

## (ب)

إِنَّ سَعِيْدًا مُعْسِرٌ وَهُوَ سَائِقُ الْحَافِلَةِ وَلَهٗ وَلَدٌ وَاحِدٌ وَّ بِنْتٌ وَاحِدَةٌ •إِنَّ وَلَدَهٗ لَوَلَدٌ مُجْتَهِدٌ وَهُوَ عَامِلٌ فِيْ مَصْنَعِ الدَّرَّاجَاتِ وَهُوَ الآنَ وَاقِفٌ مَعَ صَدِيْقِهٖ عَلَى الشَّارِعِ أَمَامَ الْبَيْتِ فِيْ اِنْتِظَارِ حَافِلَةِ الْمَصْنَعِ، وإِنَّ بِنْتَهٗ لَبِنْتٌ ذَكِيَّةٌ وَهِيَ طَالِبَةٌ فِيْ مَدْرَسَةٍ إِسْلَامِيَّةٍ قَرِيْبَةٌ مِنَ الْبَيْتِ وَهِيَ الْيَوْمَ فِيْ عُطْلَةٍ،لِأَنَّ الْيَوْمَ جُمْعَةٌ وَهِيَ الآنَ

مَشْغُوْلَةٌ بِغَسْلِ الثِّيَابِ مَعَ أُمِّهَا وَإِنَّ أُمَّهَا هٰذِهِ ،لَا مِثْلَ أُمٌّ وَهِيَ عَطُوْفٌ جِدًّا عَلَيْهَا ، وَكُلُّ أُمٍّ ،مُعَلِّمَةٌ لِبَنَاتِهَا وَاَوْلَادِهَا •

## (ب)

بے شک سعید تنگ دست ہے اور وہ بس کا ڈرائیور ہے اس کا ایک لڑکا اور ایک لڑکی ہے۔بے شک اس کا لڑکا بہت محنتی لڑکا ہے اور وہ سائیکلوں کے کارخانہ میں مزدور ہے اور وہ اب اپنے دوست کے ساتھ کارخانہ کی بس کے انتظار میں گھر کے سامنے سڑک پر کھڑا ہے ،بے شک اس کی لڑکی بہت ذہین لڑکی ہے اور وہ گھر کے قریب مدرسہ اسلامیہ کی طالبہ ہے اور وہ آج چھٹی میں ہے،کیوں کہ آج جمعہ ہے اور وہ اب اپنی ماں کے ساتھ کپڑے دھونے میں مشغول ہے ، بے شک اس کی ماں جیسی کوئی ماں نہیں ہے اور وہ اس پر بہت مہربان ہے، ہر ماں اپنی لڑکیوں اور لڑکوں کی استانی ہے

## درس(۱۶)

## ماضی(واحد غائب)

### (اَکَلَ:اس نے کھایا(مذکر)

أَكَلَ الْوَلَدُ •اَلْوَلَدُ أَكَلَ •اَلْوَلَدُ أَكَلَ وَشَرِبَ •اَلْوَلَدُ أَكَلَ الْبَيْضَةَ وَشَرِبَ الشَّايَ ثُمَّ حَمَلَ مِحْفَظَتَهٗ وَذَهَبَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ وَهُنَاكَ فَتَحَ كِتَابَهٗ وَقَرَأَ وَكَتَبَ •

### (أَكَلَتْ:اس نے کھایا)

أَكَلَتِ الْبِنْتُ •اَلْبِنْتُ أَكَلَتْ •اَلْبِنْتُ أَكَلَتْ وَشَرِبَتْ •اَلْبِنْتُ أَكَلَتِ الطَّعَامَ وَشَرِبَتِ الْمَاءَ ثُمَّ خَرَجَتْ إِلَى الْمَدْرَسَةِ وَهُنَاكَ قَرَأَتْ وَكَتَبَتْ •

خَالِدٌ حَضَرَ مِنَ الْقَرْيَةِ وَأُمُّهٗ حَضَرَتْ مِنَ الْبَلْدَةِ•خَالِدٌ شَرِبَ اللَّبَنَ وَأُمُّهٗ سَلْمٰى شَرِبَتِ الْعَصِيْرَ •سَلْمٰى سَأَلَتْ اِبْنَهَا خَالِدًا عَنْ اَحْوَالِ الْقَرْيَةِ وَخَالِدٌ سَأَلَ أُمَّهٗ سَلْمٰى عَنْ اَحْوَالِ الْبَلْدَةِ•

***ترجمہ:*** لڑکے نے کھایا۔لڑکے نے کھایا۔لڑکے نے کھایااور پیا۔لڑکے نے انڈاکھایااور چائے پی پھر اپنابستہ اٹھایااور مدرسہ گیا،وہاں اپنی کتاب کھولی پڑھااور لکھا۔

## اس نے کھایا(مؤنث)

لڑکی نے کھایا۔لڑکی نے کھایا۔لڑکی نے کھایااور پیا۔لڑکی نے کھاناکھایااور پانی پیا پھر مدرسہ گئی وہاں پڑھااور لکھا۔

خالد گاؤں سے آیااور اس کی ماں شہر سے آئی۔خالد نے دودھ پیااور اس کی ماں سلمی نے جوس پیا۔سلمی نے اپنے بیٹے خالد سے گاؤں کے حالات کے بارے میں پوچھااور خالد نے اپنی ماں سلمی سے شہر کے حالات کے بارے میں پوچھا۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ أَكَلَ ؟ | أَكَلَ الْوَلَدُ |
| 2 | مَاذَا أَكَلَ ؟ | أَكَلَ الْبَيْضَةَ |
| 3 | مَنْ شَرِبَ ؟ | شَرِبَ الْوَلَدُ |
| 4 | مَاذَا شَرِبَ ؟ | شَرِبَ الشَّايَ |
| 5 | مَنْ حَمَلَ ؟ | حَمَلَ الْوَلَدُ |
| 6 | مَاذَا حَمَلَ ؟ | حَمَلَ الْمِحْفَظَةَ |
| 7 | مَنْ ذَهَبَ ؟ | ذَهَبَ الْوَلَدُ |
| 8 | إِلٰى أَيْنَ ذَهَبَ ؟ | ذَهَبَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |

| | | |
|---|---|---|
| 9 | مَنْ أَكَلَ ؟ | أَكَلَتِ الْبِنْتُ |
| 10 | وَمَاذَا أَكَلَتْ ؟ | أَكَلَتِ الطَّعَامَ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | کس نے کھایا؟ | مَنْ أَكَلَ ؟ |
| 2 | کیا کھایا؟ | مَاذَا أَكَلَ ؟ |
| 3 | کس نے پیا؟ | مَنْ شَرِبَ ؟ |
| 4 | کیا پیا؟ | مَاذَا شَرِبَ ؟ |
| 5 | خالد نے کھانا کھایا۔ | أَكَلَ خَالِدٌ الطَّعَامَ |
| 6 | لڑکی نے دودھ پیا۔ | شَرِبَتِ الْبِنْتُ اللَّبَنَ |
| 7 | لڑکے نے اپنا سبق پڑھا۔ | قَرَأَ الْوَلَدُ دَرْسَهُ |
| 8 | لڑکی نے اپنا سبق پڑھا۔ | قَرَأَتِ الْبِنْتُ دَرْسَهَا |
| 9 | لڑکا مدرسے کی جانب نکلا۔ | خَرَجَ الْوَلَدُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| 10 | لڑکی روڈ کی جانب نکلی۔ | خَرَجَتِ الْبِنْتُ إِلَى الشَّارِع |
| 11 | خادم نے سوٹ کیس اٹھایا۔ | حَمَلَ الْخَادِمُ الْحَقِيْبَةَ |
| 12 | کس نے کھایا؟ | مَنْ أَكَلَ ؟ |
| 13 | لڑکی نے کھایا۔ | أَكَلَتِ الْبِنْتُ |
| 14 | لڑکی نے انڈا کھایا اور دودھ پیا۔ | أَكَلَتِ الْبِنْتُ الْبَيْضَةَ وَشَرِبَتِ اللَّبَنَ |
| 15 | کون نکلی؟ | مَنْ خَرَجَتْ ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| 16 | لڑکی نکلی۔ | خَرَجَتِ الْبِنْتُ |
| 17 | کہاں نکلی؟ | أَيْنَ ذَهَبَتْ؟ |
| 18 | پڑھنے کے لیے مدرسہ کی جانب نکلی | خَرَجَتْ إِلَى الْمَدْرَسَةِ لِلْقِرَاءَةِ |
| 19 | اور وہاں اس نے اپنی کتاب کھولی اور سبق پڑھا | وَهُنَاكَ فَتَحَتْ كِتَابَهَا وَقَرَأَتِ الدَّرْسَ |

## درس (۱۷) تمرینی

بَشِيْرٌ يَّقِظَ مِنَ النَّوْمِ صَبَاحًا وَذَهَبَ إِلَى مَسْجِدِ الْحَيِّ لِأَدَاءِ صَلٰوة الْفَجْرِ•عِنْدَمَا رَجَعَ إِلَى الْبَيْتِ بَعْدَ شُرُوْقِ الشَّمْسِ أَكَلَ الْخُبْزَ وَشَرِبَ الشَّايَ ثُمَّ حَمَلَ مِحْفَظَتَهٗ وَ خَرَجَ إِلَى الشَّارِعِ •وَقَفَ هُنَاكَ قَلِيْلًا فِيْ اِنْتِظَارِ إِلَى الشَّارِعِ •وَقَفَ هُنَاكَ قَلِيْلًا فِيْ اِنْتِظَارِ الْحَافِلَةِ ،عِنْدَمَا وَصَلَتِ الْحَافِلَةُ ،رَكِبَهَا سَرِيْعًا وَجَلَسَ خَلْفَ السَّائِقِ •عِنْدَمَا وَقَفَتِ الْحَافِلَةُ أَمَامَ الْمَدْرَسَةِ ،نَزَلَ مِنْهَا وَدَخَلَ الصَّفَّ وَقَرَأَ الدَّرْسَ وَكَتَبَهٗ فِي الْكُرَّاسَةِ •

## میری مشق

**ترجمہ:-**

بشیر صبح سویرے نیند سے بیدار ہوا اور فجر کی نماز ادا کرنے کے لیے محلہ کی مسجد گیا۔سورج طلوع ہونے کے بعد گھر لوٹا روٹی کھائی اور چائے پی پھر اپنا بستہ اٹھایا اور سڑک کی طرف نکل گیا۔بس کے انتظار میں وہاں تھوڑی دیر ٹھہرا،جس وقت بس پہنچی جلدی سے اس

میں سوار ہوا اور ڈرائیور کے پیچھے بیٹھا۔جس وقت بس مدرسہ کے سامنے رکی،اس سے اترا، کلاس میں داخل ہوا،سبق پڑھا اور اسے کاپی میں لکھا۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ يَّقِظَ مِنَ النَّوْمِ؟ | يَقِظَ بَشِيْرٌ مِنَ النَّومِ |
| 2 | مَنْ ذَهَبَ؟ | ذَهَبَ بَشِيْرٌ |
| 3 | إِلٰى أَيْنَ ذَهَبَ؟ | ذَهَبَ إِلَى مَسْجِدِ الْحَيِّ |
| 4 | لِمَاذَا ذَهَبَ؟ | ذَهَبَ لِأَدَاءِ الصَّلٰوةِ |
| 5 | مَنْ رَجَعَ؟ | رَجَعَ بَشِيْرٌ |
| 6 | مَتىٰ رَجَعَ؟ | رَجَعَ بَعْدَ شُرُوْقِ الشَّمْسِ |
| 7 | مَنْ أَكَلَ وَشَرِبَ؟ | بَشِيْرٌ أَكَلَ وَشَرِبَ |
| 8 | مَاذَا أَكَلَ وَشَرِبَ؟ | أَكَلَ الْخُبْزَ وَشَرِبَ االشَّایَ |
| 9 | مَنْ حَمَلَ؟ | بَشِيْرٌ حَمَلَ |
| 10 | مَاذَا حَمَلَ؟ | حَمَلَ مِحْفَظَتَهٗ |
| 11 | مَنْ خَرَجَ؟ وَإِلٰى أَيْنَ خَرَجَ؟ | بَشِيْرٌ خَرَجَ،وَ خَرَجَ إِلَى الشَّارِعِ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | کون بیٹھا؟ | مَنْ جَلَسَ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| رَاشِدٌ جَلَسَ | راشد بیٹھا؟ | 2 |
| أَيْنَ جَلَسَ ؟ | کہاں بیٹھا؟ | 3 |
| جَلَسَ فِيْ فَصْلِهٖ | اپنے کلاس میں بیٹھا؟ | 4 |
| مَنْ ذَهَبَ ؟ | کون گیا؟ | 5 |
| خَالِدٌ ذَهَبَ | خالد گیا۔ | 6 |
| أَيْنَ ذَهَبَ ؟ | کہاں گیا؟ | 7 |
| ذَهَبَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ | مدرسہ گیا۔ | 8 |
| لِمَاذَا ذَهَبَ ؟ | کیوں گیا؟ | 9 |
| ذَهَبَ لِلْقِرَاءِةِ | پڑھنے کے لیے۔ | 10 |
| مَنْ دَخَلَتْ هٰذَا الْبَيْتَ ؟ | اس گھر میں کون داخل ہوئی؟ | 11 |
| خَالِدَةُ دَخَلَتْ | خالدہ داخل ہوئی۔ | 12 |
| لِمَاذَا ذَهَبَتْ عَظْمىٰ إِلىٰ بَيْتِ زَمِيْلَتِهَا ؟ | عظمیٰ اپنی سہیلی کے گھر کیوں گئی؟ | 13 |
| ذَهَبَتْ لِلِّقَاءِ | ملاقات کے لیے | 14 |
| مَا اسْمُ زَمِيْلَتِهَا؟ | اس کی سہیلی کا نام کیا ہے۔ | 15 |
| اِسْمُهَا رُقَيَّةُ وَهِيَ صَالِحَةٌ جِدًّا | اس کا نام رقیہ ہے اور وہ بڑی نیک ہے۔ | 16 |
| وَأُمُّهَا أَيْضًا صَالِحَةٌ جِدًّا | اور اس کی ماں بھی بڑی نیک ہے۔ | 17 |

# درس(۱۸)

## ضمائر(واحد حاضر و متکلّم)

عَلی : مَابِشِمَالِکَ یَااَخِيْ !؟
نقی : هِيَ زُجَاجَةٌ یَا صَاحِبِي !
علي : وَمَا بِیَمِیْنِکَ ؟　　نقی : هِيَ فَتَّاحَةٌ لَّهَا •
علی : أَیْنَ حَقِیْبَتِيْ!　　نقی : کَیْفَ حَقِیْبَتُکَ أَهِيَ زَرقَاءُ ؟
علي: لَا،بَلْ هِيَ سَوْدَاءُ ؟نَقي : مَاذَا فِيْ حَقِیْبَتِکَ ؟
علی : فِیْهَا قَمِیْصٌ وَسِرْوَالٌ وَمِنْدِیْلٌ وَّصِدَارٌ •
نقی : أَهٰذِهٖ حَقِیْبَتُکَ ؟لِأَنَّ لَوْنَهَا أَسْوَدُ •
علی : شُکْرًا لَّکَ ! نَعَمْ:هٰذِهٖ هِيَ حَقِیْبَتِي•
نقی: أَاَنْتَ مُتَأَکِّدٌ ؟　　علی: نَعَمْ:أَنَا مُتَأَکِّدٌ •
سَلْمٰی : مَااِسْمُکِ یَااُخْتِيْ ؟　　أَاَنْتِ مُعَلِّمَةٌ ؟
عُظْمٰی : لَا ،أَنَا مُتَعَلِّمَةٌ فِيْ کُتَّابٍ وَاسْمِيْ عُظْمٰی •
سَلْمٰی : أَیْنَ کُتَّابُکِ ؟　　عُظْمٰی : هُوَ فِيْ کَالکُوتا •
سَلْمٰی : کَیْفَ دِرَاسَتُهٗ ؟عُظْمٰی :　دِرَاسَتُهٗ جَیِّدَةٌ •

**ترجمہ:**

علی　:اے میرے بھائی !تمھارے بائیں ہاتھ میں کیا ہے ؟
نقی　:اے میرے دوست !وہ بوتل ہے۔
علی　:تمھارے داہنے ہاتھ میں کیا ہے ؟
نقی　:وہ اس کی چابی ہے۔

علی : میرا بیگ کہاں ہے ؟
نقی : تمھارا بیگ کیسا ہے کیا وہ نیلا ہے ؟
علی : نہیں، بلکہ وہ کالا ہے۔
نقی : تمھارے بیگ میں کیا ہے ؟
علی : اس میں کرتا، پائجامہ، رومال اور واسکٹ (صدری) ہے۔
نقی : کیا یہ تمھارا بیگ ہے ؟ کیوں کہ اس کا رنگ کالا ہے۔
علی : تمھارا شکریہ ! ہاں، یہ میرا ہی بیگ ہے۔
نقی : کیا تم مطمئن ہو؟
علی : ہاں، میں مطمئن ہوں۔
سلمٰی : اے میری بہن ! تمھارا نام کیا ہے ؟ کیا تم معلمہ ہو؟
عُظمٰی : نہیں، میں مدرسہ کی طالبہ ہوں اور میرا نام عظمٰی ہے۔
سلمٰی : تمھارا مدرسہ کہاں ہے ؟
عظمٰی : وہ کلکتہ میں ہے۔
سلمٰی : اس کی تعلیم کیسی ہے ؟
عظمٰی : اس کی تعلیم عمدہ ہے۔

# عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | اے خالد! تیرے ہاتھ میں کیا ہے؟ | يَاخَالِدُ! مَابِيدِکَ ؟ |
| 2 | میرے ہاتھ میں کتابوں کا بستہ ہے۔ | بِيَدِيْ مِحْفَظَةٌ مِنَ الْكُتَبِ |
| 3 | اس میں کیا ہے؟ | مَافِيْهَا ؟ |
| 4 | اس میں میرے قلم اور میری کتابیں اور میری کاپیاں ہیں۔ | فِيْهَا أَقْلَامِيْ وَ كُتُبِيْ وَكُرَّاسَاتِيْ |
| 5 | کیا اس میں ربڑ اور قلم تراش بھی ہے؟ | أَفِيْهَا الْمَحَّايَةُ وَالْمِبْرَاةُ أَيْضًا ؟ |
| 6 | جی ہاں! اس میں ربڑ اور قلم تراش بھی ہے۔ | نَعَمْ، فِيْهَا الْمَحَّايَةُ وَالْمِبْرَاةُ أَيْضًا |
| 7 | یہ کون ہے؟ | مَنْ هٰذَا؟ |
| 8 | یہ مدرسہ اسلامیہ کا مہتمم ہے اور وہ بہت نیک ہے۔ | هٰذَا مُدِيْرُ الْمَدْرَسَةِ الْإِسْلَامِيَّةِ وَهُوَ صَالِحٌ جِدًّا |
| 9 | اس کا نام کیا ہے؟ | مَااسْمُهٗ ؟ |
| 10 | اس کا نام حمّاد ہے۔ | اِسْمُهٗ حَمَّادُ |
| 11 | کاشفہ کہاں ہے؟ | أَيْنَ كَاشِفَةُ ؟ |
| 12 | وہ مدرسہ جارہی ہے۔ | تَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| 13 | کس سواری سے جارہی ہے؟ | بِأَيِّ مَرْكَبَةٍ تَذْهَبُ |

| | | |
|---|---|---|
| 14 | وہ مدرسہ کی بس سے جارہی ہے۔ | تَذْهَبُ بِحَافِلَةِ الْمَدْرَسَةِ |
| 15 | اس کے ساتھ کون ہے۔ | مَنْ مَعَهَا ؟ |
| 16 | اس کے ساتھ اس کی سہیلی صغری ہے۔ | مَعَهَا زَمِيلَتُهَا صُغْرى |
| 17 | عارفہ کہاں ہے؟ | أَيْنَ عَارِفَةُ ؟ |
| 18 | وہ ڈائینگ روم میں ہے۔ | هِيَ فِيْ غُرْفَةِ الطَّعَامِ |
| 19 | حسّان کہاں ہے۔ | أَيْنَ حَسَّانُ ؟ |
| 20 | وہ بیڈروم میں ہے۔ | هُوَ فِيْ غُرْفَةِ الرُّقَّادِ |

## درس(۱۹)

## ماضی(واحد حاضر و متکلّم)

## (مذکر)

اَکَلْتَ:تو نے کھایا۔

اَکَلْتُ:میں نے کھایا

بشير　: مَاذَا أَكَلْتَ فِي الْفُطُوْرِ ؟

فريد　:أَكَلْتُ الْبَيْضَةَ بِالشَّايِ •

بشير　:مَاذَا أَكَلْتَ فِي الْغَدَاءِ ؟

فريد　:أَكَلْتُ الرُّزَّ بِالرَّوْبِ •

بشير　:مَاذَا أَكَلْتَ فِي الْعَشَاءِ؟

فرید　:أَكَلْتُ الْخُبْزَ بِالإِدَامِ •

بشیر　:مَاذَا فَعَلْتَ قَبْلَ النَّوْمِ ؟

فرید　:قَرَأْتُ جُزْءًا مِّنَ الْقُرْآنِ وَحَفِظْتُ دَرْسَ الأَمْسِ •

**ترجمہ:**

بشیر　:تونے ناشتہ میں کیا کھایا؟

فرید　:میں نے چائے سے انڈا کھایا۔

بشیر　:دوپہر کے کھانے میں تونے کیا کھایا؟

فرید　:میں نے دہی سے چاول کھائے۔

بشیر　:شام کے کھانے میں تونے کیا کھایا؟

فرید　:میں نے سالن سے روٹی کھائی۔

بشیر　:تونے سونے سے پہلے کیا کیا؟

فرید　:میں نے قرآن کا ایک پارہ پڑھا اور گزشتہ سبق یاد کیا۔

**(مؤنث)**

**حَفِظْتِ:تونے یاد کیا۔**

**حَفِظْتُ:میں نے یاد کیا**

سعیدة　:　أَحَفِظْتِ دَرْسَ الأَمْسِ ؟

فریدة　:　نَعَمْ: حَفِظْتُهُ جَيِّدًا •

سعیدة　:　أَفَهِمْتِ دَرْسَ الْيَوْمِ ؟

فریدة　:　عَفْوًا ،مَافَهِمْتُهُ بِالْجَيِّدِ •

سعیدة　:　أَكَتَبْتِ فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ ؟

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُبَارَاةٌ:ج،مُبَارَيَاتٌ | میچ | فِرْقَةٌ:ج،فِرَقٌ | ٹیم،گروپ |
| اَلْمَدْرَسَةُ الثَّانَوِيَّةُ | ہائی اسکول | اَلْمَدْرَسَةُالإِبْتِدَائِيَّةُ | پرائمری اسکول |
| لَعِبٌ:ج،اَلْعَابٌ | کھیل | قَائِدٌ:ج،قَادَةٌ | رہنما،لیڈر |
| مُمْتَازٌ | شاندار،اعلیٰ | مُعْسِرٌ | تنگ دست،مفلس |
| سَائِقٌ:ج،سُوَّاقٌ | ڈرائیور | حَافِلَةٌ:ج،حَافِلَاتٌ | بس |
| صَدِيْقٌ:ج،اَصْدِقَاءُ | دوست | عَطُوْفٌ | مہربان(مذکرومؤنث) |

## درس(۱۶)

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَكَلَ(ن) | اس نے کھایا | شَرِبَ(س) | اس نے پیا |
| بَيْضَةٌ | انڈا | سَأَلَ(ف) | اس نے پوچھا |
| حَمَلَ(ض) | اس نے اٹھایا | مِحْفَظَةٌ | بستہ،تھیلا |
| هُنَاكَ | وہاں | فَتَحَ(ف) | اس نے کھولا |
| قَرَأَ(ف) | اس نے پڑھا | كَتَبَ(ن) | اس نے لکھا |
| طَعَامٌ:ج،اَطْعِمَةٌ | کھانا | مَاءٌ:ج،مِيَاهٌ | پانی |
| خَرَجَتْ(ن) | وہ نکلی | حَضَرَ(ن) | آیا |
| قَرْيَةٌ:ج،قُرًى | گاؤں | بَلْدَةٌ | شہر،قصبہ |
| لَبَنٌ:ج،اَلْبَانٌ | دودھ | عَصِيْرٌ | جوس |

## درس(۱۷)

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَقِظَ(س) | بیدار ہوا | حَيٌّ:ج،اَحْيَاءٌ | محلہ،زندہ |
| عِنْدَمَا | جس وقت | رَجَعَ(ض) | واپس ہوا،لوٹا |
| شُرُوْقٌ(مصدر،ن) | طلوع ہونا،چمکنا | شَمْسٌ:ج،شُمُوْسٌ | سورج(مؤنث) |
| نَزَلَ(ض) | اترا | شَارِعٌ:ج،شَوَارِعُ | روڈ،سڑک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَقَفَ(ض) | کھڑا ہوا،ٹھہرا | قَلِيْلًا | کچھ،کچھ دیر |
| وَصَلَ(ض) | پہنچا | رَكِبَ(س) | سوار ہوا |
| سَرِيْعًا | تیز ہوکر،تیزی سے | جَلَسَ(ض) | بیٹھا |

## درس(۱۸)

| | | | |
|---|---|---|---|
| شِمَالٌ | بایاں ہاتھ،بائیں | زُجَاجَةٌ:ج،زُجَاجَاتٌ | بوتل،شیشی |
| صَاحِبٌ:ج،اَصْحَابٌ | ساتھی،دوست | يَمِيْنٌ | دہنا،دہنا ہاتھ |
| فَتَّاحَةٌ | چابی | حَقِيْبَةٌ:ج،حَقَائِبُ | بیگ،سوٹ کیس |
| زَرْقَاءُ | نیلی(مؤنث) | سَوْدَاءُ | کالی(مؤنث) |
| سِرْوَالٌ:ج،سَرَاوِيْلُ | پائجامہ | مِنْدِيْلٌ:ج،مَنَادِلُ | رومال |
| صِدَارٌ | واسکٹ | لَوْنٌ:ج،اَلْوَانٌ | رنگ |
| مُتَأَكِّدٌ | مطمئن | كُتَّابٌ:ج،كَتَاتِيْبُ | مکتب،چھوٹا مدرسہ |

## درس(۱۹)

| | | | |
|---|---|---|---|
| فُطُوْرٌ | ناشتہ | غَدَاءٌ | دوپہر کا کھانا،ظہرانہ |
| رَوْبٌ | دہی،چھاچھ | عَشَاءٌ | شام کا کھانا،عشائیہ |
| إِدَامٌ:ج،أُدُمٌ | سالن | جُزْءٌ:ج،اَجْزَاءٌ | پارہ،ٹکڑا،حصہ |
| حَفِظَ(س) | اس نے یاد کیا | دَرْسُ الْأَمْسِ | گزشتہ سبق |
| جَيِّدًا | اچھی طرح | عَفْوًا | معاف کیجیے |
| فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ | ہوم ورک | إِلَى الْأَنَ | اب تک |
| أَخَذَ(ن) | اس نے لیا،پکڑا | قَلَمُ الْحِبْرِ | فونٹن پن |

## درس(۲۰)

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَوَّلًا | پہلے | مَكْتَبَةٌ:ج،مَكْتَبَاتٌ | لائبریری،کتب خانہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حِصَّةٌ | گھنٹی (درس کی) | قِصَّةٌ:ج،قِصَصٌ | واقعہ |
| صَدِيْقٌ:ج،اَصْدِقَاءُ | دوست | عَجَنَ(ن،ض) | گوندھا |
| دَقِيْقٌ | آٹا (باریک) | صَنَعَ(ف) | بنایا |
| ثَوْبٌ:ج،اَثْوَابٌ | کپڑا | رِسَالَةٌ:ج،رَسَائِلُ | خط |

## درس (۲۱)

| | | | |
|---|---|---|---|
| قِطْعَةٌ:ج،قِطَعٌ | ٹکڑا،حصہ | وَضَعَ(ف) | رکھا |
| نَظَرَ(ن) | دیکھا | تِلْمِيْذٌ:ج،تَلَامِيْذُ | شاگرد |
| مُبْتَسِمًا | مسکراکر | سَيِّدَةٌ:ج،سَيِّدَاتٌ | محترمہ،خاتون |

## درس (۲۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| طَالِبٌ:ج،طُلَّابٌ | طالب علم | ذَكِيٌّ:ج،اَذْكِيَاءُ | ذہین،ہوشیار |
| شَابٌّ:ج،شُبَّانٌ | نوجوان | حَسَنٌ:ج،حِسَانٌ | خوب صورت |
| اِبْنٌ:ج،اَبْنَاءُ | بیٹا | صَالِحٌ:ج،صَالِحُوْنَ | نیک |
| بِنْتٌ:ج،بَنَاتٌ | لڑکی | رَحِيْمٌ:ج،رُحَمَاءُ | مہربان |
| نَظِيْفَةٌ:ج،نُظَفَاءُ | صاف ستھری | بَطَلٌ:ج،اَبْطَالٌ | بہادر |
| كَبِيْرٌ:ج،كِبَارٌ | بڑا | مَرْأَةٌ:ج،نِسَاءٌ | عورت |
| حَسَنَاءُ:ج،حِسَانٌ | خوب صورت | فَتَاةٌ:ج،فَتَيَاتٌ | دوشیزہ |
| عَفِيْفَةٌ:ج،عَفَائِفُ | پاکدامن | عَمَّةٌ:ج،عَمَّاتٌ | پھوپھی |
| مَلِكٌ:ج،مُلُوْكٌ | بادشاہ | اُخْتٌ:ج،اَخَوَاتٌ | بہن |
| مُحْصَنَةٌ:ج،مُحْصَنَاتٌ | پاکدامن،شادی شدہ | عَمٌّ:ج،اَعْمَامٌ | چچا |

## درس (۲۳)

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَخٌ:ج،اِخْوَانٌ | بھائی | صَغِيْرٌ:ج،صِغَارٌ | چھوٹا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُحْسِنٌ:ج،مُحسِنُوْنَ | نیک | مُتَّقٍ:ج،مُتَّقُوْنَ | پرہیزگار |
| صَادِقٌ:ج،صَادِقُوْنَ | سچا | أُوْلٰئِکَ | وہ/ان(مذکر ومؤنث) |

## درس(۲۴)

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَجُلٌ:ج،رِجَالٌ،نَاسٌ | آدمی | اَلْحَاجُّ:ج،حُجَّاجٌ | حاجی |
| هُوَ | وہ(ایک مرد) | هُمْ | وہ(سب مرد) |
| أَنْتَ | تو(ایک مرد) | أَنْتُمْ | تم(سب مرد) |
| أَنْتِ | تو(ایک عورت) | أَنْتُنَّ | تم(سب عورتیں) |
| أَنَا | میں(ایک مردیاعورت) | نَحْنُ | ہم(سب مردیاعورتیں) |
| رَبُّهٗ | اس(ایک مرد)کارب | رَبُّهُمْ | ان(سب مردوں)کارب |
| رَبُّهَا | اس(ایک عورت)کارب | رَبُّهُنَّ | ان(سب عورتوں کارب) |
| رَبُّکَ | تیرارب | رَبُّکِ | تیرارب |
| رَبُّکُمْ | تمھارارب | رَبُّکُنَّ | تمھارارب |
| رَبِّی | میرارب | رَبُّنَا | ہمارارب |

## درس(۲۵)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَمَرَ(ن) | حکم دیا | عَمِلَ(س) | کام کیا |
| شَیْخٌ:ج،شُیُوْخٌ | بزرگ | نَصَحَ(ف) | نصیحت کی |
| نَصَرَ(ن) | مددکی | صَبِیٌّ:ج،صِبْیَانٌ | بچہ |
| طَبَخَ(ن) | پکایا | ضَحِکَ(س) | ہنسا |
| طِفْلَةٌ:ج،طِفْلَاتٌ | بچی | ضَیْفٌ:ج،ضُیُوْفٌ | مہمان |
| نَهَضَ(ف) | اٹھا | کُرْسِیٌّ:ج،کَرَاسِیُّ | کرسی |
| طَبَاشِیْرُ | چاک | سَبُّوْرَةٌ:ج،سَبُّوْرَاتٌ | بلیک بورڈ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَقَفَ(ض) | کھڑا ہوا | فَهِمَ(س) | سمجھا |

## درس(۲۶)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظُهْرًا | ظہر کا وقت، دوپہر | إِعْدَادٌ(ن) | تیار کرنا |
| مَطْبَخٌ:ج،مَطَابِخُ | مطبخ | بَدَأَ(ف) | شروع کیا |
| بَسَطَ(ن) | بچھایا | مَائِدَةٌ:ج،مَوَائِدُ | دسترخوان |
| حَوْلٌ | اردگرد | رَغْبَةٌ | شوق |
| رَقَدَ(ن) | سویا | مُضِيْفٌ | میزبان |
| أَثْنَاءَ | درمیان | أَمَامٌ | سامنے |
| دُكَّانٌ:ج،دَكَاكِيْنُ | دکان | فَاكِهَانِيٌّ | میوہ فروش |
| فَاكِهَةٌ:ج،فَوَاكِهُ | میوہ | مُرْشِدٌ | گارڈ، رہنما |
| خَبِيْرٌ | باخبر | مَعَ | ساتھ |

## درس(۲۷)

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَمَاءٌ:ج،سَمٰوٰتٌ | آسمان | اَرْضٌ:ج،اَرَاضٍ | زمین |
| مِشْكٰوةٌ | طاق | مِصْبَاحٌ:ج،مَصَابِيْحُ | چراغ |
| خَلَقَ(ن) | پیدا کیا | كُلٌّ | ہر |
| عَلِيْمٌ | جاننے والا | جَعَلَ(ف) | بنایا |
| سَقْفٌ:ج،سُقُوْفٌ | چھت | مُعْرِضُوْنَ(افعال) | اعراض کرنے والے |
| رَجِيْمٌ | ملعون | ذَكَرٌ | مذکر |
| اُنْثٰى | مؤنث | شَعْبٌ:ج،شُعُوْبٌ | قوم، جماعت، شاخ |
| قَبِيْلَةٌ:ج،قَبَائِلُ | قبیلہ | مَوْطِنٌ:ج،مَوَاطِنُ | جگہ، ہاوس، لاج |
| شَعِيْرَةٌ:ج،شَعَائِرُ | علامت، نشان خاص | اَلْبَرُّ وَالْبَارُّ:ج،اَبْرَارٌ وَبَرَرَةٌ | نیک، فرمانبردار لوگ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَعِيْمٌ | جنت | جَحِيْمٌ | دوزخ، آگ |
| قَوِيٌّ | قوت والا | ذَنْبٌ:ج،ذُنُوْبٌ | گناہ |
| عِقَابٌ:ج،عُقُوْبَاتٌ | سزا | مَغْفِرَةٌ | بخشش |

## درس(۲۸)

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَعْيٌ:ج،مَسَاعٍ | کوشش | إِتْمَامٌ | پورا کرنا |
| دَاءٌ | بیماری | دَوَاءٌ:ج،اَدْوِيَةٌ | دوا |
| ثَمَرٌ:ج،أَثْمَارٌ | پھل | مَرْءٌ:ج،رِجَالٌ | مرد |
| تَاجٌ:ج،اَتْوِجَةٌ | تاج | صَدْرٌ:ج،صُدُوْرٌ | سینہ، دل |
| سَطَرٌ:ج،سُطُوْرٌ | لائن، سطر | مَجْدٌ:ج،اَمْجَادٌ | عظمت وبزرگی |
| عَلَمٌ:ج،اَعْلَامٌ | جھنڈا | ظَفِرَ(س) | کامیاب ہوا |
| سَكَتَ(ن) | خاموش رہا | سَلِمَ(س) | سلامت رہا |
| كَتَمَ(ن) | چھپایا | سِرٌّ:ج،اَسْرَارٌ | راز، بھید |
| حِبَالَةٌ:ج،حَبَائِلُ | پھندا | اَقْرَبُ:ج،اَقَارِبُ | قریبی رشتہ دار(اسم تفضیل) |
| عَقْرَبٌ:ج،عَقَارِبُ | بچھو | دَأْبٌ | عادت |
| خَيْرٌ:ج،خِيَارٌ | بھلائی، اچھے لوگ | شَرٌّ:ج،شِرَارٌ | برے لوگ(اسم جمع) |
| اَمِيْنٌ:ج،اُمَنَاءُ | امانت دار | وِقَايَةٌ | پرہیز |
| حِمْيَةٌ | پرہیز | رَأْسٌ:ج،رُؤُوْسٌ | جڑ، اصل |
| حِكْمَةٌ:ج،حِكَمٌ | دانائی کی باتیں | ضَالَّةٌ | گم شدہ چیز |
| عَدُوٌّ:ج،اَعْدَاءٌ | دشمن | صِدْقٌ | سچ |

## درس(۲۹)

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُدُوْمٌ | آگے بڑھنے والا | كَرِيْمٌ:ج،كُرَمَاءُ وَكِرَامٌ | سخی، شریف، فیاض |

| | | | |
|---|---|---|---|
| دَائِمًا | ہمیشہ | نَحِیْفٌ | ناتواں،کمزور،لاغر |
| تِبْعٌ | تابع،عاشق | بَرٌّ | نیک |
| مُنِیْفٌ | زبردست | اَعْلَامٌ | نشان راہ |
| خَضْرَوَاتٌ | سبزیاں | مَطْعَمٌ:ج،مَطَاعِمُ | کھانے کا ہوٹل،ریسٹورینٹ |
| لَوْزٌ | بادام | فِلْفِلٌ | مرچ |
| بَصَلٌ | پیاز | بَامِیَۃٌ | بھنڈی |
| خِیَارٌ | کھیرا | قِثَّاءٌ | ککڑی |
| مَاکُوْلَاتٌ | کھانے کی چیزیں | مَشْرُوْبَاتٌ | پینے کی چیزیں |
| لَحْمٌ:ج،لُحُوْمٌ | گوشت | سَمَکٌ:ج،اَسْمَاکٌ | مچھلی |
| شَاۃٌ:ج،شِیَاہٌ | بکری | جَامُوْسٌ:ج،جَوَامِیسُ | بھینس |
| مَحَطَّۃُ الْقِطَارِ | ریلوے اسٹیشن | مَوْقِفُ الْحَافِلَاتِ | بس اسٹینڈ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مشکوٰۃ العربیہ

# شرح

# مفتاح العربیہ

## سوم

شارح

محمد گل ریز رضا مصباحی
مدناپوری، بہیڑی، بریلی شریف

ناشر

مصباحی لائبریری، مدناپور، بہیڑی، بریلی شریف

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | مشکوٰۃ العربیہ شرح مفتاح العربیہ سوم |
| مصنف | : | حضرت علامہ مولانا محمد توفیق احمد نعیمی شیش گڑھ |
| شارح | : | محمد گل ریز رضا مصباحی، مدناپوری، بریلی شریف |
| نظر ثانی | : | حضرت مولانا اسماء الحسین مدنی، ارشاد الحق مدنی مرادآباد |
| صفحات | : | 103 |
| کمپوزنگ | : | محمد عامر عطاری مرادآباد |
| سال اشاعت | : | 2019 |
| مطبع | : | مصباحی لائبریری، بریلی شریف |
| تعداد | : | گیارہ سو |
| رابطہ نمبر | : | 8057889427,9458201335 |

## ملنے کے پتے

- قادری بکڈپو، نومحلہ مسجد بریلی شریف
- مکتبہ نعیمیہ جامعہ نعیمیہ دیوان بازار مرادآباد
- مکتبہ نعیمیہ ۴۲۳ مٹیا محل جامع مسجد دہلی
- مجلس اسلامی بلاسپور بس اسٹینڈ شیش گڑھ بریلی یوپی
- مکتبہ رحمانیہ درگاہ اعلیٰ حضرت محلہ سوداگران بریلی

## درس(۱)

## يَوْمُ الْعِيْدِ

اَلْيَوْمَ ،يَوْمُ الْعِيْدِ ،خَلَعَ خَالِدٌ لِبَاسًا قَدِيْمًا وَلَبِسَ لِبَاسًا جَدِيْدًا بَعْدَ الإِغْتِسَالِ وَوَالِدُهُ لَبِسَ لِبَاسًا جَدِيْدًا أَيْضًا.وَالِدَةُ خَالِدٍ غَسَلَتْ لِبَاسًا قَدِيْمًا وَبَسَطَتْهُ فِي الشَّمْسِ عَلىَ الْجِدَارِ ثُمَّ كَنَسَتِ الْبَيْتَ وَطَبَخَتِ اللَّحْمَ وَأُخْتُهُ زَيْنَبُ عَجَنَتِ الدَّقِيْقَ وَخَبَزَتِ الْخُبْزَ وَأُخْتُهُ مَرْيَمُ صَنَعَتِ الْحَلْوٰي وَوَضَعَتْهُ عَلىَ الْمَائِدَةِ .أَكَلَ خَالِدٌ شَيْئًا مِنْهُ وَاوَالِدُهُ أَيْضًا وَبَعْدَ ذٰلِكَ خَرَجَ عَابِدٌ مَعَ وَالِدِهٖ إِلىَ الْمُصَلّٰى لِصَلَاةِ الْعِيْدِ .

## عید کا دن

**ترجمہ:** آج عید کا دن ہے ،خالد نے پرانا لباس اتارا اور غسل کرنے کے بعد نیا لباس پہنا اور اس کے والد نے بھی نیا لباس پہنا ،خالد کی ماں نے پرانا لباس دھویا اور اسے دھوپ میں دیوار پر پھیلایا پھر گھر میں جھاڑو دی اور گوشت پکایا۔خالد کی بہن زینب نے آٹا گوندھا اور روٹی پکائی،اور اس کی بہن مریم نے حلوہ بنایا اور اسے دستر خوان پر رکھا۔خالد نے اس میں سے کچھ کھایا اور اس کے والد نے بھی اس کے بعد عابد اپنے والد کے ساتھ عید کی نماز پڑھنے کے لیے عید گاہ کی طرف نکلا۔

**حل لغات:** خَلَعَ :اس نے اتارا،ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب،(فتح،مادہ خلع،صحیح)۔قَدِيْمًا : پرانا، اسم ،ج:قُدَمَاءُ،أَقْدَامٌ (مکسر)۔ غَسَلَتْ : دھویا، ماضی معروف صیغہ واحد مؤنث غائب، (ضرب،غسل،صحیح)۔ بَسَطَتْ : پھیلایا، ماضی معروف صیغہ واحد مؤنث غائب(نصر،بسط،صحیح)۔جِدَارٌ : دیوار، اسم،ج: جُدُرٌ (مکسر)۔ كَنَسَتْ: جھاڑو دی، ماضی معروف صیغہ واحد مؤنث غائب، (نصر،کنس،صحیح)۔لَحْمٌ:گوشت ،اسم ،ج:لِحَامٌ وَ لُحُوْمٌ (مکسر)۔عَجَنَتْ:آٹا گوندھا،ماضی معروف صیغہ واحد مؤنث غائب ،(ضرب، عجن، صحیح)دَقِيْقٌ:آٹا،اسم ،ج:أَدَقَّةٌ وَ أَدِقَّاءُ،(مکسر)۔خَبَزَتْ :روٹی پکائی،ماضی معروف صیغہ

واحد مؤنث غائب،(ضرب، خبز، صحیح)۔ خُبْزٌ: روٹی،اسم،ج:أَخْبَازٌ (مکسر)۔ صَنَعَتْ: بنایا، ماضِی معروف صیغہ واحد مؤنث غائب، (فتح، صنع، صحیح)۔ مَائِدَۃٌ: دسترخوان،اسم،ج: مَوَائِدُ (مکسر)۔ مُصَلًّی: عیدگاہ،اسم مفعول،ج: مُصَلَّوْنَ (سالم)۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ خَلَعَ لِبَاسًا قَدِيْمًا ؟<br>پرانا لباس کس نے اتارا؟ | خَلَعَ خَالِدٌ لِبَاسًا قَدِيْمًا .<br>پرانا لباس خالد نے آتارا۔ |
| 2 | مَنْ لَبِسَ ؟<br>کس نے پہنا؟ | لَبِسَ خَالِدٌ وَوَالِدُہٗ .<br>خالد اور اس کے والد نے پہنا۔ |
| 3 | مَاذَا لَبِسَ ؟<br>کیا پہنا؟ | لَبِسَ لِبَاسًا جَدِيْدًا .<br>نیا لباس پہنا۔ |
| 4 | مَنْ غَسَلَتْ لِبَاسًا قَدِيْمًا ؟<br>کس نے پرانا لباس دھویا؟ | وَالِدَۃُ خَالِدٍ غَسَلَتْ لِبَاسًا قَدِيْمًا .<br>خالد کی والدہ نے پرانا لباس دھویا۔ |
| 5 | مَنْ عَجَنَتِ الدَّقِيقَ ؟<br>آٹا کس نے گوندھا؟ | زَيْنَبُ عَجَنَتِ الدَّقِيْقَ .<br>زینب نے آٹا گوندھا۔ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | کون آیا؟ | مَنْ جَاءَ؟ |
| 2 | خالد کا دوست آیا۔ | جَاءَ صَدِيْقُ خَالِدٍ. |
| 3 | عائشہ آئی پھر اس کی والدہ۔ | جَاءَتْ عَائِشَةُ ثُمَّ وَالِدَتُهَا . |
| 4 | عابدہ نے کمرے میں جھاڑو دی (لگائی)، پھر چائے بنائی۔ | كَنَسَتْ عَابِدَةُ الحُجْرَةَ ثُمَّ صَنَعَتِ الشَّايَ . |
| 5 | عاقل نے پرانا لباس اتارا اور نیا لباس پہنا اس لیے کہ آج عید ہے۔ | خَلَعَ عَاقِلٌ لِبَاسًا قَدِيْمًا وَلَبِسَ لِبَاسًا جَدِيْدًا لِأَنَّ الْيَوْمَ عِيْدٌ . |
| 6 | سمیر دیہات سے شہر آیا۔ | قَدِمَ سَمِيْرٌ مِنَ الْقَرْيَةِ فِي الْبَلَدِ . |
| 7 | نعمان نیند سے بیدار ہوا۔ | نُعْمَانُ اِسْتَيْقَظَ مِنَ النَّوْمِ. |
| 8 | خدیجہ نے اپنے کپڑے دھوئے اور انھیں دھوپ میں پھیلایا۔ | غَسَلَتْ خَدِيْجَةُ لِبَاسَهَا وَ بَسَطَتْهَا فِي الشَّمْسِ . |
| 9 | مریم نے روٹیاں بنائیں اور انھیں دسترخوان پر رکھا۔ | مَرْيَمُ خَبَزَتِ الأَخْبَازَ وَوَضَعَتْهَا عَلَى الْمَائِدَةِ . |
| 10 | سلمہ نے انھیں کھایا اور اللہ کا شکر ادا کیا۔ | سَلْمَةُ أَكَلَتْهَا وَشَكَرَتِ اللهَ . |

## درس (۲)(فعل مضارع (واحد مذکر غائب)

| | |
|---|---|
| دَرَسَ ،يَدْرُسُ. | أَكَلَ ،يَأْكُلُ . |
| عَمِلَ ،يَعْمَلُ . | شَرِبَ ،يَشْرَبُ. |
| رَجَعَ ،يَرْجِعُ . | حَمَلَ ،يَحْمِلُ . |
| قَرَأَ ،يَقْرَأُ . | ذَهَبَ ،يَذْهَبُ . |

خَالِدٌ يَيْقَظُ مِنَ النَّوْمِ كُلَّ يَوْمٍ فِي الصَّبَاحِ وَ يَذْهَبُ مَعَ وَالِدِهٖ إِلَى الْمَسْجِدِ وَهُنَاكَ يَعْبُدُ اللهَ ثُمَّ يَرْجِعُ إِلَى الْبَيْتِ وَ يَأْكُلُ وَ يَشْرَبُ ثُمَّ يَحْمِلُ مِحْفَظَتَهٗ وَ يَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ وَهُنَاكَ يَقْرَأُ وَ يَكْتُبُ ثُمَّ يَرْجِعُ إِلَى الْبَيْتِ يَجْلِسُ قَلِيْلًا ثُمَّ يَأْكُلُ الطَّعَامَ وَ يَرْقُدُ .

ذَاتَ يَوْمٍ سَأَلَ وَالِدُهٗ أُمَّهٗ:

**اَلْأَبُ:** مَتىٰ وَصَلَ خَالِدٌ مِنَ الْمَدْرَسةِ ؟

**الْأُمُّ :** هُوَ وَصَلَ قَبْلَ قَلِيْلٍ .

**اَلْأَبُ :** أَيْنَ هُوَ الآنَ ؟ **الْأُمُّ**: يَأْكُلُ الطَّعَامَ .

**الْأَبُ:** مَاذَا يَعْمَلُ بَعْدَ ذٰلِكَ ؟ **اَلْأُمُّ**: يَكْتُبُ فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ

**اَلْأَبُ :** أَهُوَ لَا يَذْهَبُ إِلَى السُّوْقِ ؟

**اَلْأُمُّ :** نَعَمْ،اَلْيَوْمَ لَا يَذْهَبُ بَلْ يَرْقُدُ .

**اَلْأَبُ :** لِمَاذَا لَا يَذْهَبُ ؟مَا السَّبَبُ ؟

**اَلْأُمُّ :** هُوَ تَعِبٌ جِدًّا [تَعْبَانُ جِدًّا].

**اَلْأَبُ :** مَاذَا يَفْعَلُ الآنَ ؟

**اَلْأُمُّ :** يَقْرَأُ كِتَابًا ثُمَّ سَيَرْقُدُ قَلِيْلًا وَهُوَ الآنَ فِي غُرْفَةِ الرُّقَادِ .

**اَلْأَبُ:** مَتىٰ سَيَيْقِظُ مِنَ النَّوْمِ ؟

**الْأُمُّ :** سَيَرْقُدُ إِلَى الظُّهْرِ ثُمَّ يَيْقِظُ لِصَلَاةِ الظُّهْرِ .

**ترجمہ**: خالد ہر دن صبح کو نیند سے بیدار ہوتا ہے۔اور اپنے والد کے ساتھ مسجد میں جاتا ہے۔اور وہاں اللہ کی عبادت کرتا ہے۔پھر گھر واپس آتا ہے۔کھاتا اور پیتا ہے۔پھر اپنا

بستہ اٹھاتا ہے اور مدرسہ جاتا ہے۔ اور وہاں پڑھتا اور لکھتا ہے۔ پھر گھر کو واپس آتا ہے۔ کچھ دیر بیٹھتا ہے پھر کھانا کھاکر سو جاتا ہے۔ ایک دن اس کے والد نے اسکی ماں سے (معلوم کیا) (پوچھا)؟

والد: خالد مدرسہ کب پہنچا؟
ماں: کچھ دیر پہلے پہنچا۔
والد: اب وہ کہاں ہے؟/ماں: وہ کچن میں ہے۔
والد: وہ کیا کر رہا ہے؟/ ماں: کھانا کھا رہا ہے۔
والد: اسکے بعد کیا کریگا؟/ ماں: ہوم ورک لکھے گا۔
والد: کیا وہ بازار نہیں جائے گا؟/ ماں: ہاں آج نہیں جائے گا بلکہ سوئے گا۔
والد: کیوں نہیں جائے گا؟، کیا وجہ ہے؟/ ماں: وہ بہت زیادہ تھکا ہوا ہے۔
والد: اب کیا کر رہا ہے؟/ ماں: کتاب پڑھ رہا ہے پھر کچھ دیر سوئے گا۔ اور اب وہ بیڈ روم میں ہے۔
والد: نیند سے کب بیدار ہو گا؟/ ماں: ظہر تک سوئے گا، پھر نماز ظہر کے لئے بیدار ہو جائے گا۔

**حل لغات**: يَيْقَظُ: وہ جاگتا ہے/جاگے گا، مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب، (سمع، یقظ)۔ هُنَاكَ: وہاں۔ يَحْمِلُ: اٹھاتا ہے یا اٹھائے گا، مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب، (ضرب، مادہ: ح،م،ل)۔ مِحْفَظَةٌ: بستہ، اسم، جمع: مَحَافِظُ، (مکسر)۔ يَرْقُدُ: سوتا ہے، مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب، (ضرب، مادہ: ر،ق،د)۔ وَصَلَ: پہنچا، فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب، (ضرب، مادہ: و،ص،ل)۔ غُرْفَةٌ: کمرہ، اسم، جمع: غُرُفَاتٌ، (مؤنث سالم)۔ فُرُوْضُ الْمَدْرَسَةِ: مدرسہ کا کام، ہوم ورک، فرض کی جمع: فَرَائِضُ، مدرسۃ کی جمع: مَدَارِسُ، (مکسر)۔ سُوْقٌ: بازار، اسم، جمع: أَسْوَاقٌ، (مکسر)۔ تَعِبٌ: مشقت، جھکنا، جمع: أَتْعَابٌ (مکسر)۔ غُرْفَةُ الرُّقَادِ: بیڈ روم، اسم، غُرْفَة کی جمع: غرفات، (مؤنث سالم) رُقَادٌ، رُقُوْدٌ: مصدر (نصر)۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ يَّيْقَظُ مِنَ النَّوْمِ ؟<br>نیند سے کون بیدار ہوتا ہے؟ | خَالِدٌ يَيْقَظُ مِنَ النَّوْمِ كُلَّ يَوْمٍ فِي الصَّبَاحِ.<br>خالد ہر دن صبح میں نیند سے بیدار ہوتا ہے۔ |
| 2 | أَيْنَ يَذْهَبُ خَالِدٌ ؟<br>خالد کہاں جاتا ہے؟ | يَذْهَبُ خَالِدٌ إِلَى الْمَسْجِدِ.<br>خالد مسجد جاتا ہے۔ |
| 3 | مَاذَا يَفْعَلُ هُنَاكَ ؟<br>وہ وہاں کیا کام کرتا ہے؟ | هُنَاكَ يَعْبُدُ اللهَ.<br>وہ وہاں اللہ کی عبادت کرتا ہے۔ |
| 4 | هَلْ يَذْهَبُ خَالِدٌ إِلَى الْمَدْرَسَةِ؟<br>کیا خالد مدرسہ جاتا ہے؟ | نَعَمْ ! يَذْهَبُ خَالِدٌ إِلَى الْمَدْرَسَةِ.<br>جی ہاں! خالد مدرسہ جاتا ہے۔ |
| 5 | مَاذَا يَحْمِلُ؟<br>وہ کیا اٹھاتا ہے؟ | يَحْمِلُ مِحْفَظَتَهُ.<br>وہ اپنا بستہ اٹھاتا ہے۔ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | محمود کیا(کام)کرتا ہے؟ | مَاذَا يَعْمَلُ مَحْمُوْدٌ ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| 2 | وہ جامعہ نعیمیہ میں پڑھتا ہے۔ | هُوَ يَقْرَأُ فِي الْجَامِعَةِ النَّعِيْمِيَةِ. |
| 3 | وہ لڑکا کیا کر رہا ہے؟ | مَاذَا يَعْمَلُ هُوَ الْوَلَدُ؟ |
| 4 | وہ چائے پی رہا ہے۔ | هُوَ يَشْرَبُ الشَّايَ. |
| 5 | اس کے بعد کیا کرے گا؟ | مَاذَا يَعْمَلُ بَعْدَ ذٰلِكَ ؟ |
| 6 | اس کے بعد اپنا بستہ اٹھائے گا اور مدرسہ جائے گا۔ | يَعْمَلُ مِحْفَظَتَهٗ بَعْدَ ذٰلِكَ وَ يَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ. |
| 7 | وہاں کیا کرے گا؟ | مَاذَا يَفْعَلُ هُنَاكَ ؟ |
| 8 | وہاں پڑھے گا۔ | يَقْرَأُ هُنَاكَ. |
| 9 | وہاں سے کب واپس ہو گا؟ | مَتٰى يَرْجِعُ مِنْ هُنَاكَ ؟ |
| 10 | وہاں سے دوپہر میں واپس ہو گا۔ | يَرْجِعُ مِنْ هُنَاكَ فِي الظَّهِيْرَةِ. |
| 11 | جب شاہد مدرسہ سے لوٹتا ہے کیا کرتا ہے؟ | لَمَّا يَرْجِعُ شَاهِدٌ إِلَى الْبَيْتِ مِنَ الْمَدْرَسَةِ فَمَاذَا يَعْمَلُ ؟ |
| 12 | کھانا کھاتا ہے پھر ہوم ورک کرتا ہے۔ | يَأْكُلُ الطَّعَامَ ثُمَّ يَكْتُبُ فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ. |
| 13 | بازار کب جاتا ہے؟ | مَتٰى يَذْهَبُ إِلَى السُّوْقِ؟ |
| 14 | ظہر کے بعد جاتا ہے۔ | يَذْهَبُ إِلَى السُّوْقِ بَعْدَ الظَّهِيْرَةِ. |
| 15 | کیا عاقل اپنے والد کے ساتھ نماز کے لئے مسجد جاتا ہے؟ | أَيَذْهَبُ الْعَاقِلُ مَعَ وَالِدِهٖ إِلَى الْمَسْجِدِ لِلصَّلٰوةِ؟ |
| 16 | جی ہاں! وہ ہر نماز کے لئے اپنے والد کے ساتھ مسجد جاتا ہے۔ | نَعَمْ ! يَذْهَبُ مَعَ وَالِدِهٖ إِلَى الْمَسْجِدِ لِكُلِّ صَلٰوةٍ . |

| | | |
|---|---|---|
| 17 | اور وہاں وہ اپنے رب کی عبادت کرتا ہے۔ | وَ هُنَاكَ يَعْبُدُ رَبَّهٗ. |
| 18 | کیا وہ نماز ظہر کے بعد قرآن پڑھتا ہے؟ | هَلْ يَقْرَأُ الْقُرْآنَ بَعْدَ صَلٰوةِ الظُّهْرِ. |
| 19 | جی ہاں! وہ تھوڑا قرآن پڑھتا ہے۔ | نَعَمْ ! يَقْرَأُ الْقُرْآنَ قَلِيْلًا. |

## درس (۳) مضارع (واحد مؤنث غائب)

سَمِيْرَةُ ، بِنْتٌ سَمِيْنَةٌ . ذَاتَ يَوْمٍ سَأَلَتْ زَيْنَبُ أُمَّهَا عَنْهَا أَنَّهَا مَاذَا تَأْكُلُ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ؟ وَمَا ذَا تَشْرَبُ ؟

أُمُّهَا : هِيَ تَأْكُلُ الْحَلْوٰى وَ تَشْرَبُ اللَّبَنَ فِي الصَّبَاحِ وَفِي الظُّهْرِ تَأْكُلُ الرُّزَّ ، تَارَةً بِا لسَّمَكِ وَ تَارَةً بِا لدَّجَاجِ وَفِي الْعَصْرِ تَأْكُلُ الْفَوَاكِهَ وَ تَشْرَبُ الْعَصِيْرَ وَفِي اللَّيْلِ تَأْكُلُ الْخُبْزَ وَ تَشْرَبُ الشَّاى .

زَيْنَبُ : أَهِيَ تَأْكُلُ الطَّعَامَ كَثِيْرًا ؟

أُمُّهَا : لَا ، بَلْ هِيَ تَأْكُلُ الطَّعَامَ قَلِيْلًا .

زَيْنَبُ : مَا السَّبَبُ أَنَّهَا سَمِيْنَةٌ جِدًّا ؟

أُمُّهَا : هِيَ تَشْرَبُ كُوْبًا مِّنَ الْعَصِيْرِ دَائِماً وَ لَا تَتْرُكُهٗ أَبَدًا ، هٰذَا هُوَ السَّبَبُ أَنَّهَا سَمِيْنَةٌ وَلَوْنُ وَجْهِهَا مُصَفًّى لِأَنَّ الْصِيْرَ لِصِحَّةِ الْأَبْدَانِ مُفِيْدٌ جِدًّا.

**ترجمہ** : سمیرہ ایک موٹی لڑکی ہے۔ ایک رات زینب نے اس کے بارے میں پوچھا (معلوم کیا) کہ وہ رات اور دن میں کیا کھاتی ہے؟ اور کیا پیتی ہے؟

اس کی ماں: وہ حلوہ کھاتی ہے، اور صبح کو دودھ پیتی ہے، اور دوپہر میں چاول کھاتی ہے، کبھی مچھلی کے ساتھ، اور کبھی مرغی کے ساتھ، اور عصر میں میوے کھاتی ہے، اور جوس پیتی ہے، اور رات میں روٹی کھاتی ہے، اور چائے پیتی ہے۔

زینب: کیا وہ زیادہ کھانا کھاتی ہے؟

اس کی ماں: نہیں! بلکہ وہ تھوڑا کھانا کھاتی ہے۔

زینب: کیا وجہ ہے کہ وہ بہت موٹی ہے؟

اس کی ماں: وہ ہمیشہ ایک گلاس جوس پیتی ہے، اور اس کو کبھی نہیں چھوڑتی، یہی وجہ ہے کہ وہ موٹی ہے، اور اس کے چہرہ کا رنگ صاف ہے، اس لئے کہ جوس اجسام کی صحت کے لئے بہت مفید ہے۔

**حل لغات**: سَأَلْتْ: اس نے پوچھا، فعل ماضی معروف صیغہ واحد مؤنث غائب (ف)(مادہ سئل، مہموز عین)۔ لَبَنٌ: دودھ، جمع اَلْبَانٌ۔ اَلرُّزُّ: چاول، جمع رُزَزٌ۔ سمَكٌ: مچھلی، مکسر سِمَاكٌ ۔ دَجَاجٌ: مرغی، جمع مکسر دَجَائِجُ ۔ فَوَاكِهُ: میوے ، واحد فَاكِهَةٌ ۔ عَصِيْرٌ: رس، نچوڑ، صفت مشبہ (ض)(مادہ عصر، صحیح)۔ تَأكُلُ: تو کھاتا ہے، فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر حاضر (ن)(مادہ أكل، مہموز فا)۔ سَمِيْنَةٌ: موٹی، جمع مکسر سِيْمَانٌ ۔ مُصَفّيٌ: صاف شفاف، اسم مفعول، (تفعیل)(مادہ صفي، ناقص یائی)۔ اَبْدَانٌ: جسم، واحد بَدَنٌ۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | أَيُّ شَيْءٍ أَنْفَعُ لِصِحَّةِ الْأَبْدَانِ؟ | أَلْعَصِيْرُ أَنْفَعُ لِصِحَةِ الْأَبْدَانِ. |
| 2 | كَيْفَ سَمِيْرَةُ ؟ | سَمِيْرَةُ سَمِيْنَةٌ. |
| 3 | أَهِيَ هَزِيْلَةٌ جِدًّا ؟ | لَا! بَلْ هِيَ سِيْنَةٌ جِدًّا. |

| | | |
|---|---|---|
| 4 | أَهِیَ تَأْكُلُ الْحَلْوٰى فِى الْفَطُوْرِ ؟ | نَعَمْ ! هِىَ تَأْكُلُ الْحَلْوٰى فِى الْفَطُوْرِ. |
| 5 | أَهِیَ تَشْرَبُ الْعَصِيْرَ كُلَّ يَوْمٍ ؟ | نَعَمْ ! هِىَ تَشْرَبُ الْعَصِيْرَ كُلَّ يَوْمٍ. |
| 6 | مَتٰى تَأْكُلُ الْفَاكِهَةَ ؟ | تَأْكُلُ الْفَاكِهَةَ فِى الْعَصْرِ. |
| 7 | وَ مَتٰى تَشْرَبُ الشَّایَ ؟ | تَشْرَبُ الشَّایَ فِى اللَّيْلِ. |
| 8 | مَاذَا تَاكُلُ فِى الظُّهْرِ ؟ | تَأْكُلُ الرُّزَّ فِى الظُّهْرِ. |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | سمیرہ روزانہ دودھ کا ایک گلاس پیتی ہے۔ | سَمِيْرَةُ تَشْرَبُ كُوْبًا مِنَ اللَّبَنِ. |
| 2 | خالدہ صبح میں انڈے سے چائے پیتی ہے۔ | خَالِدَةٌ يَشْرَبُ الشَّایَ بِالْبَيْضَةِ فِى الصَّبَاحِ. |
| 3 | عائشہ دوپہر میں سالن سے چاول کھاتی ہے۔ | عَائِشَةُ تَأْكُلُ الرُّزَّ بِالْإِدَامِ فِى الظُّهْرِ. |
| 4 | کاشفہ کبھی نماز نہیں چھوڑتی ہے۔ | كَاشِفَةُ لَا تَتْرُكِ الصَّلٰوةَ دَائِمًا. |
| 5 | رقیّہ جب مدرسے سے گھر لوٹتی ہے، | لَمَّا تَرْجِعُ رُقَيَّةُ إِلَى الْبَيْتِ مِنَ الْمَدْرَسَةِ ، |
| 6 | کھانا کھاتی ہے اور ظہر تک سوتی ہے۔ | فَتَأْكُلُ الطَّعَامَ وَتَرْقُدُ إِلٰى صَلٰوةِ الظُّهْرِ. |

| | | |
|---|---|---|
| 7 | خدیجہ صبح میں کبھی دودھ پیتی ہے اور کبھی چائے (پیتی ہے)۔ | خَدِيْجَةُ تَشْرَبُ اللَّبَنَ تَارَةً وَتَشْرَبُ الشَّايَ تَارَةً فِي الصَّبَاحِ. |
| 8 | زینب پرائمری اسکول میں پڑھتی ہے۔ | زَيْنَبُ تَدْرُسُ فِي الْمَدْرَسَةِ الْإِبْتِدَائِيَّةِ. |
| 9 | مریم دوپہر میں نیند سے بیدار ہونے کے بعد ہوم ورک کرتی ہے۔ | تَكْتُبُ مَرْيَمُ فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ بَعْدَ إِسْتَيْقَاظِ مِنَ النَّوْمِ. |
| 10 | حفصہ کبھی بازار نہیں جاتی ہے۔ | حَفْصَةُ لَا تَذْهَبُ إِلَى السُّوْقِ أَبَدًا. |

## درس (۴) مضارع (واحد غائب مذکر و مؤنث)

يَقْرَأُ الْوَلَدُ. تَقْرَأُ الْبِنْتُ.

يَمْزَحُ الصَّدِيْقُ. تَضْحَكُ الْعَمَّةُ.

يَنْصَحُ الْمُعَلِّمُ. تَنْصَحُ الْمُعَلِّمَةُ.

يَلْعَبُ اللَّاعِبُ. تَلْعَبُ اللَّاعِبَةُ.

(١). يَكْثُرُ مَرْضُ الزُّكَامِ فِي الشِّتَاءِ.

(٢). أَلْوَالِدُ يَأْمُرُ أَوْلَادَهُ بِالصَّلٰوةِ.

(٣) عَادِلٌ يَحْفَظُ دُرُوْسَهُ بِالْجُهْدِ.

(٤).يَلْعَبُ اللَّاعِبُ بِكُرَةِ الْقَدَمِ.

(٥) تَغْسِلُ هٰذِهِ الْبِنْتُ مَلَابِسَهَا.

(٦) فُضَيْلٌ سَيَذْهَبُ وَحْدَهُ إِلَى السُّوْقِ.

(۷) سُلَيْمَانُ يَقْرَأُ بَعْضَ الصُّحُفِ وَالْمَجَلَّاتِ وَ مَرْيَمُ تَكْتُبُ الْوَاجِبَ الْمَنْزِلِيَّ. عُثْمَانُ زَمِيْلُ سُلَيْمَانَ وَهُوَ يَقْدِمُ إِلَيْهِ كُلَّ يَوْمٍ وَهُنَاكَ يَلْعَبُ وَ يَقْفِزُ مَعَهُ. زَ يْنَبُ زَمِيْلَةُ مَرْ يَمَ وَهِيَ تَقْدِمُ إِلَيْهَا أَحْيَانًا وَهُنَاكَ تَلْعَبُ مَعَ الْبَنَاتِ.

**ترجمہ**: لڑکا پڑھتا ہے۔ لڑکی پڑھتی ہے۔

دوست مذاق کرتا ہے۔ پھوپھی ہنستی ہیں۔

استاد نصیحت کرتے ہیں۔ استانی نصیحت کرتی ہیں۔

کھلاڑی کھیلتا ہے۔ کھلاڑی (مؤنث) کھیلتی ہے۔

(۱)۔مرض زکام زیادہ تر سردی میں ہوتا ہے۔

(۲)والد اپنی اولاد کو نماز کا حکم دیتے ہیں۔

(۳)عادل اپنا سبق محنت سے یاد کرتا ہے۔

(۴)کھلاڑی فٹ بال کھیلتا ہے۔(کھیل رہا ہے)

(۵)یہ لڑکیاں اپنے کپڑے دھوتی ہیں۔

(۶)فضیل تنہا بازار جارہا ہے۔

(۷)سلیمان بعض کتابیں اور اخبار پڑھ رہا ہے،اور مریم گھریلو کام کررہی ہے۔عثمان سلیمان کا ساتھی ہے اور وہ ہر روز اس کے پاس آتا ہے اور وہاں کھیلتا ہے اور اس کے ساتھ کھیل کود کرتا ہے۔زینب مریم کی سہیلی ہے اور وہ بسا اوقات اسکے پاس آتی ہے اور وہاں لڑکیوں کے ساتھ کھیلتی ہے۔

**حل لغات**:يَمْزَحُ:وہ مذاق کرتا ہے،فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب(ف) (مادہ م ز ح،صحیح)۔تَضْحَكُ:وہ ہنستی ہے فعل مضارع معروف صیغہ واحد مؤنث غائب(ف)

(مادہ ض ح ک، صحیح)۔ یَنْصَحُ: نصیحت کرتا ہے فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ف)(مادہ ن ص ح، صحیح)۔ لَاعِبٌ: کھلاڑی، اسم فاعل واحد مذکر (س)(مادہ ل ع ب، صحیح)۔ جَهِدَ: اس نے کوشش کی، فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ف، س)(مادہ ج ھ د، صحیح)۔ اَلْمَجَلَّاتُ: اخبار، رسالے، جمع مؤنث سالم، واحد مَجَلَّةٌ۔ یَقْفِزُ: وہ اچھلتا، کودتا ہے، مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ض)(مادہ ق ف ز، صحیح)۔ زَمِیْلٌ: ساتھی، جمع زُمَلاءُ (مادہ ز، م ل، صحیح)۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ یَّقْرَأُ ؟ | یَقْرَأُ سُلَیْمَانُ . |
| 2 | مَنْ یَّمْزَحُ ؟ | یَمْزَحُ الصَّدِیْقُ. |
| 3 | بِأَیِّ شَیْءٍ یَأْمُرُ الْوَالِدُ أَوْلَادَهٗ ؟ | اَلْوَالِدُ یَأمُرُ أَوْلَادَهٗ بِالصَّلَاةِ . |
| 4 | مَاذَا یَفْعَلُ سُلَیْمَانُ ؟ | سُلَیْمَانُ یَقْرَأُ بَعْضَ الصُّحُفِ وَالْمَجَلَّاتِ . |
| 5 | مَاذَا تَفْعَلُ مَرْیَمُ ؟ | مَرْیَمُ تَکْتُبُ الْوَاجِبَ الْمَنْزِلِيَّ . |
| 6 | مَنْ یَقْدِمُ إِلٰی سُلَیْمَانَ کُلَّ یَوْمٍ ؟ | عُثْمَانُ زَمِیْلُ سُلَیْمَانَ وَهُوَ یَقْدِمُ إِلَیْهِ کُلَّ یَوْمٍ . |
| 7 | هَلْ سَیَذْهَبُ فُضَیْلٌ إِلَی السُّوْقِ ؟ | نَعَمْ: سَیَذْهَبُ فُضَیْلٌ إِلَی السُّوْقِ. |
| 8 | هَلْ یَکْثُرُ مَرْضُ الزُّکَامِ فِي | نَعَمْ: یَکْثُرُ مَرْضُ الزُّکَامِ فِي |

| | | |
|---|---|---|
| | الشِّتَاءِ ؟ | الشِّتَاءِ . |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | وہ کھاتا ہے۔ | يَأْكُلُ. |
| 2 | وہ پیتی ہے۔ | تَشْرَبُ. |
| 3 | وہ سوتا ہے۔ | يَنَامُ. |
| 4 | وہ آتی ہے، | تَجِيْءُ. |
| 5 | وہ دھوتی ہے۔ | تَغْسِلُ. |
| 6 | عائشہ گھریلو کام کاپی میں نوٹ کرتی ہے۔ | عَائِشَةُ تَكْتُبُ الْوَاجِبَ الْمَنْزِلَ فِي الْكُرَّاسَةِ. |
| 7 | شیخ، مرید کو نصیحت کرتا ہے۔ | أَلشَّيْخُ يَنْصَحُ مُطِيْعًا. |
| 8 | ماں اپنے بچوں کا ڈریس دھو رہی ہے۔ | أَلْأُمُّ تَغْسِلُ مَلَابِسَ أَوْلَادِهَا. |
| 9 | خالد مذاق کرتا ہے، خالدہ ہنستی ہے۔ | خَالِدٌ يَمْزَحُ ،خَالِدَةٌ تَضْحَكُ. |
| 10 | علی کیا اکیلا مبارک پور جا رہا ہے؟ | أَيَذْهَبُ عَلِيٌّ إِلَى مُبَارَكْفُوْرَ وَحْدَهٗ؟ |
| 11 | جی ہاں! وہ اکیلا جا رہا ہے۔ | نَعَمْ ! يَذْهَبُ إِلَيْهَا وَحْدَهٗ. |
| 12 | وہاں کیا کرتا ہے؟ | مَاذَا يَعْمَلُ هُنَاكَ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| 13 | جامعہ اشرفیہ میں پڑھتا ہے۔ | يَقْرَأُ فِي الْجَامِعَةِ الْأَشْرَفِيَّةِ. |
| 14 | کونسی جماعت میں پڑھتا ہے؟ | فِيْ أيِّ صَفٍّ يَقْرَأُ؟ |
| 15 | جماعت اولی میں پڑھتا ہے۔ | يَقْرَأُ فِيْ الصَّفِّ الأُوْلٰى |

## درس (۵) جمع غیر عاقل، فاعل/مبتدا

تَأْكُلُ الْكِلَابُ. أَلْكِلَابُ تَأْكُلُ الْعِظَامَ.

تَلْعَقُ الْكِلَابُ. أَلْكِلَابُ تَلْعَقُ الظُّرُوْفَ.

تَأْكُلُ الْفِيْرَانُ. أَلْفِيْرَانُ تَأْكُلُ الْجُبْنَ.

تَقْطَعُ الْفِيْرَانُ. أَلْفِيْرَانُ تَقْطَعُ الثِّيَابَ.

تَحْرُسُ الْكِلَابُ. أَلْكِلَابُ تَحْرُسُ الْمَنَازِلَ.

أَلْقِطَطُ تَأْكُلُ الْفِيْرَانُ. وَالذِّئَابُ تَأْكُلُ الشِّيَاهَ.

أَلشِّيَاهُ تَأْكُلُ الْعُشْبَ. وَالْبَقَرَاتُ تَأْكُلُ الطِّبْنَ.ا

إِنَّ الْكِلَابَ لَحَيَوَانَاتٌ وَفِيَّةٌ، تَحْرُسُ الْمَنَازِلَ وَالْمَزَارِعَ وَالْمَوَاشِيَ، غِذَائُهَا الشَّهِيُّ عِظَامٌ تَأْكُلُهَا بِرَغْبَةٍ. مَاذَا تَأْكُلُ الْقِرَدَةُ وَ الْقِطَطُ وَ الشِّيَاهُ؟ أَلْقِرَدَةُ تَأْكُلُ الْفَوَاكِهَ وَ الْقِطَطُ تَأْكُلُ الْفِيْرَانَ وَ أَمَّا الشِّيَاهُ فَهِيَ تَأْكُلُ الْعُشْبَ الْأَخْضَرَ.

**ترجمہ**: کتے کھاتے ہیں۔ کتے ہڈیاں کھاتے ہیں۔

کتے چاٹتے ہیں۔ کتے برتنوں کو چاٹتے ہیں۔

چوہے کھاتے ہیں۔ چوہے پنیر کھاتے ہیں۔

چوہے کاٹتے ہیں۔ چوہے کپڑے کاٹتے ہیں۔

کتے حفاظت کرتے ہیں۔ کتے گھروں کی حفاظت کرتے ہیں۔

بلیاں چوہوں کو کھاتی ہیں۔ بھیڑیے بکریاں کھاتے ہیں۔

بکریاں گھاس کھاتی ہیں۔　　گائے بھوسا کھاتی ہیں۔

بے شک کتے وفا دار جانور ہیں ، گھروں اور کھیتوں اور چوپاؤں کی حفاظت کرتے ہیں۔ان کی مرغوب غذا ہڈیاں ہیں وہ ان کو رغبت سے کھاتے ہیں۔بندر اور بلیاں اور بکریاں کیا کھاتے ہیں ؟ بندر میوے کھاتے ہیں ، اور بلیاں چوہے ، اور رہی بکریاں تو وہ ہری گھاس کھاتی ہیں۔

**حل لغات**:کِلَابٌ:کتے،جمع مکسر،واحد کَلْبٌ۔تَلْعَقُ:تو چاٹتا ہے،فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر حاضر (س)(مادہ ل ع ق،صحیح)۔اَلظُّرُوْفُ:برتن،جمع مکسر،واحد ظَرْفٌ ۔عِظَامٌ :ہڈیاں جمع مکسر ،واحد عَظْمٌ ۔فِئْرَانٌ:چوہے جمع مکسر،واحد فَأرٌ ۔اَلْجُبْنُ:پنیر،جمع جُبُنٌ وَاَجْبُنٌ ۔تَحْرُسُ :تو حفاظت کرتا ہے فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر حاضر (ن)(مادہ حرس،صحیح) ۔ذِئَابٌ:بھیڑیئے جمع مکسر ،واحد ذِئْبٌ ۔اَلشِّیَاہُ: بکریاں جمع مکسر،واحد شَاۃٌ ۔اَلْعُشْبُ:گھاس،جمع عُشُبٌ ۔اَلشَّهِيُّ: مرغوب ،لذیذ ۔ قِرَدَۃٌ:بندر،واحد قِرْدٌ۔قِطَطٌ:بلیاں،واحد قِطَّۃٌ۔اَلتِّبْنُ:بھوسا۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
| --- | --- | --- |
| 1 | مَاذَا تَأْكُلُ الْكِلَابُ ؟ | اَلْكِلَابُ تَأكُلُ الْعِظَامَ. |
| 2 | مَاذَا تَلْعَقُ الْكِلَابُ؟ | اَلْكِلَابُ تَلْعَقُ الظُّرُوْفَ . |
| 3 | مَاذَا تَأْكُلُ الْفِيْرَانُ ؟ | اَلْفِيْرَانُ تَأكُلُ الْجُبْنَ . |
| 4 | مَاذَا تَقْطَعُ الْفِيْرَانُ ؟ | اَلْفِيْرَانُ تَقْطَعُ الثِّيَاب . |
| 5 | مَاذَا تَأْكُلُ الْقِطَطُ ؟ | اَلْقِطَطُ تَأكُلُ الْفِيْرَانَ. |
| 6 | مَاذَا تَأْكُلُ الذِّئَابُ ؟ | اَلذِّئَابُ تَأكُلُ الشِّيَاهَ . |

| | | |
|---|---|---|
| 7 | مَاذَا تَاكُلُ الشِّيَاهُ ؟ | اَلشِّيَاهُ تَأكُلُ العُشْبَ . |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | چوہا پنیر کھاتا ہے۔ | أَلْفَارُ يَأْكُلُ الْجُبْنَ. |
| 2 | بھینس بھوسا کھاتی ہے۔ | أَلْجَامُوْسُ تَأْكُلُ التِّبْنَ. |
| 3 | بھینسیں بھوسا کھاتی ہیں۔ | أَلْجَوَامِيْسُ تَأْكُلُ التِّبْنَ. |
| 4 | کشمیر میں ہری گھاس بہت ہوتی ہے۔ | يَنْبُتُ الْعُشْبُ الْأَخْضَرُ فِي الْكَشْمِيْرِ جِدًّا. |
| 5 | بھیڑیا کھاتا ہے۔ | أَلذِّئْبُ يَأْكُلُ. |
| 6 | بھیڑیئے بکریاں کھاتے ہیں۔ | أَلذِّئَابُ تَأْكُلُ الشِّيَاهَ. |
| 7 | چوہے کپڑا کاٹتے ہیں۔ | أَلْفِيْرَانُ تَقْطَعُ الثِّيَابَ. |
| 8 | گائیں گھاس اور بھوسا کھاتی ہیں۔ | أَلْبَقَرَاتُ تَأْكُلُ الْعُشْبَ وَ التِّبْنَ. |
| 9 | بلی کھاتی ہے۔ | أَلْقِطَّةُ تَأْكُلُ. |
| 10 | بلی چوہے کھاتی ہے۔ | أَلْقِطَّةُ تَأْكُلُ الْفِيْرَانَ. |
| 11 | بلیاں چوہے کھاتی ہیں۔ | أَلْقِطَطُ تَأْكُلُ الْفِيْرَانَ. |
| 12 | کتا گھر کی حفاظت کرتا ہے۔ | أَلْكَلْبُ يَحْرُسُ الْمَنْزِلَ. |
| 13 | کتے گھروں کی حفاظت کرتے ہیں۔ | أَلْكِلَابُ تَحْرُسُ الْمَنَازِلَ. |
| 14 | بلیاں گھر میں برتن چاٹ رہی ہیں | أَلْقِطَطُ تَلْعَقُ الظُّرُوْفَ فِي الْبَيْتِ. |

| | | |
|---|---|---|
| 15 | کتے شوق سے ہڈیاں کھاتے ہیں۔ | أَلْكِلَابُ تَأْكُلُ الْعِظَامَ بِرَغْبَةٍ. |
| 16 | مریض شہد چاٹ رہا ہے۔ | أَلسَّقِيْمُ يَلْعَقُ الْعَسَلَ. |

## درس(٦)مضارع(جمع غائب مذکر و مؤنث)

يَلْعَبُ ، يَلْعَبُوْنَ تَطْبَخُ ، يَطْبُخْنَ
يَجْلِسُ ، يَجْلِسُوْنَ تَصْنَعُ ، يَصْنَعْنَ
أَلْأَوْلَادُ يَلْعَبُوْنَ أَلْبَنَاتُ يَلْعَبْنَ

هٰؤُلَآءِ التَّلَامِيْذُ مُجْتَهِدُوْنَ، يَذْهَبُوْنَ إِلٰى مَدَارِسِهِمْ كُلَّ يَوْمٍ فِي الْمِيْعَادِ وَ هُنَاكَ يَقْرَأُوْنَ دُرُوْسَهُمْ وَ يَكْتُبُوْنَهَا أَيْضًا. عِنْدَ مَا يَرْجِعُوْنَ إِلٰى بُيُوْتِهِمْ يَأْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَ يَكْتُبُوْنَ فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ وَ فِيْ وَقْتِ الْفَرَاغِ يَذْهَبُوْنَ أَحْيَانًا إِلَى الْحَدِيْقَةِ لِلنُّزْهَةِ وَ أَحْيَانًا إِلَى السُّوْقِ لِشِرَاءِ الْمَاكُوْلَاتِ.

***

هٰؤُلَآءِ طَالِبَاتُ الْمَدَارِسِ، كُلَّ يَوْمٍ يَذْهَبْنَ إِلٰى مَدَارِسِهِنَّ بِالْمُدَاوَمَةِ وَ هُنَاكَ يَقْرَأْنَ وَ عِنْدَ مَا يَرْجِعْنَ إِلَى الْبَيْتِ يَأْكُلْنَ الطَّعَامَ وَ يَشْرَبْنَ الشَّایَ ثُمَّ يَرْقُدْنَ إِلَى الظُّهْرِ وَ بَعْدَ الْفَرَاغِ مِنَ النَّوْمِ يَعْبُدْنَ اللّٰهَ وَ يَذْكُرْنَهُ. إِنَّهُنَّ لَصَالِحَاتٌ لِأَنَّهُنَّ يَعْمَلْنَ عَمَلًا صَالِحًا دَائِمًا وَ يَكْرَهْنَ عَمَلَ السُّوْءِ.

**ترجمہ**: یہ شاگرد محنتی ہیں، ہر روز وقت متعیّن میں اپنے مدرسے جاتے ہیں۔ اور وہاں اپنے اسباق پڑھتے ہیں۔ اور ان کو لکھتے ہیں۔ جس وقت وہ اپنے گھروں کو لوٹتے ہیں، کھانا

کھاتے ہیں اور ہوم ورک کرتے ہیں۔ اور وقت فراغت میں وہ بسااوقات تفریح کے لئے باغ کی طرف جاتے ہیں۔ اور بسااوقات کھانے کی چیزوں کو خریدنے کے لئے بازار جاتے ہیں۔

***

یہ مدارس کی طالبات ہیں۔ ہر روز اپنے مدرسے کو پابندی سے جاتی ہیں۔ اور وہاں پڑھتی ہیں۔ اور جس وقت گھر کو لوٹتی ہیں، کھانا کھاتی ہیں چائے پیتی ہیں۔ پھر ظہر تک سوتی ہیں، اور نیند سے فارغ ہونے کے بعد اللہ کی عبادت اور اس کا ذکر کرتی ہیں۔ بے شک وہ نیک ہیں۔ کیونکہ وہ ہمیشہ نیک کام کرتی ہیں۔ اور برے کام کو ناپسند کرتی ہیں۔

**حل لغات**:اَلنُّزْهَةُ:تفریح،جمع مؤنث سالم نُزُهَاتٌ۔مَاكُوْلَاتٌ:کھانے والی اشیاء،اسم مفعول جمع مؤنث سالم،(ن)(مادہ اکل،مہموز فا)۔شِرَاءٌ:خریدنا،مصدر(ف)(مادہ شرء مہموز لام)۔يَرْقُدُ:وہ سوتا ہے،فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ن)(مادہ رقد،صحیح)۔يَكْرَهْنَ:وہ ناپسند کرتی ہیں،فعل مضارع معروف صیغہ جمع مؤنث غائب (س)(مادہ کرہ،صحیح)۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | یہ بچے کہاں جارہے ہیں؟ | أَيْنَ يَذْهَبُ هٰئُولَاءِ الْأَوْلَادُ؟ |
| 2 | وہ اسٹیڈیم جارہے ہیں۔ | يَذْهَبُوْنَ إِلَى الْمَلْعَب. |
| 3 | وہاں کیوں جارہے ہیں؟ | لِمَاذَا يَذْهَبُوْنَ هُنَاكَ؟ |
| 4 | وہاں وہ اپنے دوستوں کے ساتھ | هُنَاكَ يَلْعَبُوْنَ مَعَ أَصْدِقَائِهِمْ. |

| | | |
|---|---|---|
| | کھلیں گے۔ | |
| 5 | یہ لوگ شہر کیوں جاتے ہیں؟ | لِمَ يَذْهَبُوْنَ هٰؤُلَاءِ النَّاسُ إِلٰى الْبَلَدِ. |
| 6 | وہاں ایک کارخانے میں کام کرتے ہیں۔ | هُنَاكَ يَعْمَلُوْنَ فِيْ مَعْمَلٍ. |
| 7 | وہ لوگ کبھی اپنے گھروں میں کام کرتے ہیں۔ | يَعْمَلُوْنَ أَحْيَانًا فِيْ بُيُوْتِهِمْ. |
| 8 | اور کبھی بمقصد تفریح جنگل جاتے ہیں۔ | و يَذْهَبُوْنَ بِغَرْضٍ أَحْيَانًا إِلَى الصَّحْرَاءِ لِلنُّزْهَةِ. |
| 9 | اور وہاں کچھ دیر بیٹھتے ہیں۔ | وَهُمْ يَجْلِسُوْنَ سَاعَةً. |
| 10 | یہ دو شیزائیں کیا کر رہی ہیں؟ | مَاذَا تَفْعَلُ هَاتَانِ الْفَتَيَانِ ؟ |
| 11 | اپنے کپڑے دھو رہی ہیں۔ | يَغْسِلْنَ ثِيَابَهُنَّ. |
| 12 | کیا یہ پڑھتی ہیں؟ | أَهٰؤُلَاءِ يَقْرَأْنَ؟ |
| 13 | کیوں نہیں! وہ اس وقت کپڑے دھو رہی ہیں اس کے بعد اپنے اسباق یاد کریں گی۔ | بَلٰى ! أَلْآنَ يَغْسِلْنَ الثِّيَابَ وَ بَعْدَهٗ يَحْفَظْنَ دُرُوْسَهُنَّ . |
| 14 | اور انہیں اپنی کاپیوں میں لکھیں گی۔ | وَ يَكْتُبْنَهَا فِيْ كُرَّاسَاتِهِنَّ. |
| 15 | یہ بڑی محنتی طالبات ہیں، | هٰؤُلَاءِ طَالِبَاتٌ مُجْتَهِدَاتٌ جِدًّا. |
| 16 | روزانہ وقت پر مدرسے جاتی ہیں۔ | كُلَّ يَوْمٍ يَذْهَبْنَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ فِي الْمِيْعَادِ. |

| | | |
|---|---|---|
| 17 | اور وقت پر اپنے گھروں کو لوٹتی ہیں۔ | وَ يَرْجِعْنَ إِلىٰ بُيُوْتِهِنَّ عَلَى الْوَقْتِ. |
| 18 | اور راستے میں رکنا ناپسند کرتی ہیں۔ | وَ يَكْرَهْنَ الْوُقُوْفَ فِي الطَّرِيْقِ. |

## درس (۷) اعداد ترتیبی (وصفی)

### (مذکر)

اَلأَوَّلُ اَلثَّانِي اَلثَّالِثُ اَلرَّابِعُ اَلْخَامِسُ
پہلا دوسرا تیسرا چوتھا پانچواں
اَلسَّادِسُ اَلسَّابِعُ اَلثَّامِنُ اَلتَّاسِعُ اَلْعَاشِرُ
چھٹا ساتواں آٹھواں نواں دسواں

### (مؤنث)

اَلأُوْلىٰ اَلثَّانِيَةُ اَلثَّالِثَةُ اَلرَّابِعُ اَلْخَامِسَةُ
پہلی دوسری تیسری چوتھی پانچویں
اَلسَّادِسَةُ اَلسَّابِعَةُ اَلثَّامِنَةُ اَلتَّاسِعَةُ اَلْعَاشِرَةُ
چھٹی ساتویں آٹھویں نویں دسویں

### اوقات

| | | |
|---|---|---|
| صَبَاحٌ (صبح) | مَسَاءٌ (شام) | لَيْلٌ (رات) |
| نَهَارٌ (دن) | يَوْمٌ (دن) | أُسْبُوْعٌ (ہفتہ) |
| شَهْرٌ (مہینہ) | سَنَةٌ (سال) | قَرْنٌ (صدی) |
| اَلْيَوْمُ (آج) | أَمْسِ (کل گزشتہ) | غَدٌ (کل آئندہ) |

اَلرَّقْمُ الأَوَّلُ . اَلْغُرْفَةُ الأُوْلیٰ .
اَلأُسْبوعُ الثَّانِي. اَلسَّنَةُ الثَّانِيَةُ.
أَلْبَابُ الثَّالِثُ . أَلصَّفْحَةُ الرَّابِعَةُ.
أَلشَّهْرُ الْخَامِسُ. أَلسَّنَةُ السَّادِسَةُ.
أَلْقَرْنُ السَّابِعُ. أَلْغُرْفَةُ الثَّامِنَةُ.
أَلْيَوْمُ التَّاسِعُ. أَلسَّاعَةُ الْعَاشِرَةُ.

**ترجمہ:**

پہلا نمبر پہلا کمرہ
دوسرا ہفتہ دوسرا سال
تیسرا دروازہ چوتھا صفحہ
پانچواں مہینہ چھٹا سال
ساتویں صدی آٹھواں کمرہ
نواں دن دسواں گھنٹہ

**حل لغات**:اَلرَّقْمُ:نمبر،جمع اَرْقَامٌ ۔اَلْغُرْفَةُ:کمرہ،جمع غُرُفَاتٌ ۔بَابٌ :دروازہ،جمع اَبْوَابٌ۔اَلصَّفْحَةُ:صفحہ،جمع صَفْحَاتٌ۔اَلشَّهْرُ:مہینہ ، شُهُوْرٌ۔اَلْقَرْنُ :صدی، جمع قُرُوْنٌ ،۔يَوْمٌ:دن ،جمع أَيَّامٌ۔سَاعَةٌ:گھڑی،قیامت ، گھنٹہ ،ٹائم دیکھنے والا،جمع سَاعَاتٌ۔

**عربی بناؤ**

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | تیسرا باب۔ | أَلْبَابُ الثَّالِثُ. |
| 2 | دوسری بس۔ | أَلْحَافِيَةُ الثَّانِيَةُ. |
| 3 | تیسرا مہینہ۔ | أَلشَّهْرُ الثَّالِثُ. |

| | | |
|---|---|---|
| 4 | چوتھا ہفتہ۔ | أَلْأُسْبُوْعُ الرَّابِعُ. |
| 5 | چھٹا کمرہ۔ | أَلْغُرْفَةُ السَّادِسَةُ. |
| 6 | ساتواں گھنٹہ۔(سات بجے) | أَلسَّاعَةُ السَّابِعَةُ. |
| 7 | آٹھ بجے۔ | أَلسَّاعَةُ الثَّامِنَةُ. |
| 8 | دس بجے۔ | أَلسَّاعَةُ الْعَاشِرَةُ. |
| 9 | چھ بجے۔(چھٹا گھنٹہ) | أَلسَّاعَةُ السَّادِسَةُ. |
| 10 | تیسری آیت۔ | أَلْاٰيَةُ الثَّالِثَةُ |
| 11 | دسواں سبق۔ | أَلدَّرْسُ الْعَاشِرُ. |
| 12 | پہلا سبق۔ | أَلدَّرْسُ الْأَوَّلُ. |
| 13 | دوسرا باب۔ | أَلْبَابُ الثَّانِي. |
| 14 | پہلا ہفتہ۔ | أَلْأُسْبُوْعُ الْأَوَّلُ. |
| 15 | دوسرا سال۔ | أَلسَّنَةُ الثَّانِيَةُ. |
| 16 | ساتویں صدی۔ | أَلْقَرْنُ السَّابِعُ. |
| 17 | چوتھا دن۔ | أَلْيَوْمُ الرَّابِعُ. |
| 18 | آٹھواں مہینہ۔ | أَلشَّهْرُ الثَّامِنُ. |
| 19 | پانچویں گھنٹی۔ | أَلسَّاعَةُ الْخَامِسُ. |
| 20 | دسویں آیت۔ | أَلْاٰيَةُ الْعَاشِرَةُ. |
| 21 | تیسرا نمبر۔ | أَلرَّقْمُ الثَّالِثُ. |
| 22 | نواں کمرہ۔ | أَلْغُرْفَةُ التَّاسِعَةُ. |

## درس(۸)مضارع(واحد حاضر و متکلّم)

وَصی : مَتٰی تَذْهَبُ إِلَی الْمَدْرَسَةِ ؟
نَقِی : أَنَا أَذْهَبُ فِی السَّاعَةِ السَّابِعَةِ صَبَاحًا.
وَصی : مَتٰی تَرْجِعُ إِلَی الْبَيْتِ ؟
نَقِی : أَنَا أَرْجِعُ فِی السَّاعَةِ الْوَاحِدَةِ ظُهْرًا .
وَصی : مَاذَا تَفْعَلُ فِی الْوَاحِدَةِ ظُهْرًا ؟
نقی : أَنَا آكُلُ الطَّعَامَ ثُمَّ أَرْقُدُ إِلَی الثَّانِيَةِ .
وصی : وَ مَاذَا تفْعَلُ فِی الثَّانِيَةِ ؟
نقی : أَذْهَبُ إِلَی الْمَسْجِدِ لِصَلٰوةِ الظُّهْرِ.

مَتٰی تَخْرُجُ إِلَی الصَّحْرَاءِ لِلنُّزْهَةِ ؟
أَخْرُجُ فِی الْخَامِسَةِ بَعْدَ صَلٰوةِ الْعَصْرِ وَ هُنَاكَ أَلْعَبُ مَعَ الْأَطْفَالِ قَلِيْلًا ثُمَّ أَرْجِعُ إِلَی الْبَيْتِ قَبْلَ صَلٰوةِ الْمَغْرِبِ . مَاذَا تَفْعَلُ بَعْدَ صَلٰوةِ الْمَغْرِبِ ؟
أَحْفَظُ دُرُوْسِیْ وَآكُلُ الْعَشَاءَ وَعِنْدَ مَا أَسْمَعُ أَذَانَ الْعِشَاءِ أَنْهَضُ مِنْ فَوْرِیْ وَأَخْرُجُ إِلَی الْمَسْجِدِ لِصَلٰوةِ الْعِشَاءِ وَ بَعْدَ الْفَرَاغِ مِنْ صلٰوةِ الْعِشَاءِ أَقْرَأُ إِلَی الْعَاشِرَةِ ثُمَّ أَرْقُدُ.

---

سلمٰی : أَيْنَ تَسْكُنِيْنَ يَا عُظْمٰی ؟
عظمٰی : أَنَا أَسْكُنُ فِیْ مَارَهْرَةَ وَأَنْتِ ؟
سلمٰی : أَنَا أَسْكُنُ فِیْ كِشَوْشَةَ .
عظمٰی : أَيْنَ تَدْرُسِيْنَ ؟

سلمٰی : أَنَا أَدْرُسُ فِيْ جَامِعَةٍ عَرَبِيَّةٍ وَأَنْتِ ؟
عظمٰی : أَنَا أَدْرُسُ فِيْ جَامِعَةٍ إِنْكِلِيْزِيَّةٍ .
سلمٰی : كَيْفَ تَذْهَبِيْنَ إِلَى الْجَامِعَةِ ؟
عظمٰی : أَنَا أَذْهَبُ بِحَافِلَةِ الْجَامِعَةِ وَأَنْتِ ؟
سلمٰی : أَنَا أَذْهَبُ بِالْحَافِلَةِ أَيْضًا .

**ترجمہ:**

وصی: تو مدرسہ کب جاتا ہے؟
نقی: میں صبح دس بجے جاتا ہوں۔
وصی: تو گھر کب لوٹتا ہے؟
نقی: میں دوپہر ایک بجے واپس ہوتا ہوں۔
وصی: دوپہر ایک بجے کیا کرتا ہے؟
نقی: میں کھانا کھاتا ہوں پھر دو بجے تک سوتا ہوں۔
وصی: تو دو بجے کیا کرتا ہے؟
نقی: میں ظہر کی نماز کے لئے مسجد جاتا ہوں۔
تو تفریح کے لئے جنگل کب نکلتا ہے؟
میں عصر کے بعد پانچ بجے نکلتا ہوں اور وہاں کچھ دیر بچوں کے ساتھ کھیلتا ہوں
پھر مغرب کی نماز سے قبل گھر لوٹتا ہوں۔ تو مغرب کی نماز کے بعد کیا کرتا ہے؟

میں اپنا سبق یاد کرتا ہوں اور شام کا کھانا کھاتا ہوں اور جس وقت میں عشاء کی اذان سنتا ہوں تو فورًا اٹھتا ہوں اور نمازِ عشاء کے لیے مسجد کی جانب نکلتا ہوں اور عشاء کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد دس بجے تک پڑھتا ہوں پھر سوجاتا ہوں۔

-----------

سلمی: اے عظمی تو کہاں رہتی ہے؟
عظمی: میں مارہرہ میں رہتی ہوں۔اور تو؟
سلمی: میں کچھوچھہ میں رہتی ہوں۔
عظمی: تو کہاں پڑھتی ہے؟
سلمی: میں جامعہ عربیہ میں۔اور تو؟
عظمی: میں کورلج میں پڑھتی ہوں۔
سلمی: تو جامعہ کیسے جاتی ہے؟
عظمی: میں جامعہ کی بس سے جاتی ہوں۔اور تو؟
سلمی: میں بھی بس سے جاتی ہوں۔

**حل لغات**:اَرْقُدُ:میں آرام کرتا ہوں،فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم (ن)(مادہ رقد،صحیح)۔صَلٰوۃٌ:نماز،جمع صَلَوَاتٌ۔اَطْفَالٌ:بچے،واحد طِفْلٌ۔اَنْهَضُ:میں اٹھتا ہوں،فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم (ف)(مادہ ن ھ ض،صحیح)۔اَسْكُنُ:میں رہتا ہوں،فعل مضارع معروف صیغہ واحد متکلّم (ن)(مادہ سکن،صحیح)۔حَافِلَةٌ:بس،جمع حَافِلَاتٌ۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | نعمان!تو روزانہ دوپہر کو باغ میں | نعمان !لِمَ تَذْهَبُ إِلَى الْحَدِيْقَةِ |

| | | |
|---|---|---|
| | کیوں جاتا ہے؟ | كُلَّ يَوْمٍ ظُهْرًا؟ |
| 2 | وہاں میں اپنے دوستوں کے ساتھ کھیلتا ہوں۔ | أَلْعَبُ مَعَ أَصْدِقَائِيْ هُنَاكَ. |
| 3 | وہاں سے کب لوٹتا ہے؟ | مَتٰى تَرْجِعُ مِنْ هُنَاكَ؟ |
| 4 | شام کو پانچ بجے لوٹتا ہوں۔ | أَنَا أَرْجِعُ فِي السَّاعَةِ الْخَامِسَةِ عِشَاءًا. |
| 5 | رقیہ!تو عشائیہ میں کیا کھاتی ہے؟ | رقيه ! مَاذَا تَأْكُلِيْنَ الْعِشَاءَ ؟ |
| 6 | میں سالن سے (کے ساتھ) روٹی کھاتی ہوں پھر چائے پیتی ہوں۔ | آٰكُلُ الْخُبْزَ بِالْإِدَامِ ثُمَّ أَشْرَبُ الشَّایَ. |
| 7 | تو دوپہر میں کیا کرتی ہے؟ | مَاذَا تَفْعَلِيْنَ ظُهْرًا؟ |
| 8 | کپڑے دھوتی ہوں۔ | أَغْسِلُ الثِّيَابَ. |
| 9 | تو ظہر کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد کیا کرتی ہے؟ | مَاذَا تَفْعَلِيْنَ بَعْدَ الْفَرَاغِ مِنْ صَلٰوةِ الظُّهْرِ ؟ |
| 10 | قرآن پڑھتی ہوں پھر عصر تک سوتی ہوں۔ | أَقْرَأُ الْقُرْآنَ ثُمَّ أَرْقُدُ إِلَى الْعَصْرِ. |
| 11 | سیف اللہ!تو کہاں رہتا ہے؟ | أَيْنَ تَسْكُنُ يَاسَيْفَ الله ؟ |
| 12 | میں رامپور میں رہتا ہوں۔ | أَسْكُنُ فِيْ رَامْفُوْرَ. |
| 13 | اے عبدالحلیم!تو کون سے مدرسے میں پڑھتا ہے؟ | يَا عَبْدَ الْحَلِيْمِ! تَقْرَأُ فِيْ أَيِّ مَدْرَسَةٍ ؟ |
| 14 | مدرسہ علیمیہ میں۔ | أَنَا أَقْرَأُ فِي الْمَدْرَسَةِ الْعَلِيْمِيَّةِ . |

| | | |
|---|---|---|
| مَاذَا تَقْرَأُ ؟ | کیا پڑھتاہے ؟ | 15 |
| أَقْرَأُ بِااللُّغَةِ الْعَرَبِيَّةِ. | عربی زبان پڑھتاہوں۔ | 16 |
| أَتَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ وَاحِدًا؟ | کیا تواکیلا مدرسہ جاتاہے ؟ | 17 |
| نَعَمْ ! أَذْهَبُ إِلَى المَدْرَسَهِ وَاحِدًا. | جی ہاں ! میں اکیلا مدرسہ جاتاہوں۔ | 18 |

## درس(۹)مضارع(جمع)حاضر و متکلم

عُمَّالٌ : إِلٰى أَيْنَ تَذْهَبُوْنَ أَيُّهَا النَّاسُ ؟
زُوَّارٌ : نَحْنُ نَذْهَبُ إِلَى بَيْتِ الْمَقْدَسِ.
عُمَّالٌ : لِمَاذَا تَذْهَبُوْنَ إِلٰى بَيْتِ الْمَقْدَسِ ؟
زُوَّارٌ : نَحْنُ نَذْهَبُ لِزِيَارَةِ الْمَسْجِدِ الْأَقْصٰى وَ أَنْتُمْ ؟
عُمَّالٌ : نَحْنُ نَذْهَبُ إِلٰى مَصْنَعِ الطُّوْبِ.
زُوَّارٌ : مَاذَا تَعْمَلُوْنَ هُنَاكَ ؟
عُمَّالٌ : نَصْنَعُ الطُّوْبَ.

مَاذَا تَعْمَلْنَ أَيَّتُهَا الْبَنَاتُ ؟ نَحْنُ نَدْرُسُ فِيْ إِسْلَام آبَادَ وَنَذْهَبُ إِلَى الْجَامِعَةِ بِحَافِلَتِهَا. عِنْدَ مَا نَنْزِلُ مِنْهَا نَدْخُلُ الصَّفَّ وَنَدْرُسُ ثُمَّ نَرْجِعُ إِلَى الْبُيُوْتِ.
مَاذَا تَدْرُسْنَ ؟ نَدْرُسُ التَّارِيْخَ وَالْجُغْرَافِيَا.
مَاذَا تَعْمَلْنَ عِنْدَ مَا تَرْجِعْنَ مِنَ الْجَامِعَةِ إِلٰى بُيُوْتِهِنَّ ؟ نَأْكُلُ الْغَدَاءَ وَنَغْسِلُ الثِّيَابَ ثُمَّ نَرْقُدُ قَلِيْلًا وَ عِنْدَ مَا نَسْمَعُ أَذَانَ الظُّهْرِ نَنْهَضُ نَذْكُرُ اللهَ (تعالٰی) ثُمَّ نَعْبُدُهُ بِالْخُشُوْعِ وَالْخُضوْعِ وَ بَعْدَ الْفَرَاغِ مِنَ الصَّلٰوةِ نَقْرَأُ جُزْءً مِنَ الْقُرْآنِ وَ نَكْتُبُ الْوَاجِبَ الْمَنْزِلِيَّ فِي الْكُرَّاسَةِ.

## ترجمہ:

عمال: اے لوگوں تم کہاں جارہے ہو؟
زوار: ہم بیت المقدس جارہے ہیں۔
عمال: تم بیت المقدس کیوں جارہے ہو؟
زوار: ہم مسجد اقصیٰ کی زیارت کے لیے جارہے ہیں۔اور آپ ؟
عمال: ہم اینٹ کے بھٹہ تک جارہے ہیں۔
زوار: تم وہاں کیا کرتے ہو؟
عمال: ہم وہاں اینٹ بناتے ہیں۔

اے لڑکیوں تم کیا کرتی ہو؟ ہم اسلام آباد میں پڑھتے ہیں اور ہم جامعہ جاتے ہیں اس کی بس سے۔جس وقت ہم اس سے اترتے ہیں ہم کلاس میں داخل ہوتے ہیں اور ہم سبق پڑھتے ہیں۔پھر گھروں کو واپس آتے ہیں۔تم کیا پڑھتی ہو؟ ہم تاریخ اور جغرافی پڑھتے ہیں۔
تم کیا کرتی ہو جس وقت جامعہ سے اپنے گھروں کو واپس آتی ہو؟ ہم کھانا کھاتے ہیں اور کپڑے دھوتے ہیں پھر کچھ دیر آرام کرتے ہیں اور جس وقت ہم اذان ظہر سنتے ہیں اٹھ کر اللہ کا ذکر کرتے ہیں پھر خشوع خضوع کے ساتھ اس کی عبادت کرتے ہیں اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد قرآن کا کچھ حصہ پڑھتے ہیں اور ہوم ورک کاپی میں لکھتے ہیں۔

### سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | أَتَذْهَبُوْنَ أَيُّهَا النَّاسُ إِلَى الْبَيْتِ الْمُقَدَّسِ ؟ لِمَاذَا ؟ | نَحْنُ نَذْهَبُ إِلىٰ بَيْتِ الْمَقْدِسِ لِزِ يَارَةِ الْمَسْجِدِ الأَقْصىٰ . |
| 2 | أَلَا تَذْهَبُوْنَ أَيُّهَا الْعُمَّالُ إِلىٰ | بَلىٰ : نَحْنُ نَذْهَبُ إِلىٰ مَصْنَع |

| | | |
|---|---|---|
| | مَصْنَع الطُّوْب ؟ | الطُّوْب . |
| 3 | لِمَاذَا تَذْهَبُوْنَ ؟ | نَحْنُ نَصْنَعُ الطُّوْب . |
| 4 | أَتَدْرُسْنَ أَيَّتُهَا الْبَنَاتُ ؟ | نَعَمْ : نَحْنُ نَدْرُسُ . |
| 5 | أَيْنَ تَدْرُسْنَ ؟ | نَحْنُ نَدْرُسُ فِي إِسْلَام آباد |
| 6 | مَاذَا تَدْرُسْنَ ؟ | نَدْرُسُ التَّارِيْخَ وَالْجُغْرَافِيَا . |

**حل لغات:** مَصْنَعٌ: کارخانہ، اسم ظرف صیغہ واحد، جمع مَصَانِعُ۔ طُوْبٌ: اینٹ، جمع مکسر اَطْوَابٌ۔ اَلصَّفُّ: درجہ، کلاس، جمع صُفُوْفٌ۔ خُشُوْعٌ: خوف کرنا، گریازاری کرنا۔ خُضُوْعٌ: ڈرنا۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | اے لوگو! تم کیا کرتے ہو؟ | أَيُّهَا النّاسُ ! مَاذَا تَفْعَلُوْنَ؟ |
| 2 | ہم سائکلوں کے کارخانے میں کام کرتے ہیں۔ | نَعْمَلُ فِيْ مَصْنَعِ الدَّرَّاجَةِ . |
| 3 | کیا روزانہ کام کرتے ہو؟ | هَلْ تَعْمَلُوْنَ كُلَّ يَوْمٍ ؟ |
| 4 | جی ہاں! ہم روزانہ کام کرتے ہیں۔ | نَعَمْ ! نَعْمَلُ كُلَّ يَوْمٍ . |
| 5 | کیا کچھ دیر آرام نہیں کرتے ہو؟ | أَلَا تَرْقُدُوْنَ قَلِيْلًا؟ |
| 6 | جی ہاں! ہم کچھ دیر آرام بھی کرتے ہیں۔ | نَعَمْ ! نَرْقُدُ قَلِيْلًا أَيْضًا . |
| 7 | اپنے گھروں کو کب واپس ہوتے ہو؟ | مَتٰى تَرْجِعُوْنَ إِلٰى بُيُوْتِكُمْ ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| 8 | ہم شام چار بجے واپس ہوتے ہیں۔ | نَرْجِعُ إِلٰى بُيُوْتِنَا فِي السَّاعَةِ الرَّابِعَةِ عِشَاءًا. |
| 9 | کیا تم بازار جاتے ہو؟ | هَلْ تَذْهَبُوْنَ إِلَى السُّوْقِ ؟ |
| 10 | نہیں،ہم بازار نہیں جاتے۔ | لَا ، لَا نَذْهَبُ إِلَى السُّوْقِ. |
| 11 | خالی وقت میں کیا کرتے ہو؟ | مَاذَا تَفْعَلُوْنَ فِيْ وَقْتِ الْفَرَاغِ؟ |
| 12 | خالی وقت میں کبھی ہم جنگل کی طرف نکلتے ہیں، | نَخْرُجُ إِلَى الصَّحْرَاءِ فِيْ وَقْتِ الْفَرَاغِ أَحْيَانًا، |
| 13 | اور کبھی اپنے دوستوں کی طرف۔ | وَأَحْيَانًا إِلٰى أَصْدِقَائِنَا. |
| 14 | اے عورتو!صبح میں تم کیا کرتی ہو؟ | أَيَّتُهَا النِّسَاءُ! مَاذَا تَفْعَلْنَ صَبَاحًا. |
| 15 | صبح میں ہم چائے اور روٹی بناتے ہیں۔ | نَحْنُ نَصنَعُ الشَّایَ وَالْخُبْزَ صَبَاحًا. |
| 16 | دوپہر میں کیا کرتی ہو؟ | مَاذَا تَفْعَلْنَ ظُهْرًا ؟ |
| 17 | دوپہر میں ہم چاول اور سالن پکاتے ہیں۔ | نَطْبَخُ الرُّزَّ وَالْإِدَامَ ظُهْرًا. |
| 18 | پھر گھر کے کپڑے دھوتے ہیں۔ | ثُمَّ نَغْسِلُ ثِيَابَ الدّارِ. |
| 19 | کیا تم دوپہر میں سوتی نہیں ہو؟ | أَلَا تَرْقُدْنَ ظُهْرًا ؟ |
| 20 | نہیں،ہم دوپہر میں نہیں سوتی ہیں۔ | لَا ، لَا نَرْقُدُ ظُهْرًا. |
| 21 | رات میں کھانے سے فارغ ہونے کے بعد تم کیا کرتی ہو؟ | مَاذَا تَفْعَلْنَ بَعْدَ الْفَرَاغِ مِنَ الطَّعَامِ ؟ |
| 22 | رات میں کھانے سے فارغ ہونے | نَنَامُ إِلَى الْفَجْرِ بَعْدَ فَرَاغِ الطَّعَامِ |

| | | |
|---|---|---|
| | کے بعد فجر تک ہم سوتے ہیں۔ | عِشَاءً. |

## درس(۱۰)مضارع کی مختلف صورتیں

(۱). إِنَّ الْكَاتِبَ لَيَكْتُبُ　　(۲) سَيَذْهَبُ الدَّارِسُ إِلَى الْمَكْتَبَةِ

(۳) لَمْ يَفْتَحْ عَلِيٌّ الْبَابَ　　(٤) لَنْ يَّذْهَبَ تَقِيٌّ إِلٰى حَمَّادٍ

(٥) شَاهِدٌ أَمَرَ الْعَامِلَ بِأَنْ يَّذْهَبَ إِلَى الْحَقْلِ.

(٦) ذَهَبَ الْفَلَّاحُ إِلَى الْحَقْلِ لِيَحْصُدَ الْقَمْحَ.

..............................

شَاهِدٌ أَمَرَ ابْنَهٗ عَابِدًا بِأَنْ يَّذْهَبَ إِلَى الْحَقْلِ لِيَحْصُدَ الْقَمْحَ. فَخَرَجَ عَابِدٌ بَعْدَ أَنْ يَّأْكُلَ بِيَدِهٖ مِنْجَلٌ وَ بَعْدَ سَاعَةٍ خَرَجَ شَاهِدٌ أَيْضًا وَ بِيَدِهٖ مِنْجَلٌ أَيْضًا. عِنْدَمَا وَصَلَ شَاهِدٌ إِلَى الْحَقْلِ، وَجَدَ عَابِدًا يَحْصُدُ الْقَمْحَ.

**ترجمہ:**

(ا)بیشک کاتب لکھتا ہے۔ (۲)عنقریب طالب علم مکتب جائے گا۔

(۳)علی نے دروازہ نہیں کھولا۔　　(۴)تقی ہرگز حماد کے پاس نہیں جائے گا۔

(۵)شاہد نے مزدور کو کھیت تک جانے کا حکم دیا۔

(٦)کسان کھیت میں گیا تاکہ وہ گیہوں کاٹے۔

-----------

شاہد نے اپنے بیٹے عابد کو حکم دیا کہ وہ کھیت جا کر گیہوں کاٹے۔ تو عابد کھانا کھانے کے بعد نکلا اور اس کے ہاتھ میں درانتی تھی اور کچھ دیر بعد شاہد بھی نکلا اور اس کے بعد میں بھی درانتی تھی، اس نے عابد کو کاٹتے ہوئے پایا۔

**حل لغات**:مَكْتَبَةٌ:کتاب گھر،جمع مَكَاتِبُ۔حَقْلٌ :کھیت ، میدان ،فیلڈ جمع حُقُوْلٌ ۔قَمْحٌ:گیہوں،جمع اَقْمَاحٌ ۔يَحْصُدُ:فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ن)(مادہ حصد،صحیح)۔مِنْجَلٌ:درانتی ،جمع مَنَاجِلُ۔فَلَّاحٌ :کسان،کاشتکار،جمع فَلَّاحُوْنَ ۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَاذَا يَفْعَلُ الْكَاتِبُ ؟ | إِنَّ الْكَاتِبَ لَيَكْتُبُ . |
| 2 | هَلْ سَيَذْهَبُ الدَّارِسُ إِلَى الْمَكْتَبَةِ ؟ | نَعَمْ : سَيَذْهَبُ الدَّارِسُ إِلَى الْمَكْتَبَةِ . |
| 3 | أَلَمْ يَفْتَحْ عَلِيٌّ الْبَابَ ؟ | نَعَمْ : لَمْ يَفْتَحْ عَلِيٌّ الْبَابَ . |
| 4 | هَلْ سَيَذْهَبُ تَقِيٌّ إِلَى حَمَّادٍ ؟ | لَا ،لَنْ يَّذْهَبَ تَقِيٌّ إِلَى حَمَّادٍ . |
| 5 | مَنْ أَمَرَ ؟ | |
| 6 | بِأَيِّ شَيْءٍ أَمَرَ ؟ | شَاهِدٌ أَمَرَ الْعَامِلَ بِأَنْ يَّذْهَبَ إِلَى الْحَقْلِ . |
| 7 | مَنْ وَجَدَ عَابِدًا يَحْصُدُ الْقَمْحَ ؟ | شَاهِدٌ وَجَدَ عَابِدًا يَحْصُدُ الْقَمْحَ . |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | بے شک لڑکا پڑھتا ہے۔ | إِنَّ الْوَلَدَ يَقْرَأُ. |
| 2 | بے شک لڑکی پڑھتی ہے۔ | إِنَّ الْبِنْتَ تَقْرَأُ. |
| 3 | بے شک مہمان کھاتا ہے۔ | إِنَّ الضَّيْفَ يَأْكُلُ. |
| 4 | بے شک مزدور کام کرتا ہے۔ | إِنَّ الْعَامِلَ يَعْمَلُ. |
| 5 | لڑکا مدرسہ جائے گا۔ | يَذْهَبُ الْوَلَدُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ. |
| 6 | لڑکی مدرسہ جائے گی۔ | تَذْهَبُ الْبِنْتُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ. |
| 7 | لڑکا دوپہر میں گھر لوٹے گا۔ | يَرْجِعُ الْوَلَدُ إِلَى الْبَيْتِ ظُهْرًا. |
| 8 | لڑکی دوپہر میں گھر لوٹے گی۔ | تَرْجِعُ الْبِنْتُ إِلَى الْبَيْتِ ظُهْرًا. |
| 9 | استاذ نے طالب علم کو سبق پڑھنے کا حکم دیا۔ | أَمَرَ الْأُسْتَاذُ الْمُتَعَلِّمَ بِأَنْ يَّقْرَأَ الدَّرْسَ. |
| 10 | استانی نے طالبہ کو کتاب پڑھنے کا حکم دیا۔ | أَمَرَتِ الْمُعَلِّمَةُ الْمُتَعَلِّمَةَ بِأَنْ تَقْرَأُ الْكِتَابَ. |
| 11 | میں کھانا کھانے سے پہلے پڑھتا ہوں۔ | أَنَا أَقْرَأُ قَبْلَ أَكْلِ الطَّعَامِ. |
| 12 | اور کھانا کھانے کے بعد سوتا ہوں۔ | وَأَنَامُ بَعْدَ الطَّعَامِ. |
| 13 | میں نے خالد کو پڑھتے ہوئے پایا۔ | وَجَدْتُ خَالِدًا وَهُوَ يَقْرَأُ. |
| 14 | خالد بیٹھ کر پڑھتا ہے۔ | يَقْرَأُ خَالِدٌ جَالِسًا. |
| 15 | اور خالدہ کھڑے ہو کر پڑھتی ہے۔ | وَتَقْرَأُ خَالِدَةٌ قَائِمَةً. |
| 16 | میں گھر سے جنگل کی طرف نکلا | خَرَجْتُ مِنَ الْبَيْتِ إِلَى الصَّحْرَاءِ |

| | | |
|---|---|---|
| | جبکہ میرے ہاتھ میں درانتی تھی۔ | وَ بِيَدِيْ مِنْجَلٌ. |
| 17 | میں گھر سے مدرسے کی طرف نکلی اور میرے ہاتھ میں کتاب تھی۔ | خَرَجْتُ مِنَ الْبَيْتِ إِلَى الْمَدْرَسَةِ وَ بِيَدِيْ كِتَابٌ. |
| 18 | وہ مسجد گیا اس حال میں کہ اس کے ہاتھ میں قرآن مجید تھا۔ | ذَهَبَ إِلَى الْمَسْجِدِ وَ بِيَدِهٖ قُرْآنٌ مَجِيْدٌ. |
| 19 | اس لڑکے نے کھانا نہیں کھایا۔ | مَا أَكَلَ وَلَدُهُ الطَّعَامَ. |
| 20 | وہ آدمی ہرگز شہر نہیں جائے گا۔ | ذٰلِكَ الرَّجُلُ لَنْ يَّذْهَبَ إِلَى الْبَلَدِ. |
| 21 | انگریز کرسی پر بیٹھا تاکہ کھانا کھائے۔ | جَلَسَ الْفَرَنْجِيُّ عَلَى الْكُرْسِيِّ لِيَأْكُلَ الطَّعَامَ. |
| 22 | لڑکی کلاس میں داخل ہوئی تاکہ کتاب پڑھے۔ | دَخَلَتِ الْبِنْتُ الصَّفَّ لِتَقْرَأَ الْكِتَابَ. |

## درس(۱۱) تثنیہ(اسم)

أَلْجَبَلَانِ شَامِخَانِ. أَلْأَرِ يْكَتَانِ جَدِيْدَتَانِ.
أَلْأَخُ وَ الْأُخْتُ جَمِيْلَانِ. سَعِيْدَةُ وَ حَمِيْدَةُ صَالِحَتَانِ.

.....................

طَعَامُ الرَّجُلَيْنِ جَاهِزٌ. أَالضَّيْفُ أَكَلَ الْخُبْزَيْنِ.

.....................

هٰذَانِ الْوَلَدَانِ ذَكِيَّانِ. هَاتَانِ إِمْرَأَتَانِ.
ذَانِكَ جَمَلَانِ جَمِيْلَانِ. ذَانِكَ كَلْبَا أَمِيْرِكَا.

. . . . . . . . . . . . . . . .

| | |
|---|---|
| مَنْ هٰذَانِ ؟ | هٰذَانِ أَخَانَقِيٍّ وَ هُمَا كَاتِبَانِ . |
| أَذَانِكَ سَائِقَانِ ؟ | نَعَمْ ! هُمَا سَائِقَا الْحَافِلَةِ. |
| مَنْ هَاتَانِ ؟ | هُمَا بِنْتَا نَبِيْلٍ الْقَادِرِيِّ. |
| أَتَانِكَ غَبِيَّتَانِ؟ | لَا ! بَلْ هُمَا ذَكِيَّتَانِ. |
| أَأَنْتُمَا معَلِّمَانِ ؟ | نَعَمْ ! نَحْنُ مُعَلِّمَانِ . |
| أَأَنْتُمَا مُعَلِّمَتَانِ؟ | لَا ! نَحْنُ مُعَلِّمَتَانِ. |

**ترجمہ:**

| | |
|---|---|
| دو پہاڑ بلند ہیں۔ | دو صوفے نئے ہیں۔ |
| بھائی بہن خوبصورت ہیں۔ | سعیدہ حمیدہ نیک ہیں۔ |
| دو آدمیوں کا کھانا تیار ہے۔ | مہمان نے دو روٹیاں کھائیں۔ |
| یہ دونوں لڑکے ہوشیار ہیں۔ | یہ دو عورتیں ہیں۔ |
| وہ دو خوبصورت اونٹ ہیں۔ | وہ دو امیریکا کے کتے ہیں۔ |
| یہ دو کون ہیں ؟ | یہ دو نقی کے بھائی ہیں اور دونوں کاتب ہیں۔ |
| کیا وہ دونوں ڈرائیور ہیں ؟ | جی ہاں! وہ دونوں بس کے ڈرائیور ہیں۔ |
| یہ دو کون ہیں ؟ | وہ دو نبیل قادری کی بیٹی ہیں۔ |
| کیا وہ دو کند ذہن ہیں ؟ | نہیں! بلکہ وہ دونوں ہوشیار ہیں۔ |
| کیا تم دو معلم ہو؟ | جی ہاں! ہم معلم ہیں۔ |
| کیا تم دونوں استانی ہو؟ | نہیں! ہم دونوں طالبہ ہیں۔ |

**حل لغات:** جَبَلَانِ: دو پہاڑ، جمع جِبَالٌ۔ شَامِخَانِ: بلند، شاندار،

جمع شَامِخاتٌ۔ ذَكِيٌّ: ہوشیار، جمع اَذْكِيَاءُ۔ أَخٌ: بھائی، جمع اِخْوَانٌ۔ جَاهِزٌ: تیار
۔غَبِيَّةٌ: کند ذہن، جمع اَغْبِيَاءُ۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | دو انگوٹھی چاندی کی ہیں۔ | أَلْخَاتَمَتَانِ فِضَّتَانِ. |
| 2 | دو کنگن سونے کے ہیں۔ | أَلسِّوَارَانِ ذَهَبَانِ. |
| 3 | یہ دو پازیب چاندی کی ہیں۔ | هٰذَانِ الْخَلْخَالَانِ فِضَّتَانِ |
| 4 | اور وہ دو پازیب لوہے کی ہیں۔ | وَذٰنِكَ الْخَلْخَالَان حَدِيْدَانِ . |
| 5 | یہ دو گھر خوب صورت ہیں۔ | هٰذَانِ الْبَيْتَانِ جَمِيْلَانِ . |
| 6 | وہ دو کمرے ستھرے ہیں۔ | تَانِكَ الْغُرْفَتَانِ نَظِيْفَتَانِ . |
| 7 | یہ دو مرد کون ہیں؟ | مَنْ هٰذَانِ رَجُلَانِ ؟ |
| 8 | وہ خالد کے بھائی ہیں۔ | هُمَا اَخَا خَالِدٍ. |
| 9 | وہ دو لڑکیاں کون ہیں؟ | مَنْ تَانِكَ بِنْتَانِ؟ |
| 10 | وہ سعد کی بہنیں ہیں۔ | هُمَا أُخْتَا سَعْدٍ . |
| 11 | استاد اور استانی نیک ہیں۔ | اَلْمُعَلِّمُ وَالْمُعَلِّمَةُ صَالِحَانِ . |
| 12 | اس مسجد کے دو دروازے ہیں۔ | هٰذَاالْمَسْجِدِ بَابَانِ. |
| 13 | اور وہ بہت کشادہ خوبصورت ہیں۔ | وَهُمَا وَسِيْعَانِ جَمِيْلَانِ . |
| 14 | اے لڑکیو! کیا تم (دونوں) کلرک ہو؟ | أَيَّتُهَا الْبَنَاتُ ! هَلْ اَنْتُمَا كَاتِبَتَانِ ؟ |
| 15 | جی نہیں! ہم مدرّسہ ہیں۔ | لَا! نَحْنُ مُعَلِّمَتَانِ. |
| 16 | حامد اور زاہد کہاں ہیں؟ | أَيْنَ حَامِدٌ وَزَاهِدٌ ؟ |

| | | |
|---|---|---|
| 17 | وہ اسپتال میں ہیں کیوں کہ وہ بیمار ہیں۔ | هُمَا فِي الْمُسْتَشْفىٰ لِأَنَّهُمَا سَقِيْمَانِ . |
| 18 | رقیہ اور حفصہ کہاں ہیں؟ | أَيْنَ رُقَيَّةُ وَحَفْصَةُ ؟ |
| 19 | وہ گھر میں ہیں۔ | هُمَا فِي الْبَيْتِ . |
| 20 | میں نے دو کتابیں پڑھیں۔ | قَرَأْتُ كِتَابَيْنِ . |
| 21 | تاجر کا سامان دو گھوڑوں پر ہے۔ | مَتَاعُ التَّاجِرِ عَلَى الْفَرَسَيْنِ . |

# درس (۱۲) جمع مذکر سالم

| | |
|---|---|
| رَاكِعٌ ، رَاكِعُوْنَ<br>رکوع کرنے والا، رکوع کرنے والے | طَالِبٌ ، طَالِبُوْنَ<br>طلب کرنے والا ، طلب کرنے والے |
| مَسْرُوْرٌ ، مَسْرُوْرُوْنَ<br>خوش ہونے والا، خوش ہونے والے | صَالِحٌ ، صَالِحُوْنَ<br>صلح کرنے والا ، صلح کرنے والے |
| صَاحِبٌ ، صَاحِبُوْنَ<br>صحبت اختیار کرنے والا، صحبت اختیار کرنے والے | خَاشِعٌ ، خَاشِعُوْنَ<br>خشوع کرنے والا ، خشوع کرنے والے |
| مُصَلٍّ ، مُصَلُّوْنَ<br>نماز پڑھنے والا ، نماز پڑھنے والے | سَاكِتٌ ، سَاكِتُوْنَ<br>خاموش رہنے والا ، خاموش رہنے والے |

رَكَعَ **الرَّاكِعُوْنَ** مَعَ **الرَّاكِعِيْنَ** * نَصَحَ **الْمُعَلِّمُوْنَ** جَمِيْعَ **الطَّالِبِيْنَ** * **أَلْعَالِمُوْنَ** يَنْصَحُوْنَ **الْمُسْلِمِيْنَ** * **أَلطَّالِبُوْنَ** يَخْدِمُوْنَ **الْمُعَلِّمِيْنَ** * إِنَّ **الْمُشْرِكِيْنَ** لَأَعْدَاءُ **الْمُسْلِمِيْنَ** * إِنَّ الدَّارَ الْآخِرَةَ **لِلْمُسْلِمِيْنَ** * وَلٰكِنَّ

**الْكَافِرِيْنَ** لَا يَعْلَمُوْنَ *وَصَلَ **الطَّالِبُوْنَ مُتَأَخِّرِيْنَ** إِلَى الْمَدْرَسَةِ * **أَلْمُصَلُّوْنَ** سَيَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ*

هٰٓؤُلَاءِ طَالِبُوْ الْمَدَارِسِ ، يَذْهَبُوْنَ إِلٰى مَدَارِسِهِمْ كُلَّ يَوْمٍ مَسْرُوْرِيْنَ وَ يَرْجِعُوْنَ إِلٰى بُيُوْتِهِمْ مَسْرُوْرِيْنَ وَ يَعْمَلُوْنَ مَعَ اٰبَائِهِمْ فِيْ اَوْقَاتُ الْفَرَاغِ وَ هُمْ صالِحُوْنَ جِدًّا فِيْ صَفِّهِمْ ، يَصْحَبُوْنَ الصَّالِحِيْنَ وَ يَحْذَرُوْنَ الْفَاسِقِيْنَ (اَوْ مِنَ الْفَاسِقِيْنَ ) وَ يَنْصَحُوْنَ صَاحِبِيْهِمْ (صَاحِبِيْنَ = هِمْ) وَ يَذْهَبُوْنَ إِلَى الْمَسْجِدِ لِكُلِّ صَلٰوةٍ وَ هُنَاكَ يَعْبُدُوْنَ اللّٰهَ خَاشِعِيْنَ وَ يَرْكَعُوْنَ مَعَ الرَّاكِعِيْنَ وَ بَعْدَ الصَّلٰوةِ يَسْمَعُوْنَ نَصَائِحِ النَّاصِحِيْنَ سَاكِتِيْنَ وَ يَرْجِعُوْنَ إِلٰى بُيُوْتِهِمْ يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ . فِيْ أَثْنَاءِ الطَّرِيْقِ لَا يَنْظُرُوْنَ يَمِيْنًا وَلَا شِمَالًا بَلْ يَنْظُرُوْنَ بَيْنَ أَيْدِيْهِمْ.

**ترجمہ:**

رکوع کرنے والوں نے رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کیا۔اساتذہ نے تمام طلبہ کو نصیحت کی ۔ علماء مسلمانوں کو نصیحت کرتے ہیں۔ طلبہ اساتذہ کی خدمت کرتے ہیں ۔ بیشک مشرک مسلمانوں کے دشمن ہیں۔یقیناً آخرت کا گھر مسلمانوں کے لیے ہے لیکن کافر جانتے نہیں ہیں۔ طلبہ مدرسہ تاخیر سے پہونچے۔ نمازی عنقریب جنت میں داخل ہونگے۔

یہ مدرسوں کے طلبہ ہیں ہر روز اپنے مدرسے خوشی خوشی جاتے ہیں اور پنے گھروں کو خوش ہوکر لوٹتے ہیں۔ اور خالی اوقات میں اپنے والد کے ساتھ کام کرتے ہیں ۔ اور وہ اپنے کلاس میں نیک ہیں۔ وہ نیکوں کی صحبت اختیار کرتے ہیں اور فاسقوں سے بچتے ہیں ۔ اور ہر نماز کے لیے مسجد جاتے ہیں۔ اور وہاں خشوع کے ساتھ اللہ تعالی کی عبادت کرتے ہیں۔ اور رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرتے ہیں۔ اور نماز کے بعد نصیحت کرنے والوں کی نصیحتوں کو خاموشی سے سنتے ہیں ۔ اور خدا کو یاد کرتے ہوئے اپنے گھروں کو واپس آتے ہیں۔ راستہ کے درمیان دائیں بائیں نہیں دیکھتے ہیں۔ بلکہ اپنے سامنے دیکھتے ہیں۔

**حل لغات**:رَکَعَ:رکوع کیا،فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ف)(مادہ رکع ،صحیح)۔سَکَتَ:خاموش ہوا،فعل ماضی معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ن)(مادہ سکت ،صحیح)۔وَصَلَ:پہنچا،فعل ماضی معروف صیغہ واحذ مذکر غائب (مادہ وصل،مثال واوی) ۔یَحْذَرُ:وہ بچتا ہے،فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (س)(مادہ حذر،صحیح)۔أَثْنَاءَ :درمیان۔اَلطَّرِیْقُ:راستہ،جمع طُرُقٌ۔

## جمع مذکر سالم کا اعراب درست کرو

| شمار | کتاب کی عبارت | درست عبارت |
|---|---|---|
| 1 | لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الْکٰذِبُوْنَ | لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الْکٰذِبِیْنَ.<br>جھوٹوں پر اللہ کی لعنت ہے۔ |
| 2 | أَللّٰہُ رَبُّ الْعَالَمُوْنَ | أَللّٰہُ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ.<br>اللہ تمام عالم کا رب ہے۔ |
| 3 | لِلْکَافِرُوْنَ عَذَابٌ أَلِیْمٌ | لِلْکَافِرِیْنَ عَذَابٌ أَلِیْمٌ.<br>کافروں کے لیے دردناک عذاب ہے۔ |
| 4 | وَاللّٰہُ خَیْرُ الرَّازِقُوْنَ | وَاللّٰہُ خَیْرُ الرَّازِقِیْنَ.<br>اللہ بہترین رزق دینے والا ہے۔ |
| 5 | وَأُولٰئِکَ ھُمُ الْخَاسِرُوْنَ | وَأُولٰئِکَ ھُمُ الْخَاسِرُوْنَ.<br>اور وہ لوگ گھاٹے میں ہیں۔ |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|

| | | |
|---|---|---|
| 1 | بے شک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔ | إِنَّ اللهَ مَعَ الصَّابِرِيْنَ . |
| 2 | نیک نیکوں کے ساتھ رہتے ہیں اور برے بروں کے ساتھ۔ | يَصْحَبُ الصَّالِحُوْنَ الصَّالِحِيْنَ وَالْفَاسِقُوْنَ الْفَاسِقِيْنَ. |
| 3 | بے شک یہ مسلمان پرہیزگار ہیں۔ | إِنَّ هٰؤُلَاءِ الْمُسْلِمِيْنَ مُتَّقُوْنَ . |
| 4 | نمازی جس وقت اذان سنتے ہیں خوشی خوشی مسجد میں جاتے ہیں۔ | يَذْهَبُ الْمُصَلُّوْنَ مَسْرُوْرِيْنَ إِلَى الْمَسْجِدِ عِنْدَمَا يَسْمَعُوْنَ الأَذَانَ. |
| 5 | باادب طلبہ مدرسے سے خاموش ہوکر نکلتے ہیں۔ | يَخْرُجُ الْمُتَعَلِّمُوْنَ الْمُهَذَّبُوْنَ مِنَ الْمَدْرَسَةِ سَاكِتِيْنَ . |
| 6 | نیک طلبہ ہمیشہ استادوں کی خدمت کرتے ہیں۔ | يَخْدِمُ الْمُتَعَلِّمُوْنَ الصَّالِحُوْنَ الْمُعَلِّمِيْنَ دَائِمًا. |
| 7 | محنتی طلبہ اپنے مدارس، اپنے اسباق یاد کرتے ہوئے جاتے ہیں۔ | يَذْهَبُ الْمُتَعَلِّمُوْنَ الْمُجْتَهِدُوْنَ إِلٰى مَدَارِسِهِمْ حَافِظِيْنَ دُرُوْسَهُمْ. |
| 8 | کچھ (بعض) مسافر ٹرین سے اتر رہے ہیں۔ | يَنْزِلُ بَعْضُ الْمُسَافِرِيْنَ عَنِ الْقِطَارِ. |
| 9 | اور وہ اپنے سوٹ کیس اٹھائے ہوئے ہیں۔ | وَهُمْ يَحْمِلُوْنَ حَقَائِبَهُمْ . |

## درس(۱۳) جمع مؤنث سالم

خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَ الْأَرْضَ.

خَالِدٌ يُّدَرِّسُ الْعُلُوْمَ وَ الرِّيَاضِيَّاتِ.

نَصَحَتِ الْمُعَلِّمَةُ تِلْمِيْذَاتِهَا.

جَمَعَتِ الْأُمُّ بَنَاتِهَا وَ نَصَحَتْهُنَّ.

أَلْمُعَلِّمَاتُ نَصَحْنَ تِلْمِيْذَاتِهِنَّ.

أَلنِّسَاءُ مِنَ الْمُؤْمِنَاتِ، يَعْمَلْنَ الصَّالِحَاتِ وَ يَصْحَبْنَ الصَّالِحَاتِ وَ يَحْذَرْنَ الْفَاسِقَاتِ وَ يَخْدِمْنَ أُمَّهَاتِهِنَّ وَ خَالَاتِهِنَّ وَ عَمَّاتِهِنَّ وَ يَسْمَعْنَ نَصَائِحَهُنَّ، لَا يَخْرُجْنَ مِنْ بُيُوْتِهِنَّ سَافِرَاتٍ وَ لَا يَجْلِسْنَ مَجَالِسَ الْفَاسِقَاتِ وَ لَا يَصْحَبْنَ الْفَاسِقَاتِ وَ لَا يَتْرُكْنَ الصَّلٰوةَ أَبَدًا. إِنَّهُنَّ لَمُؤْمِنَاتٌ صَادِقَاتٌ عَابِدَاتٌ.

أَلْبَنَاتُ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ يَنْشَأْنَ فِيْ بُيُوْتِهِنَّ الشِّرْكَ وَ يَجْعَلْنَ لِلّٰهِ شُرَكَاءَ وَ يَعْبُدْنَ اللَّاتَ وَ الْعُزّٰى وَ يَكْفُرْنَ بِاٰيَاتِ اللّٰهِ وَ يَأْمُرْنَ صَاحِبَاتِهِنَّ بِالشِّرْكِ، وَ هُنَّ لَا يَحْذَرْنَ الْفَوَاحِشَ وَ الْمُنْكَرَاتِ وَ لَا يَسْمَعْنَ اٰيَاتِ اللّٰهِ وَ لَا يَشْكُرْنَ لِلّٰهِ. أَلَا إِنَّ اللّٰهَ بَرِيْءٌ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ وَ الْمُشْرِكَاتِ وَرَسُوْلُهٗ ﷺ.

**ترجمہ:**

اللہ تعالیٰ نے آسمانوں اور زمینوں کو پیدا کیا۔

خالد علوم اور ریاضیات پڑھاتا ہے۔

استانی نے اپنی طالبات کو نصیحت کی۔
ماں نے اپنی بیٹیوں کو جمع کیا اور ان کو نصیحت کی۔
استانیوں نے اپنی طالبات کو نصیحت کی۔

مومنہ عورتیں اچھے اعمال کرتی ہیں اور نیکیوں کے ساتھ رہتی ہیں۔اور فاسقہ عورتوں سے بچتی ہیں اور اپنی ماؤں، خالاؤں اور پھوپھیوں کی خدمت کرتی ہیں۔کی اور ان کی نصیحت سنتی ہیں۔وہ اپنے گھروں سے بے پردہ نہیں نکلتی ہیں۔اور نہ ہی وہ فاسقہ عورتوں کی مجالس میں بیٹھتی ہیں۔ اور نہ ہی فاسقہ کو دوست رکھتی ہیں۔اور نہ ہی کبھی نماز چھوڑتی ہیں۔بیشک وہ صادقہ، عابدہ، مؤمنہ ہیں۔

مشرکوں کی لڑکیاں گھروں میں شرک کرتی ہیں۔اور اللہ کے لیے شرکاء بناتی ہیں اور لات، عزّٰی کی عبادت کرتی ہیں اور اللہ تعالی کی آیتوں کے ساتھ کفر کرتی ہیں، اور وہ اپنی (ساتھیوں) کو شرک کاحکم دیتی ہیں۔اور وہ (زنا) سے اور ناپسند چیزوں سے نہیں بچتی ہیں۔

خبر دار بیشک اللہ اور اس کے رسول مشرکوں اور مشرکہ عورتوں سے بری ہیں۔

**حل لغات**:اَللَّاتَ وَالْعُزّٰي:قریش کے دو بتوں کے نام۔فَوَاحِشُ:زنا،قبیح گناہ،واحد فَاحِشٌ۔بَرِيٌّ:خالص،پاک،دست بردار ہونا۔

## سوالات وجوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْأَرْضَ ؟ | خَلَقَ اللهُ السَّمٰوٰاتِ وَالأَرْضَ |
| 2 | مَاذَا يَدْرُسُ خَالِدٌ ؟ | يَدْرُسُ خَالِدٌ الْعُلُوْمَ وَالرِّ يَاضِيَّاتِ. |
| 3 | مَنْ نَصَحَتِ التِّلْمِيْذَاتِ ؟ | نَصَحَتِ الْمُعَلِّمَةُ تِلْمِيْذَاتِهَا . |

| | | |
|---|---|---|
| 4 | لِمَاذَا جَمَعَتِ الْأُمُّ بَنَاتِهَا؟ | جَمَعَتِ الأُمُّ بَنَاتِهَا لِنُصْحَةٍ. |
| 5 | كَيْفَ النِّسَاءُ مِنَ الْمُؤْمِنَاتِ ؟ | اَلنِّسَاءُ مِنَ الْمُؤْمِنَاتِ يَعْمَلْنَ الصَّالِحَاتِ وَ يَصْحَبْنَ الصَّالِحَاتِ وَيَحْذَرْنَ الْفَاسِقَاتِ . |
| 6 | مَاذَا تَفْعَلُ الْبَنَاتُ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ؟ | اَلْبَنَاتُ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ يَنْشَأْنَ فِي بُيُوْتِ الشِّرْكَ وَيَجْعَلْنَ لِلّٰهِ شُرَكَاءَ. |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | یہ لڑکیاں نماز کی دلدادہ ہیں۔ | هٰؤُلَاءِ الْبَنَاتُ مُوْلِعَةٌ بِالصَّلَاةِ. |
| 2 | اسے کبھی نہیں چھوڑتی ہیں۔ | لَا يَتْرُكْنَهَا أَبَدًا . |
| 3 | اور وہ کبھی مذاق نہیں کرتی ہیں۔ | وَلَا يَمْزَحْنَ اَبَدًا . |
| 4 | بلکہ مذاق کرنے والوں کو نصیحت کرتی ہیں۔ | بَلْ يَنْصَحْنَ الْمُزَّحَاتِ . |
| 5 | وہ لڑکیاں پاک دامن ہیں، | تِلْكَ الْبَنَاتُ صالِحَاتٌ. |
| 6 | فاحشہ (عورتوں) سے بچتی ہیں۔ | يَحْذَرْنَ الْفَوَاحِشَاتِ . |
| 7 | اور عالماؤں کے ساتھ رہتی ہیں۔ | وَ يَصْحَبْنَ الْعَالِمَاتِ. |
| 8 | دیہاتی عورتیں سبزیاں زیادہ کھاتی ہیں اور گوشت کم۔ | اَلنِّسَاءُ مِنَ الْقَرْيَةِ يَأكُلْنَ الْخَضْرَوَاتِ كَثِيْرَةً وَاللَّحْمَ قَلِيْلًا. |
| 9 | بے شک خالدہ کی بہنیں پھل کھاتی | إِنَّ أَخَوَاتِ خَالِدَةٍ يَأكُلْنَ |

| | | |
|---|---|---|
| | ہیں مگر چائے نہیں پیتیں۔ | الثَّمَرَاتِ وَلٰكِنْ لَا يَشْرَبْنَ الشَّايَ. |
| 10 | مشرکہ (عورتیں) بے حیائیوں اور برائیوں سے نہیں بچتیں۔ | اَلنِّسَاءُ مِنَ الْمُشْرِكَاتِ لَا يَحْذَرْنَ الْفَوَاحِشَ وَالْمُنْكِرَاتِ. |
| 11 | اور اللہ کی آیتوں کو نہیں سنتیں بلکہ ان کا انکار کرتی ہیں۔ | وَلَا يَسْمَعْنَ آيَاتِ اللهِ بَلْ يَكْفُرْنَهَا. |

## درس (۱۴) فعل مجہول

| | | |
|---|---|---|
| كَتَبَ ، كُتِبَ<br>اس نے لکھا ، لکھا گیا | نَصَرَ ، نُصِرَ<br>اس نے مدد کی، وہ مدد کیا گیا | أَكَلَ ، أُكِلَ<br>اس نے کھایا، کھایا گیا |
| يَكْتُبُ ، يُكْتَبُ<br>وہ لکھتا ہے، وہ لکھا جاتا ہے | يَنْصُرُ ، يُنْصَرُ<br>وہ مدد کرتا ہے، وہ مدد کیا جاتا ہے | يَأْكُلُ ، يُؤْكَلُ<br>وہ کھاتا ہے ، وہ کھایا جاتا ہے |

قَرَأَ الْوَلَدُ الْكِتَابَ. — قُرِأَ الْكِتَابُ.

كَتَبَتِ الْبِنْتُ الدَّرْسَ. — كُتِبَ الدَّرْسُ.

أَخَذَتْ فَاطِمَةُ الْكِتَابَيْنِ. — أُخِذَ الْكِتَابَانِ.

يَنْصُرُ اللهُ الْمُسْلِمَ. — يُنْصَرُ الْمُسْلِمُ.

تَشْكُرُ الْمُعَلِّمَةُ الطَّالِبَتَيْنِ. — تُشْكَرُ الطَّالِبَتَانِ.

يَنْصُرُ اللهُ الْمُسْلِمِيْنَ. — يُنْصَرُ الْمُسْلِمُوْنَ.

تَنْصَحُ الْعَالِمَةُ الْجَاهِلَاتِ.　　تُنْصَحُ الْجَاهِلَاتُ.
أَكَلَ الضَّيْفُ الْفَاكِهَةَ.　　أُكِلَتِ الْفَاكِهَةُ.
نَصَرَ الْكَرِيْمُ الْأَرْمَلَةَ.　　نُصِرَتِ الْأَرْمَلَةُ.

**ترجمہ:**

لڑکے نے کتاب پڑھی۔　　کتاب پڑھی گئی۔
لڑکی نے سبق لکھا۔　　سبق لکھا گیا۔
فاطمہ نے دو کتابیں لیں۔　　دو کتابیں لی گئیں۔
اللہ مسلمان کی مدد کرتا ہے۔　　مسلم مدد کیا جاتا ہے۔
استانی دو طالبہ کا شکر کرتی ہے　　دو طالبہ کا شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔
اللہ مسلمانوں کی مدد کرتا ہے۔　　مسلمان مدد کئے جاتے ہیں۔
عالمہ جاہلہ کو نصیحت کرتی ہے　　جاہلہ عورتیں نصیحت کی جاتی ہیں۔
مہمان نے میوہ کھایا۔　　میوہ کھایا گیا۔
کریم نے بیوہ کی مدد کی۔　　بیوہ کی مدد کی گئی۔

**حل لغات:** اَلضَّيْفُ: مہمان، جمع مکسر ضُيُوْفٌ ۔اَلْفَاكِهَةُ: میوہ ،جمع مکسر فَوَاكِهُ ۔ اَلْكَرِيْمُ: شریف، سخی،(ک)۔اَلأَرْمِلَةُ: بیوہ۔

**سوالات وجوابات**

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ قَرَأَ؟ | قَرَأَ الْوَلَدُ. |

| | | |
|---|---|---|
| 2 | مَاذَا قَرَأَ ؟ | قَرَأَ الْكِتَابَ . |
| 3 | مَاذَا قُرِأَ ؟ | قُرِءَ الْكِتَابُ . |
| 4 | مَنْ كَتَبَتْ ؟ | كَتَبَتِ الْبِنْتُ . |
| 5 | مَاذَا كَتَبَتْ ؟ | كَتَبَتِ الدَّرْسَ . |
| 6 | مَاذَا كُتِبَ ؟ | كُتِبَ الدَّرْسُ |
| 7 | مَاذَا أَكَلَ الضَّيْفُ ؟ | أَكَلَ الضَّيْفُ الْفَاكِهَةَ . |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | شاگرد نے سبق پڑھا۔ | قَرَأَ التِّلْمِيْذُ الدَّرْسَ . |
| 2 | سبق پڑھا گیا۔ | قُرِءَ الدَّرْسُ . |
| 3 | لڑکی نے سبق یاد کیا۔ | حَفِظَتِ الْبِنْتُ الدَّرْسَ . |
| 4 | سبق یاد کیا گیا۔ | حُفِظَ الدَّرْسُ . |
| 5 | سخی نے دو مظلوموں کی مدد کی۔ | نَصَرَ السَّخِيُّ الْمَظْلُوْمَيْنِ . |
| 6 | دو مسلمانوں کی مدد کی گئی۔ | نُصِرَ الْمُسْلِمَانِ . |
| 7 | اساتذہ طلبہ کو نصیحت کرتے ہیں۔ | يَنْصَحُ الأَسَاتِذَةُ الطُّلَابَ . |
| 8 | اور معلمائیں طالبات کو نصیحت کرتی ہیں۔ | وَالْمُعَلِّمَاتُ يَنْصَحْنَ الطَّالِبَاتِ . |
| 9 | دو مردوں کا شکریہ ادا کیا گیا۔ | شُكِرَ الرَّجُلَانِ . |
| 10 | پھل کھائے جاتے ہیں۔ | تُؤكَلُ الثَّمَرَاتُ . |

| | | |
|---|---|---|
| 11 | عورتیں مدد کی جاتی ہیں۔ | تُنْصَرُ النِّسَاءُ . |
| 12 | عورتیں، عورتوں کی مدد کرتی ہیں۔ | اَلنِّسَاءُ يَنْصُرْنَ النِّسَاءَ . |
| 13 | دو سبق پڑھے گئے۔ | قُرِءَ الدَّرْسَانِ . |
| 14 | خالد نے دو سبق پڑھے اور انہیں لکھا۔ | خَالِدٌ قَرَءَ الدَّرْسَيْنِ وَكَتَبَهُمَا . |
| 15 | مسلمان مظلوم کی مدد کرتا ہے۔ | يَنْصُرُ الْمُسْلِمُ الْمَظْلُوْمَ |
| 16 | مظلوم کیا جاتا ہے۔ | يُنْصَرُ الْمَظْلُوْمُ . |
| 17 | مظلومہ مدد کی جاتی ہے۔ | تُنْصَرُ الْمَظْلُوْمَةُ . |

## درس(۱۵)امر حاضر مذکر(واحد وجمع)

| | | | |
|---|---|---|---|
| إِحْمَلْ<br>تو اٹھا | إِرْجِعْ<br>تو واپس ہو | أُدْخُلْ<br>تو داخل ہو | أُشْكُرْ<br>تو شکر ادا کر |
| إِقْرَأْ<br>تو پڑھ | إِجْلِسْ<br>تو بیٹھ | أُحْضُرْ<br>تو حاضر ہو | أُخْرُجْ<br>تو نکل |
| إِفْتَحْ<br>تو کھول | إِضْرِبْ<br>تو مار | أُعْبُدْ<br>تو عبادت کر | أُذْكُرْ<br>تو یاد کر |

أَيُّهَا الْوَلَدُ ! أُذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَ ابْدَأْ عَمَلِكَ . كُلْ مِنْ رِّزْقِ اللهِ وَ اشْكُرْ لَهُ . هٰذِهٖ دَرَّاجَتُكَ خُذْهَا وَ تِلْكَ مِحْفَظَتُكَ إِحْمِلْهَا وَ اذْهَبْ إِلَى الْمَدْرَسَةِ . وَ هُنَاكَ أُدْخُلِ الصَّفَّ بِالسُّرْعَةِ وَ اجْلِسْ عَلَى الْكُرْسِيِّ بِالْأَدَبِ ثُمَّ افْتَحْ كِتَابَكَ وَ اقْرَأْ دَرْسَكَ وَ افْهَمْهُ جَيِّدًا وَ احْضُرْ فِيْ كُلِّ حِصَّةٍ فِي الْمِيْعَادِ وَ بَعْدَ الْعُطْلَةِ

ارْجِعْ مِنْ فَوْرِكَ (فَوْرًا) إِلَى الْبَيْتِ وَ كُلِ الطَّعَامَ ثُمَّ اكْتُبْ وَاجِبَاتِ الْمَدْرَسَةِ وَ ارْقُدْ إِلَى ظُّهْرٍ وَ بَعْدَ الْإِسْتِيْقَاظِ مِنَ النَّوْمِ، أُعْبُدِ اللّٰهَ وَ اسْئَلْهُ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِي الدُّنْيَا وَلْأَخِرَةِوَأْمُرْ إِخْوَانَكَ وَ إِخْوَاتِكَ بِالصَّلٰوةِ.

- - - - - - - - -

يَا عِبَادَ اللّٰهِ ! مُرُوْا صِبْيَانَكُمْ بِالْخَيْرِ وَ اعْبُدُوْا اللّٰهَ ، مَالَكُمْ مِنْ إِلٰهٍ غَيْرُهٗ وَ اذْكُرُوْهُ ذِكْرًا كَثِيْرًا. يَا إِخْوَتِيْ ! سَلُوْا اللّٰهَ لَكُمْ لْإِسْتِقَامَةَ فِي الدِّيْنِ وَاعْلَمُوْا أَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَ جَهْرَكُمْ فَاحْذَرُوْه. إِغْسِلُوْا أَيْدِيْكُمْ قَبْلَ الْأَكْلِ ثُمَّ كُلُوْا وَ اشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ وَ اشْكُرُوْ لَهٗ. إِعْمَلُوْ عَمَلًا صَالِحًا وَ احْذَرُوْا فَإِنَّ الشَّيْطَانَ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ وَهُوَ لَا يَأْمُرُكُمْ إِلَّا بِالْفَحْشَاءِ وَالْمُنْكَرِ.

**ترجمہ:**

اے لڑکے !اپنے رب کا نام لے اور اپنا عمل شروع کر۔ تو اللہ کے رزق سے کھا اور اس کا شکر ادا کر۔ یہ تیری سائیکل ہے اس کو لے اور اپنے اس بستہ کو سائیکل پر لاد اور مدرسہ جا۔ اور وہاں کلاس میں جلدی سے داخل ہو اور ادب کے ساتھ کرسی پر بیٹھ پھر اپنی کتاب کھول اور اپنا سبق پڑھ اور اس کو عمدہ سمجھ اور متعیّن وقت میں ہر حصہ میں حاضر ہو۔ اور چھٹی کے بعد فوراً گھر واپس لوٹ اور کھانا کھا پھر ہوم ورک لکھ اور ظہر تک آرام کر اور نیند سے بیدار ہونے کے بعد اللہ تعالی کی عبادت کر اور اس سے دنیا اور آخرت میں بخشش کا سوال کر اور اپنے بھائیوں اور بہنوں کو نماز کا حکم دے۔

----------

اے اللہ کے بندوں !اپنے بچوں کو بھلائی کا حکم دو اور اللہ تعالی کی عبادت کرو۔ اللہ کے سوا تمھارا کوئی معبود نہیں ہے اور تم اللہ کا خوب چرچا کرو۔ اے میرے بھائیو!تم اپنے لیے اللہ سے دین میں استقامت کا سوال کرو۔ اور تم جان لو بیشک اللہ تعالی جانتا ہے تمھارے راز کو اور تمھارے

اعلان۔تم اپنے ہاتھوں کو کھانے سے پہلے دھوؤ۔پھر کھاؤ اور پیو اللہ کے رزق سے اور اس کا شکر اداکرو۔تم نیک کام کرو۔اور شیطان سے بچو کیونکہ شیطان تمہارا کھلا دشمن
ہے۔اور وہ تم کو حکم نہیں دیتا مگر قبیح گناہوں کا اور ناپسند کاموں کا۔

**حل لغات**:اِحْمَلْ:تو اٹھا،فعل امر صیغہ واحد مذکر حاضر (س)(مادہ حمل،صحیح) ۔ دَرَّاجَۃٌ:سائیکل ،جمع دَرَّاجَاتٌ۔مِحْفَظَۃٌ:بستہ،جمع مِحْفَظَاتٌ۔اَلْعَفْوُ:طلبِ بخشش،(ن)(مادہ عفو،ناقص واوی)۔عَافِیَۃٌ:بخشش،جمع عَافِیَاتٌ۔

**امر بناؤ**

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُصْدُقْ توسچ بول | اِنْھَضْ تواٹھ | اِصْحَبْ توساتھ رہ | اِشْھَدْ توگواہی دے |
| اِلْعَبْ توکھیل | اُدْرُسْ توپڑھ | اِخْلَعْ تواتار | اِلْبَسْ توپہن |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | اے لڑکے!صبح نیند سے بیدار ہونے کے بعد مسجد جا۔ | أَیُّھَا الْوَلَدُ!اِذْھَبْ إِلَی الْمَسْجِدِ بَعْدَ الإِسْتِیْقَاظِ مِنَ النَّوْمِ |
| 2 | اور اللہ کی عبادت کر اور نماز کے بعد قرآن پڑھ۔ | وَاعْبُدِ اللهَ وَاقْرَءِ الْقُرْآنَ بَعْدَ الصَّلَاۃِ . |
| 3 | ناشتہ تیار ہے،کھا اور پی اور جلدی سے مدرسہ جا۔ | اَلْفُطُوْرُ جَاھِزٌ،کُلْ وَاشْرِبْ وَاذْھَبْ إِلَی الْمَدْرَسَۃِ عَلَی الْفَوْرِ . |

| | | |
|---|---|---|
| 4 | بستہ کھول اور کتاب پڑھ۔ | اِفْتَحِ الْمِحْفَظَةَ وَاقْرَءِ الْقُرْآنَ . |
| 5 | کتاب لے اور اسے پڑھ۔ | خُذِ الْكِتَابَ وَاقْرَءْهُ . |
| 6 | اے لوگو! نیکوں کے ساتھ رہو اور بدوں سے بچو۔ | أَيُّهَا النَّاسُ ! اِصْحَبُوا الصَّالِحِيْنَ وَاحذَرُوا الْفَاسِقِيْنَ . |
| 7 | قرآن پڑھو اور اسے اچھی طرح سمجھو۔ | وَاقْرَءُو الْقُرْآنَ وَافْهَمُوْهُ جَيِّدًا . |
| 8 | اپنے ہاتھ دھوؤ اور کھانا کھاؤ اور اللہ کا شکر ادا کرو۔ | وَاغْسِلُو اَيْدِيَكُمْ وَكُلُوا الطَّعَامَ وَاشْكُرُوا اللهَ . |
| 9 | اے لڑکو! پڑھو زیادہ اور کھیلو کم۔ | أَيُّهَا الأَوْلَادُ! اِقْرَءُوْا كَثِيْرًا وَالْعَبُوا قَلِيْلًا . |
| 10 | اور ہمیشہ سچ بولو اور جھوٹ سے بچو کیونکہ جھوٹ بری عادت ہے۔ | وَاصْدَقُوا دَائِمًا وَاحْذَرُوا الْكِذْبَ لِأَنَّهُ عَادَةٌ مَذْمُوْمَةٌ . |

## درس (١٦) امر حاضر مؤنث

| | | | |
|---|---|---|---|
| كُلِيْ<br>تو ایک مؤنث کھا | كُلْنَ<br>تم سب مؤنث کھاؤ | خُذِيْ<br>تو ایک مؤنث پکڑ | خُذْنَ<br>تم سب مؤنث پکڑو |
| إِفْعَلِيْ<br>تو ایک مؤنث کر | إِفْعَلْنَ<br>تم سب مؤنث کرو | أُنْظُرِيْ<br>تو ایک مؤنث دیکھ | أُنْظُرْنَ<br>تم سب مؤنث دیکھو |
| أُقْعُدِيْ<br>تو ایک مؤنث بیٹھ | أُقْعُدْنَ<br>تم سب مؤنث بیٹھو | أُرْقُدِيْ<br>تو ایک مؤنث سو | أُرْقُدْنَ<br>تم سب مؤنث سوؤ |

يَا بِنْتِيْ! أُنْظُرِيْ إِلَيَّ وَ اسْمَعِيْ نَصِيْحَتِيْ وَ اعْمَلِيْ بِهَا . أَلَا إِنَّ صُحْبَةَ الْبَنَاتِ الصَالِحَاتِ نَافِعَةٌ وَ صُحْبَةَ الْفَاسِقَاتِ ضَارَّةٌ فَا صْحَبِيْ الْبَنَاتِ الصَالِحَاتِ وَاحْذَرِى الْفَاسِقَاتِ. إِعْمَلِيْ عَمَلًا صَالِحًا وَ اعْلَمِيْ أَنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ وَ رَبُّكِ فَا عْبُدِيْهِ وَ اذْكُرِيْهِ بُكْرَةً وَ أَصِيْلًا وَ اشْكُرِيْ لَهُ عَلٰى نَعْمَائِهٖ وَ هُوَ شَاكِرٌ عَلِيْمٌ . يَا بَنَاتِ الْإِسْلَامِ ! إِحْذَرْنَ الْفُحْشَ وَ خُذْنَ طَرِيْقَ الْحَيَاءِ فَإِنَّ الْحَيَاءَ شُعْبَةٌ مِنَ الْإِيْمَانِ. إِحْذَرْنَ الْحَسَدَ فَإِنَّ الْحَسَدَ يَأْكُلُ الْحَسَنَاتِ كَمَا تَأْكُلُ النَّارُ الْحَطَبَ. إِفْعَلْنَ الْخَيْرَ وَا أْمُرْنَ بِالْمَعْرُوْفِ.

**ترجمہ:**

اے میری بیٹی !تو مجھے دیکھ اور میری نصیحت سن اور اس پر عمل کر۔ خبردار !بیشک نیک لڑکیوں کی صحبت نفع بخش ہے اور بری لڑکیوں کی صحبت نقصان دہ ہے پس تو نیک لڑکیوں کی صحبت اختیار کر اور بری لڑکیوں سے بچ۔ تو نیک عمل کر اور تو جان لے یقیناً اللہ تعالی میرا اور تیرا رب ہے تو اس کی عبادت کر اور صبح و شام اس کا ذکر کر اور اس کی نعمتوں پر اس کا شکر ادا کر اور وہی بھلائی فرمانے والا جاننے والا ہے۔ اے اسلام کی بیٹیو!تم برے کام سے بچو اور حیاء کا راستہ اختیار کرو۔ کیونکہ حیاء ایمان کا ایک شعبہ ہے۔ تم حسد سے بچو کیونکہ حسد اچھائیوں کو کھا جاتا ہے جیسے آگ لکڑی کو کھا جاتی ہے۔ تم بھلائی کرو اور اچھائی کا حکم دو۔

**حل لغات:** نَعْمَاءٌ:نعمتیں،واحد نِعْمَةٌ۔اَلْفَحْشُ:قبیح قول،جمع فَوَاحِشُ۔اَلْحَسَدُ :حسد کرنا،جمع حُسُوْدٌ۔اَلنَّارُ:آگ جمع مکسر نِيْرَانٌ۔اَلْحَطَبُ:لکڑی،جمع حُطُبٌ۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | اے میری بیٹی !یہاں تو کیوں بیٹھی ہے؟ | يَا بِنْتِي ! لِمَاذَا أَنْتِ جَالِسَةٌ هٰهُنَا؟ |

| | | |
|---|---|---|
| اِنْهَضِي وَادْخُلِي فِي صَفِّكِ وَاقْرَئِيْ دَرْسَكِ . | اٹھ اور اپنی جماعت میں داخل ہو اور اپنا سبق پڑھ۔ | 2 |
| وَارْجِعِي إِلىٰ بَيْتِكِ بَعْدَ الْعُطْلَةِ وَاخْلعِي ثِيَابَ الْمَدْرَسَةِ وَالْبَسِيْ لِبَاسَ الْبَيْتِ . | چھٹی کے بعد اپنے گھر لوٹ اور مدرسہ کا ڈریس اتار اور گھر کا لباس پہن۔ | 3 |
| ثُمَّ اغْسِلِي أَيْدِيَكِ وَكُلِي الطَّعَامَ . | پھر اپنے ہاتھ دھو اور کھانا کھا۔ | 4 |
| ثُمَّ ارْقُدِي قَلِيْلًا بَعْدَ الْفَرَاغِ مِنَ الطَّعَامِ . | کھانے سے فارغ ہونے کے بعد تھوڑی دیر آرام کر۔ | 5 |
| يَا بَنَاتِيْ ! اِحْذَرْنَ الْغِيْبَةَ وَالنَّمِيْمَةَ دَائِمًا . | اے میری بیٹیو! غیبت اور چغل خوری سے ہمیشہ بچو۔ | 6 |
| اُذْكُرْنَ اللهَ بُكْرَةً وَّ اَصِيْلًا . | صبح و شام اللہ کو یاد کرو۔ | 7 |
| لِأَنَّ ذِكْرَ اللهِ حَيَاةُ الْقَلْبِ . | کیونکہ اللہ کی یاد دل کی زندگی ہے۔ | 8 |
| اِحْذَرْنَ الْفَاسِقَاتِ اِصْحَبْنَ الصَّالِحَاتِ | بدعورتوں سے بچو اور نیکوں کے ساتھ رہو۔ | 9 |
| لِأَنَّ صُحْبَةَ الصَّالِحَاتِ تَجْعَلُكُنَّ صَالِحَاتٍ . | کیونکہ نیک عورتوں کی صحبت تمہیں نیک بنادے گی۔ | 10 |
| اِسْمَعْنَ نَصِيْحَةَ أُمَّهَاتِكُنَّ وَاعْمَلْنَ بِهَا . | اپنی ماؤں کی نصیحت سنو اور اس پر عمل کرو۔ | 11 |
| لِأَنَّ الأُمَّهَاتِ الصَّالِحَاتِ يَأمُرْنَ الْخَيْرَ دَائِمًا لَا السَّيِّئَةَ . | کیونکہ نیک مائیں ہمیشہ بھلائی کا حکم دیتی ہیں نہ کہ برائی کا۔ | 12 |
| اِلْبَسْنَ لِبَاسَ التَّقْوٰي اَعْنِي الزَّمَنَ | لباس تقوی پہنو یعنی: حیا اختیار کرو | 13 |

| | | |
|---|---|---|
| | اور بے حیائی سے بچو۔ | الْحَيَاءَ وَاحْذَرْنَ الْفَحْشَ. |
| 14 | کیونکہ بے حیائی تمھارے لیے دنیاو آخرت میں رسوائی ہے۔ | فَإِنَّ الْفَحْشَ خِذيٌ لَكُنَّ فِي الدُّنْيَا وَالآخِرَةِ. |

## درس(۱۷)حاضر مذکر(واحدوجمع)

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا تَكْسَلْ<br>توسستی مت کر | لَا تَدْخُلْ<br>تو داخل مت ہو | لَا تَجْعَلْ<br>تو مت بنا | لَا تَكْذِبْ<br>تو جھوٹ مت بول |
| لَا تَكْسَلُوْا<br>تم سب سستی مت کرو | لَا تَدْخُلُوْا<br>تم سب داخل مت ہو | لَا تَجْعَلُوْا<br>تم سب مت بناؤ | لَا تَكْذِبُوْا<br>تم سب جھوٹ مت بولو |
| لَا تَلْعَبْ<br>تو مت کھیل | لَا تَسْجُدْ<br>تو سجدہ مت کر | لَا تَذْهَبْ<br>تو مت جا | لَا تضرِبْ<br>تو مت مار |
| لَا تَمْزَحْ<br>تو مذاق مت کر | لَا تَعْبُدْ<br>تو عبادت نہ کر | لَا تَقْرَبْ<br>تو قریب نہ جا | لَا تَجْلِسْ<br>تو مت بیٹھ |
| لَا تَضْحَكْ<br>تو مت ہنس | لَا تَنْظُرْ<br>تو مت دیکھ | لَا تَصْحَبْ<br>تو دوستی مت کر | لَا تَظْلِمْ<br>تو ظلم نہ کر |

أَيُّهَا الْوَلَدُ الصَّالِحُ ! لَا تَقْرَبْ أَهْلَ الْبِدَعِ وَلَا تَقْعُدْ مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِيْنَ وَلَا تَصْحَبِ الْكَافِرِ يْن فَإِنَّهُمْ ظَالِمُوْنَ وَ صُحْبَتُهُمْ ضَارَّةٌ جِدًّا. لَا تَضْحَكْ كَثِيْرًا وَلَا تَمْزَحْ وَلَا تَظْلِمْ أَحَدًا وَلَا تَكْذِبْ أَبَدًا. بَلِ اصْدُقْ دَائِمًا. أَيُّهَا الْمُسْلِمُوْنَ ! لَا تَغْفُلُوْا عَنْ ذِكْرِ اللهِ وَلَا تَتْرُكُوْا الصَّلٰوةَ أَبَدًا وَلَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتَ

النَّاسِ بِدُوْنِ إِذْنِهِمْ وَلَا تَجْلِسُوْا مَجَالِسَ الْفُجَّارِ . أَيُّهَا الْيَهُوْدُ ! لَا تَلْبِسُوْا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَلَا تَكْتُمُوْا الْحَقَّ وَأَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ وَلَا تَقْتُلُوْنَ الْمُسْلِمِيْنَ بِغَيْرِ الْحَقِّ .

**ترجمہ:**

اے نیک لڑکے! تو بدعت والے کے قریب مت ہو اور نہ توظلم کرنے والی قوم کے ساتھ اور تو کافروں کو دوست مت رکھ کیونکہ وہ ظالم ہیں اور ان کی صحبت زیادہ نقصان دہ ہے۔ تو زیادہ مت ہنس اور نہ مذاق کر اور نہ کسی پر ظلم کر، نہ ہی کبھی جھوٹ بول، بلکہ ہمیشہ سچ بول۔

اے مسلمانوں! اللہ تعالی کے ذکر سے غافل مت ہو اور تم کبھی بھی نماز مت چھوڑو اور لوگوں کے گھروں میں ان کی اجازت کے بغیر داخل مت ہو اور تم فاجروں کی مجالس میں نہ بیٹھو۔ اے یہودیو! تم حق کو باطل سے مت ملاؤ اور نہ ہی حق کو چھپاؤ حالانکہ تم جانتے ہو اور نہ ہی تم مسلمانوں کو بغیر حق کے قتل کرو۔

**حل لغات:** فُجَّارٌ: بدکار لوگ، بدکاری لوگ، واحد فَاجِرٌ۔ لَا تَمْزَحْ: تو مذاق مت کر، فعل نہی واحد مذکر حاضر (ف) (مادہ مزح، صحیح)۔ لَا تَظْلِمْ: توظلم نہ کر، فعل نہی صیغہ واحد مذکر حاضر (ض) (مادہ ظلم، صحیح)۔ لَا تَقْعُدْ: تو نہ بیٹھ، فعل نہی صیغہ واحد مذکر حاضر (ن) (مادہ قعد، صحیح)۔ لَا تَغْفُلُوا: تم غافل نہ ہو، فعل نہی صیغہ جمع مذکر حاضر، (ن) (مادہ غفل، صحیح)۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | اے مرد صالح! فسّاق وفجار سے | اَيُّهَا الرَّجُلُ الصَّالِحُ ! لَا تَصْحَبْ |

| | | |
|---|---|---|
| | دوستی مت کر۔ | الفُسَّاقَ وَالفُجَّارَ . |
| 2 | اپنے بڑوں کے سامنے ادب سے بیٹھ نہ ہنس اور نہ دل لگی کر۔ | اِجْلِسْ أَمَامَ أَكَابِرِكَ بِالأَدَبِ ،لَا تَضْحَكْ وَلَا تَمْزَحْ . |
| 3 | اے لوگو!یتیموں کے اموال ناحق مت کھاؤ۔ | أَيُّهَا النَّاسُ ! لَا تَأكُلُوا اَمْوَالَ الْيَتَامٰى بِغَيْرِ الْحَقّ . |
| 4 | اللّٰہ کے ساتھ دوسرے معبود نہ بناؤ۔ | لَا تَجْعَلُوا مَعَ اللهِ اِلٰهً آخَرَ . |
| 5 | چانداور سورج کو سجدہ نہ کرو۔ | لَا تَسْجُدُوا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ . |
| 6 | بتوں کی پوجا مت کرو۔ | لَا تَعْبُدُوا الأَصْنَامَ . |
| 7 | جھوٹ مت بولو۔ | لَا تَكْذِبُوا . |
| 8 | اے لڑکو!مدرسہ دیر سے مت جاؤ۔ | أَيُّهَا الأَوْلَادُ! لَا تَذْهَبُوا إِلَى الْمَدْرَسَةِ بِالتَّاخِيْرِ. |
| 9 | پڑھنے میں کاہلی نہ کرو۔ | لَا تَكْسَلُوا فِي الْقِرَاءَةِ. |
| 10 | پڑھنے کے وقت مت کھیلو۔ | لَا تَلْعَبُوا وَقْتَ الْقِرَاءَةِ. |
| 11 | اور جب گھروں کو لوٹو(تو)ادھر اُدھر مت دیکھو۔ | وَلَا تَنْظُرُوا يَمِيْنًا وَشِمَالًا مَا عِنْدَ رُجُوْعِ الْبَيْتِ . |
| 12 | خوامخواہ بازار مت جاؤاور نہ وہاں بیٹھو۔ | لَا تَذْهَبُوا إِلَى السُّوْقِ بِغَيْرِ فَائِدَةٍ وَلَا تَجْلِسُوا هُنَاكَ . |

## درس(۱۸)نہی حاضر مؤنث(واحدوجمع)

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا تَكْفُرِيْ<br>توکفر نہ کر | لَا تَسْجُدِيْ<br>توسجدہ نہ کر | لَا تَرْكَعِيْ<br>تورکوع مت کر | لَا تَكْذِبِيْ<br>توجھوٹ نہ بول |
| لَا تَجْعَلِيْ<br>تومت بنا | لَا تَظْلِمِيْ<br>توظلم مت کر | لَا تَقْرَبِيْ<br>توقریب نہ ہو | لَا تَغْفُلِيْ<br>توغافل مت ہو |
| لَا تَخْرُجِيْ<br>تومت نکل | لَا تَقْنُتِيْ<br>توفرماں بردار مت ہو | لَا تَأْكُلِيْ<br>تونہ کھا | لَا تَشْرَبِيْ<br>تومت پی |
| لَا تَقْعُدْنَ<br>تم سب مؤنث مت بیٹھو | لَا تَرْغَبْنَ<br>تم رغبت نہ کرو | لَا تَسْئَلْنَ<br>تم نہ پوچھو | لَا تَكْسَلْنَ<br>تم سستی نہ کرو |

أَيَّتُهَا الْبِنْتُ ! لَا تَقْنُتِيْ لِأَحَدٍ وَلَا تَسْجُدِيْ وَلَا تَرْكَعِيْ بَلِ اقْنُتِيْ لِرَبِّكِ وَ اسْجُدِيْ وَ ارْكَعِيْ وَ اعْلَمِيْ أَنَّمَا هُوَ إِلٰهٌ وَاحِدٌ فَا عْبُدِيْهِ وَلَا تَجْعَلِيْ مَعَهٗ إِلٰهًا اٰخَرَ وَ اذْكُرِ يْهِ وَ اشْكُرِيْ لَهٗ وَلَا تَكْفُرِ يْهِ. هٰذَا صِرَاطٌ مُسْتَقِيْمٌ وَلَكِ فِيْهِ فَوْزٌ عَظِيْمٌ.

أَيَّتُهَا الْبَنَاتُ ! إِعْلَمْنَ صَالِحًا وَلَا تَقْرَبْنَ الْفَحْشَاءَ وَالْمُنْكَرَ وَ اعْبُدْنَ اللّٰهَ وَ اشْكُرْنَ لَهٗ وَلَا تَكْفُرْنَ بِهٖ. إِعْمَلْنَ أَنَّ الْحِجَابَ وَاجِبٌ عَلَيْكُنَّ فَلَا تَخْرُجْنَ مِنَ الْبُيُوْتِ بِدُوْنِ حِجَابٍ وَلَا بِدُوْنِ إِذْنٍ وَ اعْمَلْنَ بِنَصَائِحِ الْأُمَّهَاتِ وَلَا تَغْفُلْنَ عَنْهَا.

**ترجمہ:**

اے لڑکی! توکسی کی فرماں برداری مت کر اور نہ ہی سجدہ کر اور نہ رکوع کر، بلکہ اپنے رب کی فرماں برداری کر اور سجدہ کر اور رکوع کر اور تو جان لے بیشک وہ ایک خدا ہے

پس تو اسی کی عبادت کر اور اس کے ساتھ دوسرا معبود نہ بنا اور اس کا شکر ادا کر اور اس کا انکار مت کر یہی سیدھا راستہ ہے اور تیرے لیے اس میں بڑی کامیابی ہے۔

اے لڑکیو! نیک کام کرو اور برے کاموں کے قریب نہ جاؤ اور تم اللہ کی عبادت کرو اور اس کا شکر ادا کرو اور اس کا انکار نہ کرو۔ تم جان لو بیشک تم پر پردہ واجب ہے پس تم گھروں سے باہر نہ نکلو بغیر پردہ کے اور نہ ہی بغیر اجازت کے اور ماؤوں کی نصیحتوں پر عمل کرو اور ان سے غفلت نہ کرو ۔

**حل لغات**: لَا تَكْفُرِي: تو کفر نہ کر، فعل نہی حاضر معروف واحد مؤنث حاضر (ض)(مادہ کفر، صحیح)۔ لَا تَكْسَلْنَ: تم سستی نہ کرو، فعل نہی حاضر معروف صیغہ جمع مؤنث حاضر (س)(مادہ کسل، صحیح)۔ اَلْحِجَابُ: پردہ، جمع مکسر اَحْجَابٌ ۔اَلنَّصَائِحُ: نصیحتیں ،واحد نَصِيْحَةٌ ۔ لَا تَرْغَبْنَ: تم رغبت نہ کرو ،فعل نہی حاضر صیغہ جمع مؤنث حاضر (س)(مادہ رغب، صحیح)۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | اے لڑکی! کتاب وسنت پر عمل کر۔ | أَيَّتُهَا الْبِنْتُ! اِعْمَلِي الْكِتَابَ وَالسُّنَّةَ . |
| 2 | باریک لباس مت پہن۔ | لَا تَلْبَسِي الثَّوْبَ الرَّقِيْقَ . |
| 3 | گھر سے بے پردہ مت نکل۔ | لَا تَخْرُجِي مِنَ الْبَيْتِ بِغَيْرِ حِجَابٍ . |
| 4 | کسی پر ظلم مت کر۔ | لَا تَظْلِمِي أَحَدًا . |
| 5 | اللہ کی عبادت سے غافل مت ہو۔ | لَا تَغْفُلِي عِبَادَةَ اللهِ . |

| | | |
|---|---|---|
| 6 | نماز کبھی مت چھوڑ۔ | لَا تَتْرُكِي الصَّلَاةَ اَبَدًا. |
| 7 | اللہ کے ذکر سے روگردانی مت کر۔ | لَا تَعْرِضِي عَنْ ذِكْرِ اللهِ . |
| 8 | کسی حال میں اللہ کی ناشکری مت کر | لَا تَكْفُرِي اللهَ فِي حَالٍ . |
| 9 | اے لڑکیو! قرآن پڑھو اور اس کی تعلیم پر عمل کرو اور اس سے منہ نہ موڑو۔ | اَيُّهَا الْبَنَاتُ ! اِقْرَأنَ الْقُرْآنَ وَاعْمَلْنَ تَعْلِيْمَهُ وَلَا تَعْرِضْنَ عَنْهُ . |
| 10 | بزرگ عورتوں سے دل لگی نہ کرو اور ان پر مت ہنسو۔ | لَا تَمْزَحْنَ النِّسَاءَ الْكَبِيْرَةَ وَلَا تَضْحَكْنَ عَلَيْهَا . |
| 11 | صبح وشام اللہ کو یاد کرو اور کبھی اس کے ذکر سے غافل مت ہو۔ | اُذْكُرْنَ اللهَ بُكْرَةً وَاَصِيْلًا وَلَا تَغْفُلْنَ عَنْ ذِكْرِهٖ اَبَدًا . |

## ابواب واوزان کو سمجھو اور مضارع سے امر و نہی بنا کر اپنے استاد کو دکھاؤ

**باب نصر**

| مضارع | امر | نہی | امر کا ترجمہ | نہی کا ترجمہ |
|---|---|---|---|---|
| يَبْسُطُ | أُبْسُطْ | لَا تَبْسُطْ | تو بچھا | تو نہ بچھا |
| يَخْرُجُ | أُخْرُجْ | لَا تَخْرُجْ | تو نکل | تو نہ نکل |
| يَدْخُلُ | أُدْخُلْ | لَا تَدْخُلْ | تو داخل ہو | تو نہ داخل ہو |
| يَعْبُدُ | أُعْبُدْ | لَا تَعْبُدْ | تو عبادت کر | تو عبادت مت کر |
| يَتْرُكُ | أُتْرُكْ | لَا تَتْرُكْ | تو چھوڑ | تو نہ چھوڑ |
| يَرْقُدُ | أُرْقُدْ | لَا تَرْقُدْ | تو آرام کر | تو آرام نہ کر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَذْكُرُ | أُذْكُرْ | لَا تَذْكُرْ | تو یاد کر | تو یاد نہ کر |
| يَنْظُرُ | أُنْظُرْ | لَا تَنْظُرْ | تو دیکھ | تو نہ دیکھ |

## باب ضرب

| مضارع | امر | نہی | امر کا ترجمہ | نہی کا ترجمہ |
|---|---|---|---|---|
| يَلْبِسُ | إِلْبِس | لَا تَلْبِسْ | تو پہن | تو نہ پہن |
| يَجْلِسُ | إِجْلِسْ | لَا تَجْلِسْ | تو بیٹھ | تو نہ بیٹھ |
| يَغْسِلُ | إِغْسِلْ | لَا تَغْسِلْ | تو دھو | تو نہ دھو |
| يَحْمِلُ | إِحْمِلْ | لَا تَحْمِلْ | تو اٹھا | تو نہ اٹھا |
| يَخْدِمُ | إِخْدِمْ | لَا تَخْدِمْ | تو خدمت کر | تو خدمت نہ کر |

## باب فتح

| مضارع | امر | نہی | امر کا ترجمہ | نہی کا ترجمہ |
|---|---|---|---|---|
| يَخْلَعُ | إِخْلَعْ | لَا تَخْلَعْ | تو اتار | تو مت اتار |
| يَقْرَأُ | إِقْرَأْ | لَا تَقْرَأْ | تو پڑھ | تو مت پڑھ |
| يَمْزَحُ | إِمْزَحْ | لَا تَمْزَحْ | تو مذاق کر | تو مذاق نہ کر |
| يَذْهَبُ | إِذْهَبْ | لَا تَذْهَبْ | تو جا | تو مت جا |

| باب سمع | | | | |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| مضارع | امر | نہی | امر کا ترجمہ | نہی کا ترجمہ |
| يَحْذَرُ | إِحْذَرْ | لَا تَحْذَرْ | تو بچ | تو مت بچ |
| يَلْبَسُ | إِلْبَسْ | لَا تَلْبَسْ | تو پہن | تو مت پہن |
| يَلْعَقُ | إِلْعَقْ | لَا تَلْعَقْ | تو چاٹ | تو مت چاٹ |
| يَكْسَلُ | إِكْسَلْ | لَا تَكْسَلْ | تو سستی کر | تو سستی مت کر |

## درس(۱۹)

## مِنَ الْقُرْآنِ الْكَرِيْم

إِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَؤُوْفٌ رَحِيْمٌ [پارہ ۲،البقرہ ۵۰]۔ إِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ۔ أَلَا إِنَّ أَوْلِيَاءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ۔ يٰٓأَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَ أَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ۔ يٰٓأَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تَلْبِسُوْنَ الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَ تَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَ أَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۔ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَأَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ۔ لَا تَعْلَمُوْنَهُمُ اللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ۔ أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا لَكُمْ مِنْ دُوْنِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ۔ وَمَا النَّصْرُ إِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ۔ لَا تَحْزَنْ إِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا۔ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ۔ وَخَلَقَ كُلَّ

شَيْءٍ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ۞ أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهِ وَيَأْخُذُ الصَّدَقٰتِ وَأَنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ۞ إِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ النَّاسَ شَيْئًا وَّلٰكِنَّ النَّاسَ أَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ۞ أَلَا إِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ۞ إِنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ۞

**ترجمہ:**

بیشک اللہ آدمیوں پر بہت مہربان (رحم) والا ہے۔ بیشک اللہ کی رحمت نیکوں سے قریب ہے۔ سن لو بیشک اللہ کے ولیوں پر نہ ہی کچھ خوف ہے اور نہ ہی نہ کچھ غم۔ اے کتابیو! تم اللہ کی آیتوں سے کیوں کفر کرتے ہو حالانکہ تم خود گواہ ہو۔ اے کتابیو حق میں باطل کیوں ملاتے ہو اور حق کیوں چھپاتے ہو حالانکہ تمہیں خبر ہے۔ اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے۔ جنہیں تم نہیں جانتے اللہ انہیں جانتا ہے۔ کیا تجھے خبر نہیں کہ اللہ تعالی سب کچھ کر سکتا ہے۔ کیا تجھے خبر نہیں کہ اللہ ہی کے لیے ہے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اور اللہ کے سوا تمھارا نہ کوئی حمایتی ہے نہ مددگار۔ اور نہیں ہے نصرت مگر اللہ تعالیٰ کی طرف سے بیشک اللہ غالب حکمت والا ہے۔ غم نہ کھا بیشک اللہ تعالی ہمارے ساتھ ہے۔ اور اسی کے پاس ہیں کنجیاں غیب کی انہیں وہی جانتا ہے۔ اور اس نے ہر چیز پیدا کی اور وہ سب کچھ جانتا ہے۔ کیا انہیں خبر نہیں کہ اللہ تعالی ہی اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور صدقے خود اپنے دستِ قدرت میں لیتا ہے اور یہ کہ اللہ ہی توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔ بیشک اللہ لوگوں پر کچھ ظلم نہیں کرتا ہاں لوگ ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے ہیں۔ سن لو بیشک اللہ کا وعدہ سچا ہے مگر ان میں اکثر کو خبر نہیں۔ بیشک میرا اور تمھارا رب (پروردگار) اللہ تعالیٰ ہے۔ تو تم اسی کو پوجو یہ ہے سیدھا راستہ

**حل لغات:** لَا یَحْزَنُوْنَ: وہ رنجیدہ نہیں ہوتے ہیں، **فعل** مضارع منفی معروف صیغہ جمع مذکر غائب (س)(مادہ حزن،صحیح)۔تَعْلَمُوْنَ: تم جانتے ہو، **فعل** مضارع معروف صیغہ جمع مذکر حاضر (س)(مادہ علم،صحیح)۔تَلْبِسُوْنَ: تم التباس کرتے ہو، **فعل** مضارع معروف صیغہ جمع مذکر حاضر (ض)(مادہ لبس،صحیح)۔تَکْتُمُوْنَ: تم چھپاتے ہو، **فعل** مضارع معروف صیغہ جمع مذکر حاضر (ن)(مادہ کتم،صحیح)۔یَظْلِمُوْنَ: وہ ظلم کرتے ہیں، **فعل** مضارع معروف صیغہ جمع مذکر غائب،(ض)(مادہ ظلم،صحیح)۔مَفَاتِیْحُ: چابیاں،واحد مِفْتَاحٌ۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | اے لوگو! کیا تم گواہی دیتے ہو کہ اللہ تعالی ایک ہے ؟ | اَیُّهَا النَّاسُ ! هَلْ تَشْهَدُوْنَ أَنَّ اللهَ وَاحِدٌ؟ |
| 2 | ہاں! ہم گواہی دیتے ہیں کہ اللہ تعالی ایک ہے۔ | نَعَمْ ! نَشْهَدُ أَنَّ اللهَ وَاحِدٌ . |
| 3 | کیا تم گواہی دیتے ہو کہ سیدنا محمد مصطفے ﷺ اللہ کے رسول اور اس کے بندے ہیں؟ | هَلْ تَشْهَدُوْنَ أَنَّ سَیِّدَنَا مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللهِ وَعَبْدُهٗ ؟ |
| 4 | کیا تم جانتے ہو کہ اسلام دین حق ہے ؟ | هَلْ تَعْلَمُوْنَ أَنَّ الإِسْلَامَ دِیْنٌ حَقٌّ؟ |
| 5 | ہاں جی! ہم جانتے ہیں کہ اسلام دین حق ہے۔ | نَعَمْ ! نَعَلَمُ أَنَّ الإِسْلَامَ دِیْنٌ حَقٌّ . |

| | | |
|---|---|---|
| 6 | کتابی (اہل کتاب) حق کو چھپاتے ہیں اور اللہ کی نشانیوں کا انکار کرتے ہیں۔ | إِنَّ أَهْلَ الْكِتَابِ يَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَ يَكْفُرُوْنَ آيَاتِ اللهِ . |
| 7 | اے لوگو! اللہ کی عبادت کرو اور لوگوں پر ظلم نہ کرو۔ | اَيُّهَا النَّاسُ ! أُعْبُدُوا اللهَ وَلَا تَظْلِمُوا النَّاسَ . |

## درس(۲۰) افعال معتل فاواوی از ثلاثی مجرد

(یعنی: شروع میں واؤ والے تین حرفی فعل)

| | | |
|---|---|---|
| وَصَلَ ، يَصِلُ | وَقَفَ، يَقِفُ | وَجَدَ، يَجِدُ |
| وَضَعَ ، يَضَعُ | وَقَعَ، يَقَعُ | وَدَعَ، يَدَعُ |

فَيْصَلٌ يَصِلُ كُلَّ يَوْمٍ إِلٰى مَصْنَعِ الدَّرَّاجَاتِ فِي الْمَوْعِدِ وَ يَعْمَلُ فِيْهِ . لَا يَقِفُ فِي الطَّرِيْقِ فِيْ مَكَانٍ . يَضَعُ أَوَّلًا حَقِيْبَتَهُ عَلَى الدَّرَّاجَةِ ثُمَّ يَرْكَبُهَا وَ يَذْهَبُ إِلَى الْمَصْنَعِ . وَهُنَاكَ يَدَعُ دَرَّاجَتُهُ فِي الْبَابِ وَحَقِيْبَتَهُ فِي الصُّوَانِ ثُمَّ يَبْدَأُ عَمَلَهُ وَ يَصْنَعُ الدَّرَّاجَتَيْنِ فِيْ سَاعَةٍ وَيَجِدُ أُجْرَةَ عَمَلِهِ. ذَاتَ يَوْمٍ وَقَعَتْ لَهُ حَادِثَةٌ فِي الطَّرِيْقِ ، صَدَمَتْهُ السَّيَّارَة فَسَقَطَتْ دَرَّاجَتُهُ عَلَى الْأَرْضِ وَهُوَ جُرِحَ جَرِيْحًا شَدِيْدًا.

أَلَا إِنَّ فِيْ هٰذَا الطَّرِيْقِ تَقَعُ الْحَادِثَاتُ كَثِيْرَةٌ لِأَنَّهُ مُزْدَحِمٌ جِدًّا.

**ترجمہ:**

فیصل ہر دن سائکلوں کے کارخانہ میں وقت متعیّن پر پہنچتا ہے اور اس میں کام کرتا ہے۔وہ راستہ میں کسی جگہ کھڑا نہیں ہوتا ہے۔ پہلے اپنے بیگ کو سائکل پر رکھتا ہے پھر اس پر سوار ہوتا

ہے اور کارخانہ تک جاتا ہے۔ وہاں اپنی سائکل کو دروازہ میں کھڑی کرتا ہے اور اپنے بیگ کو الماری میں رکھتا ہے۔ پھر اپنا کام شروع کرتا ہے، اور ایک گھنٹہ میں دو سائکلیں بناتا ہے، اور اپنے کام کی اجرت پاتا ہے۔ ایک دن راستہ میں اس کو حادثہ پیش آیا کار نے اس کو ٹکر ماردی پس اس کی سائکل زمین پر گرگئی اور وہ سخت زخم شدہ ہوگیا۔ خبردار اس راستہ میں بہت زیادہ حادثہ واقع ہوتے ہیں، کیونکہ وہ راستہ بہت زیادہ بھیڑ والا ہے۔

**حل لغات**:مَصْنَعٌ:کارخانہ ،جمع مکسر مَصَانِعُ ۔یَصِلُ:وہ پہنچتا ہے ،فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ض)(مادہ وصل، مثال واوی)۔یَدَعُ:وہ چھوڑتا ہے، یا کھڑا کرتا ہے ،فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ف)(مادہ ودع، مثال واوی )۔اَلْحَادِثَاتُ:حادثے۔صَدَمَتْ:اس نے ٹکر ماردی، فعل ماضی معروف صیغہ واحد مؤنث غائب (ض)(مادہ صدم، صحیح)۔یَضَعُ :وہ رکھتا ہے، فعل مضارع معروف صیغہ واحد مذکر غائب (ف)(مادہ وضع، مثال واوی)۔وَقَعَتْ: واقع ہوئی ،فعل ماضی معروف صیغہ واحد مؤنث غائب (ف)(مادہ، مثال واوی)۔حَقِیْبَۃٌ:بیگ، جمع مکسر حَقَائِبُ۔صِوَانٌ:الماری، کتابیں رکھنے کی جگہ، جمع مکسر اَصْوِنَۃٌ۔

## سوالات جوابات

| شمار | سوال | جواب |
|---|---|---|
| 1 | مَنْ یَّصِلُ إِلَى الْمَصْنَعِ ؟ | فَیْصَلْ یَصِلُ إِلَى الْمَصْنَعِ . |
| 2 | مَتٰى یَصِلُ ؟ | یَصِلُ فِی الْمَوْعِدِ . |
| 3 | لِمَاذَا یَصِلُ ؟ | یَصِلُ لِلْعَمَلِ فِیْهِ . |
| 4 | أَیْنَ یَضَعُ الْحَقِیْبَةَ ؟ | یَضَعُ الْحَقِیْبَةَ عَلَى الدَّرَّاجَةِ . |
| 5 | وَأَیْنَ یَدَعُ الدَّرَّاجَةَ؟ | یَدَعُ الدَّرَّاجَةَ فِی الْبَابِ . |
| 6 | لِمَاذَا تَقَعُ الْحَادِثَةُ عَادَةً فِیْ هٰذَا الطَّرِیْقِ ؟ | لِأَنَّهٗ مُزْدَحِمٌ جِدًّا. |

| | | |
|---|---|---|
| 7 | أَتَقِفُ فِي الطَّرِيْقِ يَا فَيْصَلُ ؟ | لَا أَقِفُ هٰذَا الطَّرِيْقَ . |
| 8 | أَتَجِدُ أُجْرَةَ عَمَلِكَ ؟ | نَعَم ! اَجِدُ أُجْرَةَ عَمَلِكَ . |
| 9 | كَمْ دَرَّاجَةً يَصْنَعُ فِي سَاعَةٍ؟ | يَصْنَعُ دَرَّاجَتَيْنِ فِي سَاعَةٍ . |

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | کیا کلثوم روزانہ وقت پر مدرسہ پہنچتی ہے ؟ | أَتَصِلُ كُلْثُوْم كُلَّ يَوْمٍ إِلَى الْمَدْرَسَةِ فِي الْمِيْعَادِ . |
| 2 | جی ہاں !وہ روزانہ وقت پر مدرسہ پہنچتی ہے۔ | نَعَمْ ! تَصِلُ كُلَّ يَوْمٍ إِلَى الْمَدْرَسَةِ فِي الْمِيْعَادِ . |
| 3 | اور جب وہ اپنے کلاس میں داخل ہوتی ہے ۔ | وَلَمَّا تَدْخُلُ فِي صَفِّهَا . |
| 4 | اپنا بستہ میز پر رکھتی ہے اور اپنا سبق پڑھتی ہے۔ | تَضَعُ حَقِيْبَتَهَا عَلَى الطَّاوِلَةِ وَتَقْرَأُ دَرْسَهَا . |
| 5 | وہ مدرسہ سے گھر کب پہنچتی ہے ؟ | مَتىٰ تَصِلُ إِلَى الْبَيْتِ مِنَ الْمَدْرَسَةِ ؟ |
| 6 | وہ دوپہر میں ایک بجے پہنچتی ہے۔ | تَصِلُ فِي السَّاعَةِ الْوَاحِدَةِ ظُهْرًا . |
| 7 | مزدور کب کارخانے جاتے ہیں؟ | مَتىٰ يَذْهَبُ الْعُمَّالُ إِلَى الْمَصْنَعِ ؟ |
| 8 | وہ صبح سات بجے کارخانے جاتے | يَذْهَبُوْنَ إِلَى الْمَصْنَعِ فِي السَّاعَةِ |

| | | |
|---|---|---|
| السَّابِعَةِ صَبَاحًا وَعِنْدَمَا يَصِلُوْنَ إِلَى الْمَصْنَعِ | ہیں اور جب کارخانے پہنچتے ہیں | |
| يُقِيمُوْنَ دَرَّاجَاتِهِمْ فِي الْبَابِ وَ يَضَعُوْنَ حَقَائِبَهُمْ فِي الصِّوَانِ | اپنی سائیکلوں کو گیٹ میں چھوڑتے ہیں اور بیگوں کو الماری میں | 9 |
| ثُمَّ يَشْتَغِلُوْنَ بِعَمَلِهِمْ . | پھر اپنے کام میں لگ جاتے ہیں۔ | 10 |
| أَيُّهَا النَّاسُ !هَلْ تَجِدُوْنَ كِتَابًا جَدِيْدًا عَنِ الإِسْلَامِ فِي هٰذِهِ الْمَكْتَبَةِ ؟ | اے لوگو! کیا تم اسلام کے بارے میں کوئی نئی کتاب اس لائبریری میں پاتے ہو؟ | 11 |
| نَعَمْ ! نَجِدُ كِتَابَيْنِ جَدِيْدَيْنِ . | جی ہاں! ہم دو نئی کتابیں پاتے ہیں۔ | 12 |

## درس(۲۱)امر ونہی (شروع میں واؤ والے تین حرفی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| صِلْنَ<br>تم سب مؤنث پہنچو | صِلِيْ<br>تو ایک مؤنث پہنچ | صِلُوْا<br>تم پہنچو | صِلْ<br>تو پہنچ |
| لَا تَقِفْنَ<br>تم سب مؤنث نہ کھڑی ہو، نہ رکو | لَا تَقِفِيْ<br>تو ایک مؤنث نہ کھڑی ہو، نہ ٹھہر | لَا تَقِفُوْا<br>تم نہ ٹھہرو، نہ کھڑے ہو | لَا تَقِفْ<br>تو نہ رک، نہ کھڑا ہو |
| دَعْنَ<br>تم مؤنث چھوڑو | دَعِيْ<br>تو ایک مؤنث چھوڑ | دَعُوْا<br>تم چھوڑو | دَعْ<br>تو چھوڑ |
| لَا تَضَعْنَ | لَا تَضَعِيْ | لَا تَضَعُوْا | لَا تَضَعْ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تو نہ رکھ | تم نہ رکھو | تو ایک مؤنث نہ رکھ | تم سب مؤنث نہ رکھو |

**الأخت:** اَيُّهَا الْأَخُ النَّجِيْبُ! صِلْ إِلٰى مَوْقِفِ الْحَافِلَاتِ مِنْ فَوْرِكَ لَا تَقِفْ فِي الطَّرِيْقِ. هُنَاكَ سَتَجِدُ خَالِدًا فِيْ إِنْتِظَارِكَ.

الأخ: دَعِنِيْ، أَقْرَأُ الْقُرْآنَ الحَكِيْمَ*

الأخ: ايتها الأخت! ضَعِيْ كُتُبَكِ فِي الْمَحْفَظَةِ وَاذْهَبِيْ مِنْ فَوْرِكِ إِلَى الْمَدْرَسَةِ.

الأخت: دَعِيْنِيْ أَحْفَظُ دُرُوْسِيْ.

مدير المصنع: اَيُّهَا الْأَخَوَانُ! لَا تَدْعُوْا ثِيَابَكُمْ هٰهُنَا بَلْ دَعُوْا فِي الصُّوَانِ وَأَبْدَؤُوْا عَمَلَكُمْ.

صانعوه: حَسَنًا، إِفْتَحْ لَنَا قُفْلَ الصُّوَانِ يَا سَيِّدَنَا! لِنَدَعَ ثِيَابَنَا فِيْهِ.

مدير المصنع: قِفُوْا قَلِيْلًا، أَنَا أَفْتَحُ السَّاعَةَ يَا إِخْوَتِيْ!

## ترجمہ:

بہن: اے ذکی بھائی (شریف بھائی) تو جلدی سے بس اڈے پہنچ راستے میں نہ کھڑا ہو وہاں عنقریب تو خالد کو اپنے انتظار میں پائے گا۔

بھائی: چھوڑ، کہ میں قرآن حکیم پڑھوں گا۔

بھائی: اے بہن! اپنی کتابیں بستہ میں رکھ اور جلدی سے مدرسہ جا۔

بہن: مجھے چھوڑ میں اپنے اسباق یاد کروں گی۔

O

کارخانہ کا ناظم (مینجر،مہتمم): اے بھائیو! اپنے کپڑے یہاں نہ رکھو بلکہ الماری میں رکھو۔ اور اپنے کام شروع کرو۔

اس کے بنانے والے (مزدور): اے ہمارے مالک محترم برائے کرم ہمارے لیے الماری کا تالا کھول دیجئے تاکہ ہم اپنے کپڑے اس میں رکھیں۔

کارخانہ کا ناظم: کچھ دیر ٹھہرو، اے میرے بھائیو میں گھنٹہ بھر میں کھولوں گا۔

**حل لغات**: حَافِلَاتٌ: بسیں جمع مؤنث سالم، واحد حَافِلَةٌ۔ صِوَانٌ: الماری، جمع اَصْوِنَةٌ ۔دَعْنَ: تم سب مؤنث چھوڑ دو، فعل امر صیغہ جمع مؤنث حاضر (ف)(مادہ ودع، مثال واوی) ۔صِلْنَ: تم سب مؤنث پہنچو، فعل امر جمع مؤنث حاضر (ض)(مادہ وصل، مثال واوی)۔ لَا تَقِفْنَ: تم نہ کھڑی ہو، فعل نہی جمع مؤنث حاضر (ض)(مادہ وقف، مثال واوی)۔ لَا تَضَعْ: تو نہ رکھ، فعل نہی واحد مذکر حاضر (ف)(مادہ وضع، مثال واوی)۔

## عربی بناؤ

| شمار | اردو | عربی |
|---|---|---|
| 1 | طالبات: محترمہ! درس گاہ کا دروازہ بند ہے، اسے کھولیئے؟ | اَلْمُتَعَلِّمَاتُ! اِفْتَحِي لَنَا بَابَ الْفَصْلِ لِأَنَّهُ مُغْلَقٌ يَا سَيِّدَتَنَا!. |
| 2 | مدرّسہ: اے بچیو! ذرا ٹھہرو میں ابھی اسے کھولتی ہوں۔ | اَلْمُدَرِّسَةُ! أَيَّتُهَا الطَّالِبَاتُ قِفْنَ قَلِيْلًا أَنَا أَفْتَحُهُ الآنَ . |
| 3 | ساتھن: بہن! تو فوراً اپنے گھر پہنچ، راستے کہیں مت رکنا کیونکہ تیری ماں تیرے انتظار میں ہے۔ | اَلزَّمِيْلَةُ: يَا أُخْتِي! صِلِي إِلىٰ بَيْتِكِ عَلَى الْفَوْرِ لَا تَقِفِي فِي طَرِيقٍ لَأَنَّ أُمَّكِ فِي اِنْتِظَارِكِ. |
| 4 | ساجد: اے بھائی! ذرا ٹھہر؟ | سَاجِد: يَا اَخِي! قِفْ قَلِيْلًا . |

